# اُردُو

## انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) کا سہ ماہی رِسالہ

ایڈیٹر:۔ عبدُالحق

شائع کردہ
انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) دہلی

# اُردُو

۱ - یہ انجمن ترقی اردو کا سہ ماہی رسالہ جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شایع ہوا کرتا ہے -

۲ - یہ خالص ادبی رسالہ ہے جس میں زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوتی ہے - حجم کم از کم ڈیڑھ سو صفحے ہوتا ہے اور اکثر زیادہ -

۳ - قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملاکر سات روپے - نمونے کی قیمت ایک روپیہ بارہ آنے -

۴ - مضامین وغیرہ کے متعلق ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب آنریری سکریٹری انجمن ترقی اردو (ہند)، ۱، دریاگنج دھلی سے خط و کتابت کرنی چاہیے اور رسالے کی خریداری اور دیگر انتظامی امور کے متعلق منیجر انجمن ترقی اردو (ہند) دھلی کو لکھنا چاہیے -

نرخ نامۂ اجرت اشتہارات 'اردو' و 'سائنس'

| کالم | ایک بار کے لیے | چار بار کے لیے |
|---|---|---|
| دو کالم یعنے پورا ایک صفحہ | ۸ روپے | ۳۰ روپے |
| ایک کالم (آدھا صفحہ) | ۴ روپے | ۱۵ روپے |
| نصف کالم (چوتھائی صفحہ) | ۲ روپے ۴ آنے | ۸ روپے |

جو اشتہار چار بار سے کم چھپوائے جائیں گے ان کی اجرت کا ہر حال میں پیشگی وصول ہونا ضروری ہے البتہ جو اشتہار چار یا چار سے زیادہ بار چھپوایا جائے گا اس کے لیے یہ رعایت ہوگی کہ مشتہر نصف اجرت پیشگی بھیج سکتا ہے اور نصف چاروں اشتہار چھپ جانے کے بعد - منیجر کو یہ حق حاصل ہوگا کہ سبب بتائے بغیر کسی اشتہار کو شریک اشاعت نہ کرے یا اگر کوئی اشتہار چھپ رہا ہو تو اس کی اشاعت کو ملتوی یا بند کردے -

المشتہر منیجر انجمن ترقی اردو (ہند) دھلی

# اُردُو

| نمبر ۷۸ | اپریل سنہ ۱۹۴۰ | جلد ۲۰ |
| --- | --- | --- |

(منظور کردۂ جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم صوبہ سندھ بذریعہ No. S—150 (C) 4170—E
و جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم پنجاب بذریعہ C. M. No. 16474—C)

سہ ماہی رسالہ

مقام اشاعت:۔ دہلی

# اُردو

جلد ۲۰ — اپریل سنہ ۱۹۴۰ع — نمبر ۷۸

## فہرستِ مضامین



نوٹ:ــ حجم بڑھ جانے کی وجہ سے اس مرتبہ تبصرے روک لیے گئے ہیں۔ یہ سب تبصرے آیندہ نمبر میں شایع ہوں گے۔ (ایڈیٹر)

# مرزا ظہیرالدین علی بخت اظفری

از جناب مولوی محمد حسین صاحب، محوی صدیقی، اردو لکچرار مدراس یونیورسٹی

یوں تو حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ہی سے ہندستان کی مشہور عالم اسلامی سلطنت مغلیہ کا زوال شروع ہوگیا تھا، لیکن تیرھویں صدی خصوصیت کے ساتھ اس جنت نشان ملک کے لیے وہ نامبارک صدی تھی جس میں یہ وسیع ملک خاندان تیموری گورگانی کے ہاتھوں سے ہمیشہ کے لیے چلا گیا۔ اور آج ان کی حکومت اور حکومت کے برکات ایک بھولا ہوا افسانہ ہیں۔ ان کے محل تاراج ہوئے یہ اور ان کی اولادیں خانماں برباد ہوکر خدا جانے کہاں کہاں ماری کھڈیریں پھریں۔ کسی نے بنگال میں جاکر پناہ لی، کسی نے اودھ میں اپنا گھر بنایا، کسی نے حیدرآباد پہنچ کر جان بچائی، تو کسی نے مدراس کی راہ لی۔ غرض کہ تخت دھلی کی کامل بربادی سے پہلے ہی اس باغ میں خزاں آچکی تھی، چراغ سلطنت شمع سحری ہوگیا تھا۔ آخری ضرب جو سب سے زیادہ کاری لگی، وہ غلام‌قادر خاں[1] رھیلے کی بغاوت تھی، یہ زمانہ نہایت پرآشوب تھا۔ بادشاہ برائے نام رہ گئے۔ تھے شاہزادے "قید سلاطینی[2]" سے تنگ اور ان کی جانیں ہر وقت ہتھیلیوں پر تھیں۔ ہرایک جان بچانے اور قید سے نکل بھاگنے کی فکر میں تھا، مگر مجبور اور بےبس۔ پھر بھی بعض شاہزادے اپنی جان پر کھیل گئے اور اپنے ارادۂ فرار میں کامیاب ہوئے۔

---

۱ ضابطہ خاں کا بیٹا اور نجیب‌الدولہ سردار رھیلہ کا پوتا تھا۔ اس بےرحم نمک حرام نے اپنے آقا شاہ عالم بادشاہ کو قید کرکے ان کی آنکھیں نکلوادیں۔ یہ واقعہ ماہ ذی‌قعدہ سنہ ۱۲۰۱ھ مطابق ۱۰ اگست سنہ ۱۷۸۷ع کا ہے۔ میرٹھ میں راجہ سندھیا نے اسے گرفتار کیا اور کان، ناک، ہاتھ، پاؤں کٹوا کر پنجرے میں بند کر کے دھلی بھجوایا۔ راستے ہی میں مرگیا۔ اس کی قبر قصبۂ "اول" ضلع آگرہ میں ہے (قاموس‌المشاہیر از نظامی بدایونی جلد ا۔

۲ قید سلاطینی کا بیان آگے آتا ہے۔

انھیں شاہزادوں میں مرزا اظفری عرف مرزائے کلاں گورگانی بھی تھے جو مدراس کی خاک دامن گیر میں آسودۂ خواب ہیں -

**مرزا کا حسب و نسب**

مرزا اظفری ، حضرت اورنگ زیب عالم گیر رح جیسے جلیل‌القدر بادشاہ ہند کے پروتے اور شاہ عالم تاجدار دھلی کے ہم جد ہوتے ہیں - حضرت شہنشاہ موصوف رح کی پوتی نواب زینت آرا بیگم [1] کے نواسے ہیں - ان کا سلسلۂ نسب چھے واسطوں سے اس طرح اورنگ زیب رح تک پہنچتا ھے - محمد ظہیر الدین علی بخت بن سلطان محمد ولی ، عرف منجھلے صاحب ولد سلطان محمد عیسیٰ پسر کلاں نواب زینت آرا بیگم ، دختر محمد معزالدین پادشاہ ولد بہادر شاہ بن حضرت اورنگ زیب عالم گیر رح - شاہ عالم بادشاہ اظفری کے ہم جد تھے اور ان کا سلسلۂ نسب یہ ھے :

مرزا عبداللہ عالی گہر ، شاہ عالم ثانی ، عرف لال میاں و مرزا بلاقی ، ولد محمد عزیزالدین معروف بہ عالمگیر ثانی و مشتہر بہ عرش منزل، ابن محمد معز الدین جہاندار شاہ ، ولد محمد معظم بہادر شاہ مخاطب بہ شاہ عالم اول بن حضرت عالمگیر رح - محمد معزالدین پر مرزا اظفری اور شاہ عالم کا سلسلہ ایک ہوجاتا ھے - دوسرا رشتہ یوں ھے کہ : شاہ عالم بادشاہ محمد معز الدین کے فرزند زادے (پوتے) ھیں اور اظفری کے حقیقی دادا سلطان محمد عیسیٰ انھیں کے دختر زادے (نواسے) ھیں -

**اظفری کے والد**

سلطان محمد ولی ، منجھلے صاحب کے نام سے معروف تھے - یہ قلعۂ مبارک میں پیدا ہوئے - وھیں پلے اور بڑھے ، وھیں شادی بیاہ ہوا ، تمام عمر قید سلاطینی میں گزاری اور وھیں ۲۸ محرم‌الحرام شب جمعہ سنہ ۱۲۰۰ ھ کو انتقال کیا - ان کے دو بھائی اور تھے جو دو تین سال پہلے ھی دنیا سے رخصت ہوچکے تھے - ان سب کی زندگی قید سلاطینی میں نہایت مایوسانہ تھی اور یہ تینوں بھائی فرمایا کرتے تھے کہ " ھم تیرھویں صدی کو

[1] ان کے شوھر کا نام خواجہ موسیٰ نقشبندی اور خطاب سر بلند خان تھا (سر ورق اصل نسخۂ ۲) مزید حالات نہ معلوم ہوسکے -

نہ دیکھیں گے اور یقین رکھو کہ تم ہماری وفات کے بعد اس قید سے آزاد ہوجاؤ گے " ۔ آخر ایسا ہی ہوا ۔ مرزا اظفری نے اپنے باپ کی وفات پر ایک قطعۂ تاریخ کہہ کر اپنے اندوہ و الم اور سعادت مندی کا ثبوت دیا ۔ قطعہ یہ ہے :—

گر تو تاریخ وفات آں ولی را طالبی ۔۔۔ بر کن از تاریخ ہر دو حرف علت اظفری[1]

در محرم ہم شب آدینہ دنیا را گذاشت ۔۔۔ روز جمعہ شد بخواب اندر مزار انوری

اور اس سانحہ کے تین سال دو ماہ بعد اس قید سے نجات پائی ۔

**اظفری کی والدہ** کے نام کا پتہ نہیں چلتا ۔ ان کے بیان سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاتون حضرت ابوالعلا[2] خواجہ محمد ماہ خواجہ نوراللہ نقشبندی اکبرآبادی کی اولاد میں تھیں ۔ بڑی ستودہ صفات اور نہایت عفت مآب خاتون تھیں ۔ اظفری کہتے ہیں " میں نے خود اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے کہ کبھی انھوں نے اپنے حقیقی بھائی کے بچوں تک کو محبت اور پیار سے گود میں نہیں لیا بلکہ جب بچے چار سال سے زیادہ کے ہوجاتے تھے تو ان سے اپنا چہرہ چھپاتی تھیں اور بالمشافہ انھیں نہیں دیکھتی تھیں "۔ اظفری کا یہ بھی بیان ہے کہ اکثر اوقات حضرت والدہ اور قلعہ کی دیگر عفت مآب مستورات سے کراماتیں ظاہر ہوتی رہتی تھیں ۔ بہرحال یہ نیک دل خاتون اپنے شوہر کے انتقال کے بعد عرصے تک زندہ رہیں ۔ مرزا اظفری نے مدراس پہنچ کر اپنے متعلقین کو یہاں بلا لیا تھا اس وقت یہ بھی اپنے فرزند کے پاس چلی آئی تھیں ۔ ۱۰ ماہ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۲۱۶ ھ کو عارضۂ سرسام میں مبتلا ہوکر انتقال

---

۱ اظفری کا بیان ہے کہ پہلے ان کا تخلص فغفور تھا ۔ ماہ رجب سنہ ۱۲۰۳ ھ میں نواب نظام کی تحریک پر اس کو بدل کر اظفری رکھا ۔ پھر تین سال پہلے اس قطعے میں کیوں کر اظفری تخلص ہوسکتا ہے ۔ معلوم ہوتا ہے یہ تاریخ بعد کو کہی گئی ہے ۔

۲ آگرہ کے رہنے والے، میر ابوالوفا حسینی کے صاحبزادے تھے سنہ ۱۵۸۳ ع = سنہ ۹۹۰ ھ میں پیدا ہوئے ۔ آپ کے جد بزرگوار میر عبدالسلام (رح) سمرقند سے ہندستان کو تشریف لائے ۔ آپ کے والد میر ابوالوفا فتح پور سیکری میں واصل حق ہوئے ۔ نعش دہلی بھیجی گئی ۔ لال دروازے کے پاس مدرسہ میں دفن ہوئے ۔ راجا مان سنگھ حاکم بنگال کے عہد میں ابوالعلاء اس کے ہمراہ اور سہ ہزاری منصب کے درجے پر ممتاز تھے ۔ مگر پھر راجا کی ہمراہی چھوڑ کر اجمیر اور وہاں سے آگرے آگئے ۔ جمعہ کے روز ۲۱ جنوری سنہ ۱۶۵۱ ع = ۹ صفر سنہ ۱۰۶۳ ھ ۷۱ برس کی عمر میں انتقال کیا ۔

( قاموس المشاہیر نظامی بدایونی جلد ا ص ۳۱ کالم ۱ - ۲ )

شاہ عالم بادشاہ کی تخت سلطنت پر دوبارہ واپسی تاریخ مہینہ اور سنہ کے ساتھ دو ماہ پہلے ہی حل کرکے قرعے سے نکال کر ایک لوح پر لکھی۔ پھر اپنے تمام بھائیوں کو دکھاکر گھر میں حفاظت سے رکھ دی تھی اور شاہ عالم کی گرفتاری کے دنوں میں خفیہ طور پر یہ مژدہ لکھ کر ان کی خدمت میں بھجوادیا تھا۔اسی کے موافق عمل میں آیا۔

اظفری نے اور بڑی بہت سے ایسے کام کیے تھے۔ اپنی مہارت رمل کے کئی واقعے تفصیل کے ساتھ واقعات اظفری میں لکھے ہیں جن کا ذکر غیر ضروری معلوم ہوتا ہے۔

**علم طب میں مہارت اور اساتذۂ طب**

علم طب میں پہلے حکیم عنایت اللہ خاں دھلوی سے تعلیم حاصل کی۔ یہ نامور حکیم عبداللہ خاں کے بیٹے تھے جو حضرت خلد منزل کی حرم محترم کے طبیب خاص تھے۔ اظفری کے والد نے انھیں خطاب خانی بھی عطا کیا تھا، حکیم عنایت‌اللہ خاں مرزا صاحب کو جان سے زیادہ عزیز رکھتے تھے اور مرزا اظفری کو طب سکھانے میں انھوں نے کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا تھا۔ حکیم صاحب نے اس فن میں ایک کتاب بھی تالیف کرکے کمال محبت سے مرزا صاحب کے نام معنون کی تھی۔ اس کتاب میں اپنے اور دوسرے معتبر طبیبوں کے آزمائے ہوئے مرکبات جمع کرکے باقاعدہ باب‌وار مرتب کیا تھا۔ ان کے بعد حکیم میر حسن ابن حکیم میر امام الدین دھلوی سے طبی فوائد اخذ کیے اور تقریباً چار سال ان سے طبابت، قارورہ شناسی اور نبّاضی کے طریقے معلوم کرتے رہے جب تک قلعۂ مبارک میں قیام رہا محلات کا علاج معالجہ سرکاری حکیموں کی نیابت میں خود اظفری کرتے تھے۔ فن طب میں ایک رسالہ بھی تالیف کیا ہے۔ ان اطبا کے علاوہ اور بھی کئی حکیموں سے وقتاً فوقتاً استفادہ کیا ہے، جس کا حال واقعات کے آخر میں حکمائے وقت کے بیان میں ایک مستقل باب قایم کرکے لکھا ہے۔

**اساتذۂ اظفری؛ میر تقی میر اور ان کو مدراس بلانے کا عزم**

اظفری نے اپنی کتاب واقعات اظفری کے آخر میں ہندستان کے مختلف امرا اور رئیسوں کے شقے، رقعے اور عرائض نقل کیے ہیں ۔ ان میں نواب عمدۃالامرا بہادر کا ایک رقعہ بھی ہے، جس سے پتہ چلتا ہے کہ فن شاعری میں اظفری کے استاد میر تقی میر دہلوی تھے ۔ مرزا صاحب نے نواب صاحب کی خدمت میں میر صاحب کو مدراس بلالینے کی تحریک بھی کی تھی ۔ نواب صاحب خود بھی اردو کے اچھے شاعر، ریختہ کے دلدادہ اور صاحب دیوان تھے ۔ انھوں نے وعدہ کرلیا تھا، مگر نواب صاحب کی بیماری اور پھر وفات کی وجہ سے یہ ارادہ پورا نہ ہوسکا ۔ اظفری نے اس رقعہ کو ذیل کی سرخی قائم کرکے نقل کیا ہے :-

"نواب معزاللہ نے سنہ صدر میں مجھ کو ایک رقعہ لکھا تھا یہ اس کی نقل ہے، اسی میں میر محمد تقی میر کو بلانے کا وعدہ کیا تھا جو راقم کے استاد اور بےنظیر شاعر ہیں ۔ اللہ تعالی انھیں سلامت رکھے" نواب عمدۃالامرا کے رقعے کا ترجمہ یہ ہے:

"آپ کی تحریر کو اپنی آنکھوں کا سواد بنایا ۔ بادشاہ زادے کا نشان (مکتوب) جو میرے نام آیا تھا، رکھ لیا ہے ۔ باقی (کاغذات) لفافے میں روانہ کرتا ہوں ۔ خدا نے چاہا تو میر محمد تقی میر کو آپ کی معرفت بلواتا ہوں ۔ اللہ معنا و معکم "

غلام حسین

نواب صاحب نے یہ رقعہ رمضان المبارک سنہ ۱۲۱۵ ہجری میں لکھا تھا اسی سال کے آخر مہینے کی تاریخوں میں نواب صاحب کی علالت کا سلسلہ شروع ہوا اور ۱۳ ربیع الاول سنہ ۱۲۱۶ ہجری کو انھوں نے انتقال کیا ۔ اس وقت میر صاحب کی عمر نوے سال کی ہوچکی تھی ۔ نواب صاحب کی وفات کے نو سال بعد سنہ ۱۲۲۵ ہجری میں سو برس کی عمر میں میر صاحب نے بہ مقام لکھنؤ انتقال[1] فرمایا ۔ اور میر صاحب کی وفات کے نو سال بعد (سنہ ۱۲۳۴ ہجری) اظفری بھی چل بسے ۔

---

[1] گل رعنا ۔ مطبوعہ اعظم گڑھ

**ترکی کے استاد**

ترکی زبان میں ان کے استاد میر کرم علی مرحوم تھے۔ ان کا ذکر اظفری نے اپنی کتاب میزان ترکی[1] کے صفحہ ۳۵ پر ایک ترکی قصہ شاہ بہرام گور و بانو حسن کے ذکر میں یوں کیا ہے: ”مترجمش عزیز اللہ بیگ باماتش استاد میر کرم علی استاد ایں مؤلف عاصی است“۔

**بیعت**

قلعے سے نکلنے کے چند سال پہلے اظفری کی طبیعت کا میلان علم باطنی کی جانب ہوا اس زمانے میں حضرت سید اسرار اللہ قادری دلی میں ایک مشہور بزرگ تھے جو جامع مسجد کے واعظ اور بڑے عالم مانے جاتے تھے۔ اظفری نے حاضر خدمت ہوکر ان کے ہاتھ پر بیعت کی۔ مرشد نے ان کی علمی اور اخلاقی حالت کا اندازہ کرکے خلعت خلافت سے سرفراز کیا اور اپنی زبان فیض ترجمان سے اپنا نائب و خلیفہ فرمایا۔ اظفری کے ساتھ دو شاہزادے: ایک ان کے بہنوئی مرزا ہمایوں بخت، دوسرے ان کے بھائی مرزا جلال الدین بھی مولانائے موصوف کے مرید اور بیعت سے مشرف ہوئے۔ شاہ صاحب نے ان دونوں کو مرزا اظفری کی بیش از بیش تعظیم کرنے کے لیے تاکید کی اور اشارۃً فرمایا کہ انھیں میرا خلیفہ جان کر میری ہی طرح سمجھو اور کبھی ان کے خلاف کوئی بات نہ کرنا۔ ان سب نے بدل و جان قبول کیا۔ پھر اسی مجلس میں اپنی مہر اور نسب نامہ مع سلسلۂ پیری و مریدی عنایت فرمایا اور مرید کرنے کی اجازت بھی، لیکن اظفری نے اپنی حالت کا لحاظ کرکے کبھی کسی کو مرید نہیں کیا حالانکہ ان کی والدہ خود بھی ایک برگزیدہ اور صاحب نسبت خاندان سے تھیں۔ لکھتے ہیں:

”ہرچند ماں یا باپ کی طرف سے عاصی کی اصل و نسل میں کوئی قصور نہیں ہوا لیکن تقویٰ و طہارت میں فتور عظیم پیدا ہورہا ہے۔ اس کے نہ ہونے کی وجہ سے ہم کرامت اور خرق عادت سے بہت دور جا پڑے ہیں۔ گمراہی کا دروازہ اپنے اوپر کھول لیا ہے۔ لیکن اب بھی کبھی کبھی یہ حالت دیکھنے میں آجاتی ہے“۔

[1] یہ کتاب مدراس یونیورسٹی کے شعبۂ اسلامی سے شائع ہوگی۔

اس کے بعد اپنے چند رویائے صادقہ بیان کیے ہیں جن کا ذکر یہاں طول کلام سے خالی نہیں - جو صاحب چاہیں واقعات مطالعہ فرمائیں -

**قید سلاطینی اور اس سے بیزاری**

مرزا معزالدین شاہ خلد منزل ابن حضرت عالمگیرؒ کے زمانۂ حکومت سے یہ دستور جاری ہوگیا تھا کہ تمام شاہزادے اور خاندان تیموریہ گورکانیہ کے افراد قلعۂ مبارک میں قید یا نظر بند رکھے جاتے تھے تاکہ ایسا نہ ہو چپکے چپکے قوت و اقتدار پیدا کرکے طاقت کے دائرے سے نکل جائیں اور تخت حکومت کو نقصان پہنچائیں ، اس کے خلاف علم بغاوت بلند کریں اور فتنۃ و فساد کا سبب بن جائیں - کیونکہ اس قسم کے بہت سے واقعات پہلے رونما ہوچکے تھے - گو قلعے کے اندر دن بھر ہر قسم کی آزادی رہتی تھی ، کھانے پینے ، رہنے سہنے، لکھنے پڑھنے کا آرام و انتظام تھا ، مگر قلعہ سے باہر سلطانی اجازت کے بغیر نہیں جاسکتے تھے - جانیں ہر وقت خطرے میں رہتی تھیں - ایک کی ناعاقبت اندیشی بہتوں کے خون کا سبب بن جاتی تھی - اس قید نے ہمتوں کو پست اور ولولوں کو مردہ کردیا تھا ، پھر بھی آزادی ، چونکہ انسان کا ایک فطری حق ہے ، اس لیے ہر شخص اس قید سے بیزار اور اپنی نجات و رہائی کے لیے بیقرار تھا - ان مادر زاد اسیروں میں مرزا اظفری بھی تھے جو اپنی روشن خیالی اور علمی قابلیت کی وجہ سے سب سے زیادہ دلدادۂ آزادی تھے - جب انھوں نے ہوش سنبھالا اور اپنے کو قید میں پایا تو انھیں بہت زیادہ رنج و احساس ہوا - وہ چاہتے تھے کہ کسی طرح یہ قدیم نامبارک رسم فنا ہو - ورنہ کم از کم یہ تو آزاد ہوکر سلطنت کی کسی اعلیٰ خدمت پر فائز ہوں - اور ملک و وطن کی کوئی زبردست مفید خدمت انجام دیں - لیکن قلعۂ مبارک کے حدود میں اس خیال کو زبان پر لانا بھی سنگین جرم تھا جس کی سزا صرف موت* تھی - اس کے علاوہ بہت سے ایسے واقعات بھی پیش آتے رہے جنھوں نے اظفری کو قلعے کی سکونت اور اس قید سے اور زیادہ بد دل کردیا -

**غلام قادر کی بغاوت**

عین اسی زمانے میں غلام قادر رہیلہ کا واقعہ پیش آ گیا - اس ہولناک ہنگامے میں مرزا اظفری نے جان پر کھیل کر بہت

قابل قدر خدمتیں انجام دیں۔ بےجگری کے ساتھ حرم شاہی وغیرہ کی حفاظت کی جس سے شاہزادیوں کی عصمتیں محفوظ رہیں ۔ اس واقعہ کو اظفری نے اپنی کتاب میں بہت دل گداز انداز میں پیش کیا ہے ۔ وہ لکھتے ہیں : " ہم بہاے ہی اس نمک حرام کے عزم فساد سے واقف ہوکر اس بارے میں عرضی لکھ کر اپنی پھوپی صاحبہ کے ہاتھ " حضرت قدر قدرت " کے حضور میں بھجوا چکے تھے مگر بادشاہ سلامت اسے بہت عزیز رکھتے تھے ۔ ان کی آنکھوں پر غفلت کے گہرے پردے بڑے ہوئے تھے ۔ تدبر و احتیاط سے وہ کوسوں دور تھے ۔ زوال کا وقت آچکا تھا ۔ عرضی دیکھ کر بولے " میں نہیں سمجھتا کہ اس یتیم (غلام قادر خاں) کے ساتھ خاص و عام کو کیوں اس قدر دشمنی ہے " پھر پھوپی صاحبہ سے فرمایا کہ " میرے بچوں سے کہہ دیا جائے کہ تم ابھی بچے ہو، ان باتوں کو کیا جانو ۔ غلام قادر خانہ زاد اور حضور کا نمک پروردہ ہے ۔ یہ کیا مقدور رکھتا ہے کہ گستاخی کا قدم آگے بڑھائے یہ سب خلق اللہ کی افترا ہے سب فرزند خاطر جمع رکھیں "۔ غرض کہ چند روز بعد ہی یہ فتنہ برپا ہوا اور ایسا ہوا جس نے تخت حکومت کو متزلزل کردیا ۔ تمام شہر میں پہلے ہی شہرت پھیل چکی تھی ۔ لوگ خوف زدہ اور ہراساں تھے ۔ آخر ۱۰ محرم الحرام سنہ ۱۲۰۳ھ کو اس نے بغاوت کا جھنڈا بلند کیا اور بادشاہ کو گرفتار کرلیا ۔ حالت یہ تھی کہ " یوم یفرالمرء من اخیہ و امہ و ابیہ و صاحبتہ و بنیہ " یہ وہ دن تھا کہ آدمی اپنے بھائی، ماں، باپ اور بیوی بچوں سے بھاگتا تھا ۔ قلعہ والوں کی حالت " یوم یکونُ الناس کالفراش المبثوث " کی تفسیر کررہی تھی ۔ (وہ دن کہ لوگ بچھے ہوئے فرش کی طرح ہوں گے) سیسہ، بارود اور گولہ کے کوٹھی کے اڑنے سے زبردست دھماکا ہوا ۔ راقم کے محل کے برابر ہی جب کہ دو گھڑی دن نکلا تھا یہ صور اسرافیل کی صدا تھی جو آیۃ " القارعۃ ماالقارعۃ وما ادراك ماالقارعۃ " (وہ کھڑکھڑانے والی، کیا ہے وہ کھڑکھڑانے والی ۔ اور تم کو معلوم ہے کہ کیا ہے وہ کھڑکھڑانے والی) کو یاد دلاتی تھی اور اس روز گولہ بارود اور کوٹھے کے دیوار و در کے اڑنے سے گرد و غبار اور ہوا سے یہ عالم تھا کہ " اِذا الشمسُ کُوِّرَت " کا منظر پیش نظر تھا ۔ اس ہوا کے تصادم اور اس مکان کی زمین و زماں کی لرزش سے " اذا زلزلت الارض " کی شرح

ہویدا تھی۔ قلعے کے کنگرے گرنے سے "و تکون الجبال کالعھن المنفوش" کا سماں ظاہر ہورہا تھا۔ ہمارے رہنے کا محل اس کوٹھے سے بہت ہی قریب تھا۔ چند بھائیوں اور پھوپی صاحبہ کے سر اور پانووں میں بھی چوٹیں لگیں مگر جانیں سلامت رہیں۔ قلعہ والوں کی آہ و فریاد کی آواز آسمان تک پہنچتی تھی۔ دھوئیں اور گرد و غبار کی کثرت سے آواز پہچاننے کے سوا کسی کی صورت تک پہچان میں نہیں آتی تھی۔ تمام رات قسم قسم کی آفتوں اور بلاؤں کے صدمے سے ہم لوگ بیدار اور عزت و ناموس کی حفاظت کے لیے کمربستہ و تیار تھے۔ پھر بدبخت (غلام قادر) ہم سب سلاطین کے قتل کے لیے اپنی فوج لےکر قلعے میں گھس آیا لیکن سب کو خدا نے محفوظ رکھا۔ ہم گنہگار صرف اپنی ہمت سے جو رحمت الٰہی کی علامت ہے ان افغانوں کی رسوا کن بداعمالیوں سے محفوظ رہے۔

تیرہ روز کے بعد اس نے بیدارشاہ کو معزول کرکے مرزا محمد اکبر شاہ ولی عہد کو بادشاہ بنایا۔ یہ خبر جب دھلی پہنچی تو ان کے ہوا خواہوں اور دوستوں کے لیے مسرت کا سبب ہوئی۔

اظفری سے بھی ان کی دوستی بلکہ گہرا یارانہ تھا۔ انھوں نے اس نئے بادشاہ کے سکے پر ضرب کرنے کے لیے ایک بیت کہی اور اپنے پاس رکھ چھوڑی۔ جب ولیعہد بہادر مع الخیر دوسرے بادشاہزادوں یعنی اپنے حقیقی اور چچیرے بھائیوں کے ساتھ قلعۂ مبارک میں تشریف لائے تو دو تین روز کے بعد ہی سب کے ساتھ مرزا اظفری کے گھر کو اپنی تشریف‌آوری سے منور کیا۔ الطاف شاہانہ سے نوازا اور ان کا ہاتھ بطور سابق کھینچ کر گلے لگانا چاہا۔ مرزا اظفری نے ارادہ کیا کہ سر جھکا کر قدم‌بوسی کریں مگر فوراً ولیعہد بہادر نے ان کا سر جبراً اٹھا کر اپنے گلے سے لگا لیا۔ ان کے اور ولیعہد کے رخسارے ایک دوسرے سے رگڑے۔ پھر زبان فیض ترجمان سے فرمایا کہ "خلاف معمول آج ان تمام تکلفات کا کیا سبب ہے؟" اظفری نے کہا "اب تو جناب بادشاہ ہیں اور ہم سب خانہ‌زاد غلام، رشتہ‌داری کے تمام تعلقات برطرف۔ حضور نوازیں کہ مار ڈالیں، "اختیار بدست مختار" ہماری کہاں یہ تاب کہ پہلے کی طرح برابری کا دم ماریں"

مسکرا کر فرمایا کہ "واللہ میں اب بھی تم کو وہی فرزند جگر بند جانتا ہوں اور انشاءاللہ ہمیشہ ایسا ہی سمجھوں گا۔"

اس کے بعد اظفری نے جناب ولیعہد کو اپنے "مکتب خانے" کے بنگلے میں لے جا کر اپنے بیٹھنے کی مسند پر بٹھایا جو پہلے سے بچھی تھی۔ انھوں نے اظفری کا ہاتھ کھینچ کر بیٹھنے کا حکم دیا۔ یہ آداب بجا لا کر بیٹھ گئے۔ بعد ازاں اظفری نے اٹھ کر وہ کاغذ دکھایا جس پر نام نامی کی ضرب سکہ کی بیت لکھی تھی۔ بیت یہ ہے:

بزد بقرص مہ و مہر ضرب سلطانی
خدیو شاہ جہاں گیر اکبر ثانی

ملاحظہ فرما کر بہت مسرور ہوئے۔ پھر مرزا صاحب نے اس کاغذ کو واپس لے لیا۔ ولی عہد بادشاہ نے فرمایا کہ یہ کیا معنی؟ دی ہوئی چیز واپس لیتے ہو؟ انھوں نے عرض کیا کہ: کیا مجال، مگر بالفعل جائے ادب ہے خدائے تعالے جناب شاہ عالم کو سلامت رکھے۔ حضور کے ضرب سکہ کی یہ بیت اس خانہ‌زاد کے نزدیک امانت رہے گی۔ وقت آنے پر پیش کروں گا اور امید ہے کہ حضرت اسی بیت کو اپنے سکۂ مبارک پر ضرب فرمائیں گے۔ ارشاد ہوا کہ "تمھاری یہ درخواست قبول ہے"۔ اظفری نے اس وعدے پر دوسرے شاہزادوں کو بھی گواہ کیا اور آداب بجا لائے۔

دوسرے وقتوں میں بھی کئی بار ولی‌عہد بہادر مع اپنے بھائیوں مرزا سلیمان شکوہ اور سکندر شکوہ بہادر کے (جو بعد کو لکھنؤ میں جا رہے تھے) اظفری کے گھر تشریف لا کر بےحد عنایت فرما چکے تھے۔

**بادشاہ کا قدم رنجہ فرمانا**

اظفری نے بادشاہ سلامت کی آنکھیں ضائع ہونے کے بارے میں ایک تاریخ رباعی کے وزن پر بطور قطعہ اردو میں کہی تھی۔ غلام قادر کے قتل اور اس ہنگامے کے فرو ہونے کے بعد جب دوبارہ شاہ عالم تخت سلطنت پر متمکن ہوئے تو فرط محبت، فرزند نوازی اور توجہ خسروانہ کی بنا پر جو اظفری کے حال پر بیش از بیش مبذول تھی، تجمل شاہانہ کے ساتھ مع تخت و چتر کے عیدالفطر سنہ ۱۲۰۲ھ کے دن اظفری کی ڈیوڑھی پر رونق افروز ہوئے۔

اظفری نے اپنے مقاصد کی عرضی پیش کی اور وعدے یاد دلائے۔ بادشاہ سلامت نے پھر اقرار کیا کہ با اختیار ہوکر جلد ان کو کامیاب کریں گے اور نہایت دلاسا دے کر ان کے وعدوں کے ایفا کا امیدوار بنایا جو عین شدت ہنگامہ کی حالت میں حضرت قدر قدرت کے ساتھ بادشاہ زادہ مرزا اکبر شاہ بہادر ولی عہد کی معرفت اور مرزا مغل و مرزا طُغل[1] شاہزادوں کے واسطے سے ہوئے تھے۔ غرض ان وعدوں کی اب مزید عہد و پیمان سے نئے سرے سے توثیق ہوئی اور کچھ نقد گراں مایہ اپنی مٹھی سے نہایت مہربانی کے ساتھ اظفری کی مٹھی میں رکھ دیا اور اپنے مبارک ہاتھ سے مٹھی بند کرکے اپنے اخلاق شاہانہ سے بےحد خوشنود کیا۔ حادثۂ مذکورہ کے بعد اظفری کے یہاں بادشاہ کی یہ پہلی تشریف آوری تھی۔ حضرت اقدس اظفری کے اشعار کو بھی بہت پسند کرتے اور محبت کی نظر سے دیکھتے تھے۔ یہ عادت تھی کہ اکثر اپنے اشعار بھیج کر جواب کی فرمایش کیا کرتے تھے۔ اظفری نے ایک بار اپنے چند اشعار ترکی، فارسی، ریختہ اور ایک قطعۂ تاریخ مذکورہ حادثہ کے متعلق اپنے ہاتھ سے دست اقدس پر پیش کیا جو نہایت خوشی کے ساتھ قبول ہوا۔

قطعۂ تاریخ یہ ہے:-

چوں مَن ذَھَب کرِیمتی[2] کا مژدہ　　اس سال ہوا نصیب شاہ عالم
تھا فکر میں تاریخ کے بولا ہاتف　　ہے اظفری تاریخ "یہ عالم کا غم"
۱۲۰۲ھ

---

۱ مرزا مغل کا نام محمد اکرام الدین اور مرزا طُغل کا نام محمد عبدالمقتدر تھا - دونوں حقیقی بھائی اور بادشاہ سلامت کے چچیرے بھائی تھے اور دونوں محمد علاءالدولہ بہادر معروف بہ مرزا بابا کے فرزند تھے -
مرزا بابا بارہ سال تک شاہ عالم کی سلطنت کے ابتدائی دور میں ان کے نائب کی حیثیت سے امور سلطنت انجام دے چکے ہیں -
مرزا مغل و طغل رشتے میں اگرچہ اظفری کے چچا ہوتے ہیں لیکن ورز شفقت سے ہمیشہ انہیں دوست کہتے اور خطوط میں بھی اسی لفظ سے یاد کرتے تھے - ان کے بڑے رازدار اور خیرخواہ تھے - جب تک اظفری قلعہ میں رہے دونوں بھائی ہمیشہ ان سے راز کی باتوں اور نازک معاملات میں مشورہ لیتے رہے - مرزا اظفری سے بہت محبت رکھتے اور انہیں بہت مانتے تھے - ان کے ساتھ بہت کچھ سلوک کرتے تھے اور ولی عہد بہادر نیز بادشاہ کے حضور میں ان کی سفارش و وکالت کیا کرتے تھے - غلام قادر کے ہنگامے میں اپنا نادر کتب خانہ انہوں نے اظفری کی تحویل میں دے دیا تھا - اظفری جابجا ان کا تذکرہ کرتے ہیں - مدراس کے قیام میں بھی ان سے خط و کتابت رکھتے تھے -

۲ حدیث شریف ہے: مَن ذَھَبَ کرِیمَتِیهِ وَجَبَت لَهُ الجَنَّة - جس کی دونوں آنکھیں جاتی رہیں اس کے لیے ضرور جنت ہے -

اس تاریخ میں ایک سال (عدد) اس لیے زیادہ ہے کہ وہ سال بالکل ختم پر تھا۔ چند روز بعد ہی دوسرا سال شروع ہوگیا۔

اظفری نے اس تاریخی ہنگامے کی عین شدت میں حضور پر نور کی بہت سی قابل قدر خدمتیں انجام دی تھیں اور بہت بہادری و دلیری کے ساتھ محل کی عصمت و ناموس کی حفاظت کی تھی، اپنی جان پر کھیل گئے تھے۔ اس کے صلے میں ولی عہد بہادر اور مرزایان مذکور کی معرفت اپنے حصول مطلب کی عرضی حضور سے دستخط کرا کر اپنے پاس رکھ لی تھی، جس کا مضمون یہ تھا کہ "اگر خدا اپنا فضل فرمائے اور پھر امور سلطنت ذات اقدس کی طرف رجوع کریں، اس خانہ زاد کو ان خدمات کے صلہ میں سلاطینی قید سے نکال کر امرا کے سلک میں منسلک فرمایا جائے۔ راقم حضور کی خدمات میں سرگرم رہ کر ہرگز کبھی سلطنت کی جانب شرکت کی نظر سے نہ دیکھے گا اور اپنے دامن کو سرکشی کی طرف نہ سمیٹے گا"

یہ سب کچھ ہوا مگر حضور نے تخت سلطنت کو دوبارہ سرفراز فرمانے کے بعد اپنے وعدوں کو وفا نہ کیا بلکہ اس بارے میں صاف انکار کردیا۔

**عزم فرار اور کامیابی**

اس وعدہ خلافی سے اظفری کو جتنا رنج نہ ہوا ہو کم ہے۔ انھوں نے شرعی قسم کھا لی کہ جب تک یہ وعدے پورے نہ ہوں گے ہرگز وہ اس قید میں نہ رہیں گے۔ پھر اپنے محل سے باہر نکل کر اس مسجد میں آئے جو دلی دروازے کے متصل اور نور محلہ سے قریب ہے۔ اس وقت تک بادشاہ سلامت دیگر سلاطین کے ساتھ وہیں تھے۔ مسجد میں بیٹھ کر اظفری نے خدا کی قسم کھا کر احمدعلی‌خاں اور کنورشنکرناتھ کے ذریعہ بادشاہ کے پاس یہ پیام بھجوایا کہ ضرور ضرور جاکر کہہ دیں "ایسا نہ ہو کہ میرے بعد دغابازی سے منسوب کریں اور زبان ملامت کھولیں"۔ مگر ان لوگوں نے مرزا صاحب کی خیرخواہی کے خیال سے سکوت اختیار کیا اور بادشاہ کو کوئی اطلاع نہ دی۔ اظفری بددل اور تنگ تو تھے ہی بادشاہ کے صاف انکار نے ان کا دل اور توڑ دیا۔ تمام امیدوں کا خاتمہ ہوگیا۔ اس باہمت اور غیرتمند شاہزادے نے بالکل ہی

جی میں ٹھان لی کہ جس طرح ممکن ہو نعمت آزادی حاصل کرنی چاہیے، خواہ کچھ ہی قربانیاں کرنی پڑیں۔ پہلے سے جے پور، جودھپور کے راجاؤں اور بعض دیگر بااختیار امرا سے خط و کتابت کا مخفی طور پر سلسلہ جاری کر رکھا تھا۔ اکثر نے امداد اور خدمت کا وعدہ بھی کیا تھا۔ لیکن ان کا ارادہ کوئی بُرا ارادہ نہ تھا نہ تخت حاصل کرنے کا اور نہ بادشاہ کے خلاف بغاوت کا۔ وہ صرف اپنی اور اپنے عزیزوں کی آزادی چاہتے تھے۔ آخر ہمت نے دل بڑھایا، تقدیر نے یاوری کی اور انھوں نے اپنی رہائی کی تیاریاں شروع کردیں۔ ان کے باپ اور چچا پیشین گوئیاں کر ہی گئے تھے نیز اور بھی چند بزرگوں نے وقت سے پہلے رہائی کی بشارت سنادی تھی جس پر اعتقاد اور ایک حد تک اعتماد تھا۔ چنانچہ ایک بار کا ذکر ہے کہ قلعے سے نکلنے سے سات سال پہلے اظفری اور دوسرے شاہزادوں نے حکیم عنایت اللہ کی معرفت میاں غلام چشتی سے اپنی آزادی کے بارے میں استفسار کرایا تھا۔ یہ بزرگ اس زمانے میں ایک مشہور باکمال درویش تھے۔ ان بزرگ نے کہا تھا کہ سات سال بعد قلعے پر آفت آئےگی، اس کے بعد تمھیں رہائی نصیب ہوگی۔ اظفری نے یہ پیش گوئی ایک کتاب کی پشت پر لکھ رکھی تھی۔ آخر افغانی ہنگامے اور ان کے بھاگنے کی وہی تاریخ نکلی جو اس درویش نے بتائی تھی۔ پھر ایک نجومی سے فال کھلوائی۔ پھر شاہ عظیم ایک اور بزرگ درویش نے ایک عمل پڑھنے کے لیے بتایا جو اکثر ضرورت کے وقت تجربہ میں آیا اور صحیح نکلا۔ غرض کہ اِدھر تو ولیوں، بزرگوں، درویشوں اور نجومیوں سے کمال عقیدت کے ساتھ استمداد کا سلسلہ جاری تھا، سب نے امیدیں دلائی تھیں، اُدھر مخفی طور پر عملی کوششیں جاری تھیں، قید میں گو یہ حالت تھی کہ خوجے اور شاہی پیادے مسلط تھے وہ حاضر و غائب نگاہوں کو تاڑتے رہتے تھے۔ سلطنت کا لفظ بھی زبان پر لانا خطرناک تھا۔ سرکاری قاعدہ تھا کہ ہر روز "ناظر کل محلات" کا نائب عنایت رسول خان خواجہ سرا انھیں دیکھنے اور سلام کرنے دروازے پر حاضر ہوا کرتا تھا۔ اس کے علاوہ ایک عورت بھی نگران تھی، جسے قلعہ کی سرکاری اصطلاح میں "باریدار" کہتے تھے۔ یہ عورت "محل دار بیگم" کی جانب سے

نائب کے طور پر متعین تھی ۔ رات دن میں چار مرتبہ سلاطین کے محلوں میں دیکھنے کو آتی تھی ، جس حالت میں بھی شاہزادے ہوں اس کا فرض تھا کہ خود اپنی آنکھ سے انھیں دیکھ کر جائے اور یہ بھی معمول تھا کہ تین پہر دن ڈھلے سلاطین کی ڈیوڑھیاں بند ہوجاتی تھیں ۔ اندر اور باہر سے دروازوں میں تین تین قفل ڈال دیے جاتے تھے ۔ کنجیاں « ناظر کل » کے پاس چلی جاتی تھیں جس کا نام منظور علی خان تھا ۔ خدا کے فضل سے ان تمام دشواریوں کے باوجود دو مہینے بعد قلعے سے بھاگنے کی صورت پیدا ہوگئی ۔

اظفری نے پہلے یہ راز حکیم عنایت اللہ صاحب سے بیان کیا اور ان سے مدد چاہی ۔ مگر حکیم صاحب نے دوراندیشی سے کام لے کر ٹال دیا ۔ آخر اظفری نے جب قسم دے کر پوچھا تو معافی مانگی اور دست بستہ عرض کی کہ ایسا کام حکیموں سے نہیں ہوسکتا ۔ مجبوراً دوسروں کو اپنا ہمراز بناکر کام نکالنا پڑا ۔ جب تمام انتظامات مکمل ہوگئے بھاگنے سے ایک ماہ پہلے سے خط نہیں بنوایا نہ سر کے بال کٹوائے تاکہ بھاگنے کے دن صورت بدلی جاسکے ۔ عین وقت پر آنکھیں آشوب کرآئیں ۔ یہ عجیب حسن اتفاق تھا ۔ اظفری نے اپنے ڈیوڑھی کے نائب ناظر مذکور کو اپنی آنکھیں دکھائیں ، حد درجہ بےقراری و تکلیف کا اظہار کیا ، اور کہا کہ آشوب کی شدت سے ہنوز آنکھیں آفتاب کی تاب نہیں لاسکتی ہیں ، دو تین روز تک میں اندھیری کوٹھری میں بیٹھوں گا ۔ آپ آکر مجھے دیکھنے کی تکلیف نہ کیجیے ۔ یہی عذر باریدار سے بھی کیا ۔ وہ خود بیمار تھی ، اٹھ بیٹھ نہیں سکتی تھی ۔ اس سے کہا کہ اپنی لونڈی کو بھی منع کردو کہ روز آکر مجھے حجرے سے باہر نہ بلائے ۔ غرض کہ ربیع الاول سنہ ۱۲۰۳ھ کو اتوار کے دن جب کہ رات کی تین گھڑیاں گزر چکی تھیں بھاگ نکلنے کا ارادہ پورا ہوگیا ۔ وہ قلعہ کے چند لوگوں سے ساز باز کرچکے تھے جن کا نام لینا خطرناک تھا ۔ ان میں ایک سقہ اور میردھہ اور چوبدار کے دو لڑکے بھی تھے جو ان کی ڈیوڑھی پر قفل لگانے پر مامور تھے ۔ پچاس گوجر اور ڈاک کے چند نفر نوکر رکھ کر خفیہ طور سے منڈی میں ، چند لوگ اور سولہ کہار ، دو میانے اس سے آگے اور اسی

قندر کہاوے وغیرہ پوسرو کی گڑھی میں، اس سے دوکنئے آدمی پٹودی میں، ایک گھوڑی اور کئی گھوڑے اور ایک بہنگی کپڑوں کی اور خاص کاٹھی ریواڑی میں نیلو تھے۔

سقے نے اپنی کمر کی لنگی تبدیل لباس کے لیے مرزا ہمایوں بخت کے ہاتھ خفیہ طور پر ان کے پاس بھجوادی۔ مرزا نے روتے ہوئے لنگی ان کو دی اور بغل‌گیر ہونا چاہا کہ آخری ملاقات ہے، مگر اظفری ہٹ گئے اور کہا "میں خدا کی قسم کھاکر عہد کرچکا ہوں کہ اس پہلی ہجرت میں کسی عزیز کی محبت میں ایک آنسو بھی نہ بہاؤں‌گا۔ امید قوی ہے کہ خدا جلد ملائےگا۔ رفاقت کا وقت ہے، رونے کا نہیں "۔ پھر کوٹھری میں آکر اپنے بھاگنے کے متعلق ایک عرضی بادشاہ کے نام لکھی اور اپنی مہر لگاکر تکیے کے نیچے رکھ دی تاکہ بےگناہ بھائی نہ پکڑے جائیں۔ اور راز دار بھائی سے کہہ دیا کہ میرے بھاگنے کے پورے ایک دن بعد یہ عرضی حضور والا میں بھجوادیں۔ عرضی لکھنے کے بعد تمام چہرے پر افیون ملی تاکہ اس کی سیاہی چہرے کی سفیدی کو ڈھانپ لے۔ سردی سخت پڑ رہی تھی تاہم اپنی پوشاک اتاری اور بازاری لونڈوں کی طرح ایک پگڑی سر پر باندھ لی جس کے پیچھے بال ادھر ادھر منہ پر بکھرے ہوئے تھے۔ ایک تہ پوش اور ایک دوتہی قبا پہن لی۔ "پشت ماہی" کی رضائی جلدی سے سر پر ڈال لی۔ بہشتیوں کی طرح ایک لنگی کمر سے لپیٹی۔ سقے کے سخت اور موٹے جوتے پہن لیے جو کبھی آنکھ سے بھی نہ دیکھے ہوں گے۔ کمر میں اشرفیوں کی ہمیانی اور دستار کے ایک گوشے میں چند اشرفیاں، دوسرے گوشے میں چند روپیے باندھ کر تیار رکھے۔ ہمراہیوں کے کمروں میں بھی اشرفیاں رکھیں تاکہ حسب ضرورت رشوت کے تیروں سے کام لیا جائے۔ اب محل کی دیوار پر چڑھے جو کوٹھے سے ملی ہوئی شتر گلوبرج کی جنوب جانب تھی۔ وہیں ایک نہر کا چشمہ بھی تھا اور ایک شہید کا مزار بھی۔ دیوار شکستہ ہوئے پر بھی پانچ چھے ہاتھ بلند تھی۔ اس طرف کے پوربیے چوکیدار اپنی تنخواہیں نہ ملنے سے بلوہ کرکے حضور والا کے جھروکے کے نیچے چلے گئے تھے۔ جاں‌باز

رفیق دیوار کی جڑ میں چپکے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک نے پیٹھ جھکا کر کہا حضور اس غلام پر کود پڑیں لیکن اظفری نے نہ مانا اور زمین ہی پر کود پڑے۔ چند لوگ وہیں ایک ویران چاردیواری کی کمین‌گاہ میں حاضر تھے، وہ بھی آ گئے۔ سقے نے ایک خالی مشک اپنے کاندھے پر اور ایک خالی مشک مرزا صاحب کے کاندھے پر ڈال دی اور کہا صاحب عالم ہمت کا وقت ہے، بےجھجک غلاموں کے ساتھ چلے آئیے۔ تیز روی کے سبب ہماری ڈیوڑھی کے ایک مردھے کے لڑکے کو شبہ ہوا، اس نے ہمارے رفقا میں سے ایک سے پوچھا "یہ کون لوگ ہیں؟" اس نے ہاتھ پکڑ کر اپنی طرف کھینچا اور کہا عیش محل کے بہشتی ہیں، بیچارے اب اپنے اپنے گھروں کو جارہے ہیں۔ اسی قسم کی باتوں میں لگا کر وہ اسے ایک دوسری گلی میں لےگیا۔ اسی روز اتفاق سے لوہاری دروازے کی چوکی کی مرمت ہورہی تھی، اس دروازے سے کوئی گزرتا نہ تھا۔ مجبوراً دہلی دروازے کا رستہ اختیار کیا اور بغیر کسی گزند کے قلعے سے باہر نکل گئے۔ جامع مسجد کے نیچے پہنچ کر ڈاک کے آدمیوں کی تلاش میں آدھا گھنٹہ لگ گیا۔ مسجد کی سب سے نیچے کی سیڑھی پر بیٹھے رہے۔ تبرکاً وہاں کی تھوڑی سی خاک پاک اٹھاکر پیشانی پر مل لی اور دعاے کامیابی مانگی۔ دوڑ دھوپ کرکے اجمیری دروازے کی کھڑکی سے باہر نکل گئے۔ سناری منڈی کے آگے تک پیدل چلنا پڑا۔ قلعہ سے یہاں تک ڈیڑھ میل کی مسافت ہے۔ یہاں پہنچ کر اپنے پانوؤں کی خبرلی۔ دونوں جوتے تلوے اور ایڑی کے خون سے تربتر تھے۔ پانوؤں کی کھال نکل گئی تھی۔ جوتوں کو نکال کر پھینکا اور کہا اب میں پیدل نہیں چل سکتا۔ کاندھوں پر لے چلو۔ خانہ‌زاد مذکور نے اپنی پگڑی کی دھجیاں ان کے دونوں پانوؤں پر لپیٹ دیں اور عرض کی: ڈاک کے میانوں کے گوجر یہیں حاضر ہوتے ہیں۔ اس عرصے میں ڈاک والوں کی غلطی، ان کا نہ ملنا، ناامیدی کی حالت، پھر ان کو پانا یہ سب مضامین پیش آئے جو ناقابل بیان ہیں۔ غرض ایک پہر گزر گیا۔ ضروری اسباب بہم پہنچا کر بسم‌اللہ کرکے میانے میں سوار ہوئے۔ اب ذرا ہوش و حواس ٹھکانے لگے اور میانہ تیزی سے روانہ ہوا۔

سردی کی شدت سے بےحال تھے۔ کمری، روئی‌دار قبا ساتھ تھی، اسے پہننا چاہا، مگر آستین تنگ ہوئی۔ آخر یوں ہی کندھے پر ڈال گریبان کے بند میں سرا باندھ دیا۔ قلعۂ آنبیر تک آستین پہننے اور کمر کھولنے کی فرصت نہ ملی۔ چالاک گوجروں کے ساتھ پہاڑوں، گھاٹیوں اور ویرانوں کے راستوں سے، اندھیری رات میں ہتھیار بند، توڑہ دار بندوقوں سے لیس، نہایت جوانمردی کے ساتھ ریواڑی کا راستہ لیا۔ سواری ہی میں نماز عشا اشاروں سے ادا کی اور وظیفہ پورا کیا۔ کرۂ زمہریر میں بھی شاید یہ سردی نہ ہوگی جو آج تھی۔ غرض نماز صبح پرسرو کی گڑھی کے دروازے پر، ظہر کی پٹودی میں، عصر اور مغرب کی قضا ریواڑی میں ادا کی۔ اب مرہٹوں کی عملداری سے نکل‌کر راجہ سوائی پرتاب‌سنگھ کی سرحد میں راحت کی سانس لی۔ خدائے واحد کا شکر بجالائے۔ پختہ ۳۵ میل طے کیے، پہلی شام غریبی اس موضع میں دیکھی۔

۱۔ آزادی کی زندگی
۲۔ جےپور

قلعے سے بھاگنے کی خبر نے تمام دھلی میں کھلبلی ڈال‌دی تھی۔ دھلی کا ناظم خود تلاش میں نکلا۔ پرسرو کی گڑھی تک دھاوے لگائے۔ شہر کی تمام دوکانیں بند ہوگئیں۔ ہر ہر محلہ چھان مارا مگر کہیں پتہ نہ چلا۔ ادھر قلعۂ آنبیر میں اظفری داخل ہوئے، اُدھر جےپور کے راجہ کو دھلی سے شاہزادے کے بھاگنے کی اطلاع اور گرفتاری کا حکم ملا۔ یہ پہلے ہی راجہ سے ساز باز اور معاملات طے کرچکے تھے۔ راجہ نے بہت آؤ بھگت کی اور اپنے میر منشی کو بھیجا۔ پھر خود بھی تیرہ تاریخ کو حاضر ہوا اور پورا حق مہمانی ادا کیا۔ پہلے سے تخت سلطنت بنوارکھا تھا وہ پیش کیا اور راجہ جودھپور سے ملنے کی درخواست کی۔ سانبھر اور اجمیر ہوتے ہوئے اظفری جودھپور پہنچے۔ راجہ بہت تپاک سے پیش آیا اور تیس چالیس ہزار فوج دینے کا وعدہ کیا تاکہ مرہٹوں سے مقابلہ کرکے انھیں شکست دیں اور زبردست تیموری حکومت قائم کریں یا فتح کے بعد جو مرضی مبارک ہو۔ لیکن اظفری نے ان دونوں راجاؤں سے مل‌کر یہ اندازہ کیا کہ کم حوصلہ ہیں، ان سے پورا سامان نہیں ہوسکتا، اس‌لیے صاف انکار کردیا۔ اب تیمورشاہ بن احمد شاہ

درانی کے پاس کابل جانے کا ارادہ کیا کیونکہ وہاں کے بہت سے امیروں سے خط و کتابت اور اچھے تعلقات تھے۔ مگر یہ ارادہ بھی پورا نہ ہوا۔ ماہ رجب سنہ ۱۲۰۳ھ کو جودھپور میں نواب آصف جاہ نظام الملک غازی الدین خان[1] نظام دکن کی عرضی پہنچی۔ ان کو جواب لکھا اور اپنا اردو فارسی کلام بھجوایا۔

**تبدیلی تخلص**

اب تک اظفری کا تخلص غمخور تھا مگر جب ان کا کلام نواب نظام کی خدمت میں پہنچا تو انھوں نے لکھا کہ "حضرت سلامت غم کھانا دشمنوں کو نصیب ہو۔ ایسا تخلص جو شہر یاری کی شان پر دلالت کرے، جناب کی ذات مبارک کے لیے اولیٰ و احسن ہے"۔ وزیر موصوف کے معروضہ کے بموجب اپنا تخلص اظفری رکھا۔ نواب نظام نے بھی اپنا کلام بھیجا۔ ایک غزل خاص انھیں کی شان میں تھی۔ پوری غزل واقعات اظفری میں ہے۔ دو شعر لکھے جاتے ہیں:-

اے شاہ اجابت کے قریں میری دعا ہو
شامل ترے تا دور زماں فضل خدا ہو

جس طرح ہو خورشید شعاعوں سے جہانگیر
لے شرق سے تا غرب ترا دست رسا ہو

---

[1] نواب عمادالملک غازی الدین خان بہادر وزیر اعظم عالمگیر ثانی، سلطنت آصفیہ دکن کے بانی نواب میر قمرالدین خان وزیر اعظم محمد شاہ بادشاہ دہلی آصف جاہ اول کے فرزند تھے اور یہ لوگ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی کی اولاد میں تھے۔ نظام فارسی اور اردو میں صاحب دیوان تھے، اردو کلام کا نمونہ یہ ہے:-

آیا نہ کبھو خواب میں بھی وصل میسر — کیا جانیے کس وقت مری آنکھ لگی تھی (مخزن شعرا ص ۵۸)

دل تڑپے ہے اور دیدہ تکے راہ کسو کی — یارب نہ کسو دل کو لگے چاہ کسو کی

پوچھیں نہ کبھی اشک یہ مغرور کسو کے — بن جاویں اگر چشم میں ناسور کسو کے

(تذکرہ ہندی مصحفی ص ۲۲۹ مطبوعہ انجمن ترقی اردو)

ان کی بیوی گنا بیگم بھی اردو کی شاعرہ تھیں، منتظر تخلص تھا۔ یہ علی قلی خاں کی بیٹی اور شش انگشتی تھیں اور اپنے زمانہ میں نہایت مشہور و ممتاز بیگم تھیں۔ میر سوز ان کے استاد تھے۔ مصحفی نے ان کا تخلص گنا اور میر قمرالدین منت کا شاگرد لکھا ہے۔ کلام کا نمونہ یہ ہے:

ترے ملنے کی ڈھلی دیکھ کر کے رات حیرت سے — زمیں پر لوٹتی تھی چاندنی اور شمع جلتی تھی

اب خواب میں گو وصل ترا ہووے تو ہووے — ظاہر میں تو ملنے کی ہمیں آس نہیں ہے

(مخزن شعرا صفحہ ۵۸ و تذکرۂ ہندی مصحفی صفحہ ۲۷۹)

رمضان کی پہلی تاریخ کو اودے پور روانہ ہوئے تاکہ وہاں سے یا تو نظام الدولہ آصف جاہ کے پاس دکن یا امیرالہند والا جاہ محمد علی بہادر والی کرناٹک کے پاس چلے جائیں کہ وہ بھی اپنا ہی گھر ہے۔ مگر پھر جے پور آ گئے اور ایک سال اسی حصۂ ملک میں گزرا۔ جے پور کے راجہ سے رخصت چاہی کہ سیر دکن کا سودا سر میں سمایا ہوا ہے۔ مہاراجہ نے اپنے خاص مصور کو بھیج کر ان کی تصویر اتروائی تاکہ بطور یادگار اپنے پاس رکھے۔ ربیع الاول سنہ ۱۲۰۴ھ کو جے پور سے روانہ ہوکر ''کرولی'' ''رٹھولی'' ہوتے ہوئے آگے بڑھے۔ مگر ''مروٹھ'' میں دکنیوں (مرہٹوں) کے ساتھ گرفتار ہوئے۔ پھر نجات پائی اور رام پور پہنچ کر آرام کی سانس لی۔ نواب فیض اللہ خاں کے مہمان ہوئے۔ انھوں نے بہت خاطر و مدارات کی۔ یہاں سے اظفری نے اپنے شقے نواب آصف الدولہ اور ان کے نائب جھاؤلال کے نام لکھنؤ روانہ کیے۔

**قیام لکھنؤ**

۲۹ ربیع الثانی کو بخیریت لکھنؤ پہنچے اور سات سال دو ماہ تک قیام کیا۔ بہت آرام اور عزت سے رہے۔ قیام لکھنؤ کے زمانے میں ان کے حقیقی بھائی مرزا جلال الدین اور چچیرے بھائی مرزا حسین بخش بلند بخت اور تمام متعلقین بیوی، بچے، والدہ قید سلاطینی سے نجات پاکر سب خیریت سے لکھنؤ پہنچ گئے تھے۔ نواب آصف الدولہ نے حیثیت کے موافق ہر ایک کی تنخواہ مقرر کردی تھی۔ آرام و عیش سے زندگی بسر کرنے لگے۔ یہیں اظفری نے اپنے چچازاد بھائی کی شادی کی جن کو بچپن سے اپنے بچوں کی طرح پالا تھا اور خود انھیں ترکی، فارسی اور کسی قدر عربی کی تعلیم دی تھی۔ یہ بہت خلیق، وجیہ اور سعادت مند تھے۔ یہیں تیراندازی کے فن میں نواب آصف الدولہ کے شاگرد ہوئے جو اس فن میں ماہر کامل تھے۔ نیز اپنی بڑی بیٹی سعیدۃالنساء بیگم کی رسم بسم اللہ خوانی نہایت دھوم دھام سے کی۔ تمام امرائے لکھنؤ شریک ہوئے اور بعض نے بڑی بڑی امدادیں دیں۔ قیام لکھنؤ کے بہت سے دلچسپ حالات انھوں نے لکھے ہیں مگر بخوف طوالت ہم نظر انداز کرتے ہیں۔

**سفر دکن و مدراس**

لکھنؤ میں گو بہت آرام اور تزک و احتشام سے رہے لیکن دل میں دکن کی لو لگی ہوئی تھی خاص کر نواب نظام الدولہ آصف جاہ

اور امیرالہند والا جاہ کے دیکھنے اور ان سے ملنے کا بڑا اشتیاق تھا۔ ان سے پہلے ان کے چچیرے بھائی اور بہنوئی مرزا ہمایوں بخت لکھنؤ سے مدراس پہنچ چکے تھے اور نواب والا جاہ نے ان کی بہت خاطر مدارات کی تھی' چناںچہ ۴ رجب سنہ ۱۲۱۱ھ کو اپنا بوجھ ہلکا کر بنارس پہنچے۔ ۲۲ روز وہاں رہے۔ لیکن مرہٹوں کے غلبہ کی وجہ سے آگے بڑھنے کا کوئی موقع نہ تھا۔ راستے مسدود تھے۔ اس لیے مشرق سے روانہ ہوئے۔ پہلے سہسرام' پھر وہاں سے عظیم آباد پہنچے' دو مہینے سات دن قیام کیا وہاں کے ہندو صوبہ نے بہت آؤبھگت کی۔ ۲۳ روز بعد مرشدآباد پہنچے' یہاں پہلے سے ایک مجہول النسب نے اپنے کو مرزا علی بخت مشہور کر رکھا تھا' حالانکہ بالکل امی تھا۔ شین کی جگہ ہمیشہ سین بولتا تھا۔ اسی وقت کشاں کشاں حضور میں بلوایا اور اسے سزادی۔ ۱۲ دن قید میں رکھا۔ آخر اس نے بہت عاجزی سے معافی مانگی' اظفری نے اسے شہر بدر کرادیا۔ ۱۵ محرم ۱۲۱۲ھ کو بنگالہ پہنچے۔ مگر آب وہوا کی ناموافقت کے سبب طبیعت خراب ہوگئی۔ ایک مہینہ ٹھہرنا پڑا۔ ۵ صفر کو روانہ ہوکر ۴ ربیع الاول کو' بردوان پہنچے۔ یہاں کی آب و ہوا ذرا موافق آئی۔ پھر ۲۵ کو روانہ ہوکر پنڈا نامی قصبے میں وارد ہوئے جہاں کا کاغذ مشہور ہے۔ ۲۹ کو بندر ہگلی میں جاپہنچے اور حاجی محسن[1] کے گھر پر قیام کیا۔ چھے سات روز شدید

---

[1] حاجی محسن ملک کے ان مایہ ناز سپوتوں میں سے ہیں جن کا نام مدتوں تک زبان زد خاص و عام رہےگا حاجی صاحب غالبا ایرانی الاصل تھے۔ ان کے چچا بنگال کے مشہور تاجر تھے۔ لیکن خدا نے اولاد نہ دی تھی۔ حاجی صاحب چچا کی زندگی میں اکثر حصہ سیر و سیاحت میں بسر کرتے رہے۔ چچا نے انتقال کے وقت اپنی بے حساب دولت حاجی صاحب کے حوالے کردی۔ حاجی صاحب نے خود بھی تجارت سے سرمایہ کو بہت کچھ فروغ دیا۔ تعجب کی بات یہ ہے کہ حاجی محسن بھی نعمت اولاد سے محروم تھے اور یہ واقعہ ہے کہ یہ محرومی قوم کے حق میں نہایت ہی مفید ثابت ہوئی۔ انھوں نے اپنی دولت کا ایسا عمدہ مصرف ڈھونڈھ نکالا کہ ان کا نام صدیوں تک زندہ رہے گا۔ بنگال میں حاجی صاحب نے کئی مدرسے تعمیر کیے اور ہگلی میں ایک ایسا امام باڑہ بنوایا جو بلحاظ عمارت کے اپنی آپ نظیر ہے اور اس کے لیے کئی گاؤں وقف کردیے۔ حاجی صاحب کا سب سے عجیب و غریب کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے اپنے سرمایہ سے ایک کروڑ روپیہ نقد پانچ فیصدی کی شرح پر ایسٹ انڈیا کمپنی کے حوالے کردیا اور یہ شرائط مقرر کیے کہ اس کے منافع کی آمد مسلمانان بنگال کی تعلیم پر خرچ کی جائے اور مسلمانوں میں انگریزی تعلیم کو رواج دینے کے لیے وظیفے دیے جائیں۔ حاجی صاحب کی دوراندیشی کی اس سے بڑھ کر اور کیا مثال مل سکتی ہے۔ چناںچہ آج بھی تقریباً سوا سو سال کے بعد مدرسہ عالیہ جیسے مدارس

(بقیہ حاشیہ بر صفحہ آئندہ)

زکام اور بخار میں مبتلا رہے۔ ربیع‌الثانی کی آٹھویں کو کلکتہ کا کوچ کیا۔ پھر وہاں سے ۷ جمادی‌الاول کو کٹک روانہ ہوئے۔ قصبہ میدنی‌پور میں قیام کرکے دماغ کو تازہ اور دل کو خوش کرنے کے لیے بنگالی طوائفوں کا گانا سنا اور ناچ دیکھا۔ پھر آگے روانہ ہوئے۔ برکھونتہ کے مقام پر جو جنوبیوں (مرہٹوں) کی عملداری میں ہے؛ وہاں کے لوگ انہیں تاجر سمجھ کر سدِّراہ ہوئے۔ ہتھیاروں تک نوبت پہنچ گئی مگر قضیہ رفع دفع ہوگیا۔

**ورود مدراس**

۲۲ شوال کو منگل کے دن ونکول میں وارد ہوئے۔ یہاں نواب والاجاہ مرحوم کے حقیقی بھانجے نے استقبال۔ کیا بہت کچھ اخلاق اور مدارات سے پیش آئے۔ ناگرپیٹھ پہنچ کر اظفری نے اپنے جانے کا اطلاعی خط نواب عمدۃ الامرأ* کو لکھ بھیجا اور اپنا اردو فارسی ترکی کلام بھی تحفۃً روانہ کیا۔ یہیں نواب صاحب موصوف کا جواب وصول ہوا جس میں انھوں نے بہت کچھ ارادت اور اشتیاق ملاقات اور تشریف‌آوری پر اظہار مسرت کیا تھا، تنخواہ وغیرہ کی تعیین کی بھی اطلاع دے دی تھی۔ مرزا صاحب نے کمال اشتیاق کے ساتھ خود اپنے ہاتھ سے جواب تحریر کیا۔ وہاں سے روانہ ہوکر ۱۶ ذی‌قعدہ کو چھتری میں اترے جو چینا پٹن (مدراس) سے ۴ کوس

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۹۲)

اسی "محسن قوم" سے فیض حاصل کرتے ہیں۔ بنگال کے بعض مایہ‌ناز سپوت، جسٹس امیر علی مرحوم اور سر عبدالرحیم بہادر بالقابہ وغیرہ بھی اپنی طالب علمی کے زمانے میں اسی قوم کے مرہون منت رہے ہیں حاجی صاحب کے اس کارنامے کی جس‌قدر تعریف کی جائے کم ہے (رسالہ "سفینہ" مدراس)

* نواب عمدۃ الامرا والا جاہ محمد علی کے بیٹے تھے اور ان کی وفات کے بعد ان کی جگہ مسند نشین ریاست ہوئے۔ غلام حسین نام تھا۔ محرم (سنہ ۱۱۶۱ھ سنہ ۱۷۴۸م) میں پیدا ہوئے۔ درسی کتب سرکاری اساتذہ سے پڑھیں۔ طبیعت موزوں پائی تھی ممتاز تخلص تھا۔ عالی گہر شاہ عالم ثانی بادشاہ دہلی سے یہ پورا خطاب ملا ہوا ہے۔ عمدۃ الامرا معین‌الملک، اسدالدولہ، حسین‌علی‌خاں بہادر، ذوالفقار جنگ بہادر سپہ سالار۔ ساتھ ہی ہفت ہزاری ذات و ہفت ہزاری سوار کا منصب اور خلعت فاخرہ ملبوس خاص مع جیغہ و سرپیچ و ماہی مراتب و پالکی جھالردار مرحمت ہوا۔ سنہ ۱۲۱۰ھ (سنہ ۱۷۹۵م) میں فرمان شاہی کی بنا پر مسند نشین ہوئے۔ سات سال حکومت کرکے ۵۵ برس کی عمر میں ۳۰ ربیع‌الاول سنہ ۱۲۱۶ھ (سنہ ۱۸۰۱م) کو انتقال کیا۔ فارسی اردو دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے۔ بڑے خلیق اور سادہ مزاج تھے۔ مرزا صاحب کی بےحد قدر و منزلت کرتے تھے۔ ان کی نسبت مرزا صاحب لکھتے ہیں۔ "تمام علوم میں مذاق رکھتے ہیں خاص کر اردو فارسی

(بقیہ حاشیہ بر صفحہ آیندہ)

کے فاصلے پر ہے۔ یہاں نواب صاحب کی تحریر کے موافق سات مقام کیے۔ یہیں نواب صاحب موصوف کا آخری خط ملا کہ جمعرات کے دن چار پانچ گھڑی کے بعد آپ مدراس پہنچیں۔

نواب کی تحریر کے موافق ۲۳ ذی‌قعدہ کو بعد صبح روانہ ہوکر "ماس کلیس" کے باغ میں اتر پڑے اور ناشتہ کررہے تھے کہ استقبال کے لیے نواب کے بھانجے سراج‌الملک، بھتیجے مرزا سکندر شکوہ اور صاحب‌زادے امیرالملک حافظ احمد خاں کے ہمراہ پہنچے۔ اسی باغ میں ان سے ملاقات ہوئی اور انھیں کے ہمراہ پورے تجمل اور کر و فر کے ساتھ نواب والا جاہ کے محل پر پہنچے۔ دروازے تک خود نواب صاحب استقلال کے لیے آئے، سلام کیا اور ہاتھ پکڑ کر پالکی سے اتارا۔ پھر معانقہ ہوا اور اس کے بعد شعر و سخن کا سلسلہ رہا۔

**نواب اور مرزا کی ایک لطیف گفتگو**

اظفری کی حقیقی بہن نواب عظمت‌آرا بیگم جو فیض‌النساء بیگم کے نام سے معروف تھیں، پہلے ہی اپنے شوہر مرزا ہمایوں بخت کے ساتھ مدراس آچکی تھیں۔ وہ ان پر ماں کی طرح مہربان تھیں۔ نو سال سے ان کی دولت دیدار میسر نہیں آئی تھی۔ وہ بھی اپنے بھائی کو دیکھنے کے لیے بیتاب تھیں۔ نواب صاحب نے اصرار سے مرزا صاحب کو ان کے پاس ملنے کے لیے بھجوایا۔ نواب خود سوار کرنے کے لیے دروازے تک آئے۔ ہمایوں بخت نے ایک طرف مرزا اظفری کو اور دوسری جانب نواب صاحب کو لے لیا مگر نواب صاحب جھٹ خود بیچ میں آگئے اور دونوں کے بازو اپنے ہاتھوں سے پکڑ کر بولے :-

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ)

میں شعر تصنیف کیے ہیں، ملشیانہ عبارت لکھے ہیں اور بہت مختصر، "مالکؔ و دلؔ"۔ ہندوستانی کلام میں سیاق ہم مرزایان شاہجہاں آباد کی طرح پر ہے نہ کرناٹکیوں کے طریقے پر؛ مگر بلاطریق شاذ، بعض لفظوں میں۔ ان کے چند اشعار مرزا صاحب نے دیے ہیں جو درج ذیل ہیں:

میں بھاتے ہوئے اس دل کو لیے پھرتا ہوں     آہ کیا عقدۂ مشکل کو لیے پھرتا ہوں

ہم کو منظور یہاں قصر امل کی تعمیر     عمر جوں سایۂ دیوار ڈھلی جاتی ہے

دامن کو تیرے کھیلنے کے چھوڑے ہر آن دل     باعث لٹک کے چلنے کا تیرے نہ جان دل

یا تکمہ قبا ہو تو یا چھاتی کا پدک     ہرگز نہ چھوڑیو تو پہ دواوں وکلن دل

«بندہ اب دونوں صاحبوں کے سایۂ پناہ میں آگیا۔»
مرزا نے فوراً برجستہ جواب دیا:۔
«نہیں بلکہ آپ ہم دونوں کے دستگیر ہوئے ہیں۔»
نواب صاحب نے بہت خوش ہوکر فرمایا:۔
«گستاخی معاف! جناب کچھ دنوں قلعۂ مبارک میں محبوس رہے، اب بندہ قید کرکے رکھےگا، آگے اور کہیں نہ جانے دےگا۔»
مرزا نے کہا۔ بجان منت ع «کے دام فگندی تو کہ ما صید نہ گشتیم»
بہت خوش ہوکر نواب صاحب گویا ہوئے:۔
«کیا مجال! بلکہ صاحب نے بندے کو اپنا اسیر اخلاق کرلیا۔»
غرض اسی قسم کی پُرلطف باتیں پالکی تک رہیں۔ نواب صاحب نے پھر ہاتھ پکڑکر انہیں پالکی میں سوار کرایا اور سلام کرکے رخصت ہوئے۔

**بہن سے ملاقات اور قیام مدراس**

مرزا صاحب کی بہن کا قیام میلاپور میں تھا جو مدراس کا اب ایک مشہور محلہ ہے۔ وہاں پہنچ کر سب ملے، اظفری کے فرار تک یہ سب لوگ قلعے ہی میں تھے۔ اظفری کے فرار کے بعد اس قید کو بےنتیجہ سمجھکر سب سلاطین آزاد کردیے گئے تھے اور اسمعیل خان کی حویلی میں رکھے گئے تھے۔ یہ بھی اجازت دے دی گئی تھی کہ جس کا جہاں جی چاہے چلا جائے۔ چنانچہ بہت سے شاہزادے دہلی سے چل دیے تھے جن میں مرزا ہمایوں بخت بھی تھے۔ ان کا قیام پہلے لکھنؤ میں رہا وہاں سے اظفری کی موجودگی ہی میں نواب والاجاہ اول کے عہد میں مدراس پہنچ گئے تھے۔

اظفری نے بہن سے اپنے فرار کے بعد کے حالات دریافت کیے۔ پھر وہاں سے رخصت ہوکر اپنی قیامگاہ پر آئے۔ ان کے قیام کے لیے نواب سلطان‌النساء بیگم (ہمشیرۂ نواب عمدۃالامرا) کا باغ تجویز ہوا، جس کا نام حسینی باغ تھا۔ یہ بیگم نواب والاجاہ کی بڑی دختر تھیں، انہوں نے اظفری کی تمام ضروریات اور آرام و آسایش کے اسباب کی فراہمی میں حصہ لیا اور مرزا نے انہیں بہن بنایا۔ یہ زندگی بھر مرزا اور ان کے خاندان پر حقیقی بہن

کی طرح مہربان رہیں ۔ ہمیشہ ان غریب الدیار شاہزادوں کا بہت زیادہ خیال رکھتی تھیں ۔ نواب صاحب نے آتے ہی ان کی تنخواہیں مقرر کردیں جو ماہانہ برابر پہنچتی رہتی تھیں اور اگر دیر ہوجاتی تو اقرار ادائی کے بارے میں خط لکھتے اور اپنے مہر و دستخط کے ساتھ مرزا صاحب کے اطمینان کے لیے بھجواتے تھے ۔

نواب صاحب نے اپنے چچا عبدالوہاب خان بہادر کی وفات کے بعد " برج داس کا باغ " ان کے بیٹوں سے لے کر مرزا صاحب کے قیام کے لیے دے دیا اور یہ آرام سے وہاں رہنے سہنے لگے ۔ مدراس میں ان کی خاطر مدارات اور آسایش کا پورا انتظام کیا گیا ۔ چنانچہ لکھتے ہیں ۔ " ان کے گھر (مدراس) میں نہایت آرام کے ساتھ ہوں ۔ گویا اپنے گھر میں بیٹھا ہوں ۔ بالفعل کوئی تردد نہیں رہا ہے " ۔

نواب عمدۃالامرا (از سنہ ۱۰ تا سنہ ۱۲۱۶ھ) اور ان کے بعد نواب عظیم‌الدولہ (از سنہ ۱۶ تا سنہ ۱۲۳۴ھ) ان کی بےحد تعظیم و تکریم کرتے تھے ۔ ملاقات کے وقت دارالامارت کے دروازے تک ان کا استقبال کرتے اور بیٹھنے کے وقت اپنے مسند پر بٹھاتے اور خود نہایت ادب سے ان کے بازو میں بیٹھتے تھے[1] ۔

**دہلی و لکھنؤ کے عزیزوں سے خط و کتابت**

مدراس میں مطمئن ہوکر مرزا صاحب نے دہلی و لکھنؤ سے خط و کتابت کا سلسلہ شروع کیا ۔ بادشاہ اور ولی‌عہد بہادر کو عرضیاں بھیجیں ۔ ان سے اپنے قصور کی معافی چاہی اور اپنے دیگر اعزہ ، نیز قلعۂ مبارک کے شاہزادوں کو خط خطوط لکھے ۔ وہاں سے جوابات آئے اور یہ سلسلہ مزید اطمینان کا سبب ہوا ۔ یہ سب خط و کتابت فارسی میں ہوتی تھی اور اس زمانے کا دستور تھا ۔ اس لیے ان کا نقل کرنا فضول ہے ۔ البتہ مرزا صاحب کی ایک چچازاد بہن (مرزا طفل مرزا مغل کی حقیقی بہن) تھیں ، ان کا نام فقیرہ بیگم تھا ، انھوں نے مرزا اظفری کو خاص اپنے ہاتھ سے اردو میں ایک خط لکھا ہے ۔ اس شاہزادے کا خط ہم اس لیے درج کرتے ہیں کہ اس زمانے کی قلعۂ مبارک کی بیگمات کی نثر اردو کا ایک نادر نمونہ ہے جو کہیں دستیاب نہیں ہوسکتا ۔ وہ لکھتی ہیں :

---

[1] گلزار اعظم - ذکر اظفری

" ازیں جانب بعد سلام و اشتیاق تمام کے معلوم فرماویں کہ آپ ہمشیرہ صاحبہ سے ملاقات فرماکر جو اس سمت کو تشریف فرما ہوئے ہیں، اس دن سے اپنی خیریت سے یاد شاد نہیں فرمایا کہ دل ہمارا تمہاری خیریت کا نگران ہے۔ امید کہ دوستی قدیمی کو یاد فرماکر اپنی خیریت کی خبر سے اطلاع بخشو جو خاطر جمع ہو۔ از طرف برخورداران من کہ اسم معلوم است سلام نیاز مقبول باد از ہمشیرہ صاحبہ نیز۔ زیادہ چہ۔ پانزدہم رجب سنہ الیہ سنہ ۱۲۱۶ھ"۔

**مدراس میں عقد**

مدراس کے قیام کو تقریباً ایک سال گزرا تھا کہ مرزا کو اپنی تنہائی شاق گزرنے لگی۔ ۱۲ صفر سنہ ۱۲۱۳ھ کو انھوں نے ایک پٹھان کی صاحبزادی سے شادی* کی اور ان کو "خورد محل"† کا خطاب عطا کیا ان خاتون کا اور کچھ ذکر نہیں آتا؛ صرف اتنا کہ پہلے ہی سال میں ان سے ایک صاحبزادے پیدا ہوئے۔ نواب صاحب نے مبارک باد کے ساتھ پانسو روپیہ بھجوادیا۔ دو ایک بچے اور ہوئے جن کا ذکر آگے آئے گا۔

**مرزا صاحب کے اہل و عیال**

نواب سلطان النساء منہ بولی بہن بہت سمجھ دار اور ان پر بہت مہربان تھیں۔ یہ ہر طرح مرزا صاحب کی آسایش کا خیال رکھتی اور خاطر تواضع سے پیش آتی تھیں۔ ان کو مرزا صاحب کے متعلقین کو بلوانے کی بہت فکر تھی۔ چناں چہ پانچ ماہ بعد پانچ ہزار روپیہ نقد بھجوایا کہ قبائل کو بلوالیا جائے۔

دیوان رائے بھگوان داس مرزا صاحب کے معتمد خاص اس کام پر مامور ہوئے۔ وہ براہ جہاز کلکتہ روانہ ہوئے۔ ۱۱ ماہ جمادی الاول سنہ ۱۲۱۴ھ کو براہ خشکی حسب ذیل افراد بخیریت مدراس پہنچے:

(۱) والدہ ماجدۂ اظفری (۲) ان کے علاتی بھائی مرزا محمد امین عرف مرزا امانی (۳) بیگم صاحبہ یعنی مرزا صاحب کی قلعہ والی بیگم جو نہایت عفیفہ، صحیح النسب سیدہ اور نواب خان دوران خان کے اعزہ میں سے تھیں اور جن کے ساتھ خاص شاہ عالم

---

* گلزار اعظم صفحہ ۲۰ ذکر اظفری۔ † صحیح لفظ "خرد" ہے۔

بادشاہ کے حکم اور دستخط خاص سے شادی ہوئی تھی اور اس شادی تک بالکل کنوارے تھے بلکہ شادی کا خیال تک نہیں رکھتے تھے اور نہ اس سے واقف تھے۔ ان سے دو بیٹیاں پیدا ہوئیں۔ بڑی بیٹی سعیدۃالنساء بیگم جو قلعۂ مبارک ہی میں پیدا ہوئی تھیں اور چھوٹی وجیہۃالنساء بیگم لکھنؤ میں پیدا ہوئیں۔ ان سب کے پہنچنے پر نام بنام سب کی تنخواہیں نواب صاحب کی طرف سے مقرر ہوگئیں جو نواب کی زندگی تک برابر جاری اور ماہ بہ ماہ پہنچتی رہتی تھیں۔

**ایک اور عزیز کا ورود مدراس**

سنہ ۱۲۱۵ھ میں مرزا اظفری کے چچاؤں کی اولاد میں سے ایک صاحب مرزا تاج الدین نامی مدراس پہنچے جو عمر میں اظفری سے بہت بڑے اور کثیرالاولاد تھے۔ اس وقت نواب عمدۃالامرا مرض موت میں مبتلا تھے۔ پھر بھی انھوں نے اپنے بھانجے امیر جنگ کے توسط سے ماہانہ مقرر کرکے ایک ماہ کی تنخواہ بھیجی۔ نواب صاحب کی وفات کے بعد ان کی سند کے موافق سرکار کمپنی انگریز بہادر سے چار سو روپیہ ماہانہ وظیفہ ان کے نام جاری ہوگیا جو خاندان والا جاہی کے وظائف کے ساتھ ملتا رہتا تھا اور آرام سے زندگی گزارتے تھے۔

**نواب کے انتقال کے بعد**

۱۳ ربیع الاول سنہ ۱۲۱٦ھ کو نواب عمدۃالامرا نے انتقال کیا۔ انگریزی عہدہ داروں نے ان کے بیٹے کو تسلیم نہیں کیا کیوں کہ وہ انگریزی حکومت کی مرضی اور اجازت کے بغیر خود مسند نشین ہوگئے تھے۔ اس لیے ان کو معزول کرکے عمدۃالامرا کے بھتیجے یعنے امیرالامرا کے فرزند نواب عظیم الدولہ کو مسند ریاست پر بٹھایا اور ان کے حسب حال معاش مقرر کردی یعنے سالیانہ آمدنی کا پانچواں حصہ اور تمام ملکی و مالی کاروبار کو اپنے ہاتھ میں لےلیا۔ تمام والاجاہی خاندان کے افراد کے ساتھ دلی کے شاہی خاندان کے ان غریب الوطن شاہزادوں کی بھی تنخواہیں مقرر ہوگئیں جو اظفری کے بیان کے موافق بلا حجت و زحمت ماہ بماہ پہنچتی رہتی تھیں۔ نواب عظیم الدولہ بھی بےحد خاطر و مدارات سے پیش آتے اور حسب ضرورت امداد دیتے رہتے تھے۔

**بعض دیگر حالات**

اظفری کے کچھ اور مختصر حالات ہمیں سوانحات ممتاز* میں ایسے ملتے ہیں جو واقعات اظفری میں نہیں ہیں۔ اظفری کی آمد مدراس کے نسبت صاحب سوانحات لکھتے ہیں :

سنہ ۱۲۱۲ھ میں نواب عمدۃالامرا بہادر کے زمانۂ ریاست میں شہزادۂ عالی وقار و بلند مرتبت مرزا علی بخت بہادر نہایت شوکت و حشمت کے ساتھ وارد مدراس ہوئے جو تمام علوم میں یکتائے زمانہ تھے۔ نواب صاحب نے ان کے ورود کے دو تین روز بعد کلس محل کے دیوان خانے کو آراستہ کرا کر نہایت عزت و توقیر کے ساتھ طلب فرمایا اور ملاقات سے مشرف ہوکر عنایت باغ میں ٹھہرایا جو برجداس مدلی کے بنگلے کے نام سے مشہور ہے۔ یہ بنگلہ پہلے سے ان کے لیے آراستہ و تیار کرادیا گیا تھا۔ تاج الامرا بہادر (نواب کے فرزند) رئیس الامرا امیرالدولہ، افتخارالدولہ بہادر (نواب کے بھانجے) بہرام جنگ (چیف سکریٹری) اور میر اسداللہ خاں بہادر (میر منشی) کو روانہ فرمایا کہ جاکر لے آئیں۔ دوسرے دن خود اپنے مذکورہ بھانجوں اور ارکان دولت کے ہمراہ ان کی بازدید کے لیے تشریف لے گئے اور ملاقات سے مشرف ہوئے۔ پھر ان کے اخراجات کا معقول بندوبست فرمایا۔

ایک روز مرزا علی بخت بہادر کی ملاقات کے دوران میں دریافت فرمایا کہ جناب اپنے متعلقین کو وہاں کب تک رکھیں گے، یہاں کیوں نہیں بلا لیتے؟ مرزا صاحب نے جواب میں فرمایا کہ زاد راہ کی فکر میں ہوں۔ نواب صاحب نے زاد راہ کی مقدار دریافت کرکے اس کی ہنڈوی لکھنؤ روانہ کردی اور تھوڑے ہی دن بعد سنہ ۱۲ھ (؟) میں مرزا محمد امین الدین صاحب عرف مرزا امانی صاحب، مرزا علی بخت موصوف کے چھوٹے (علاتی) بھائی اپنے بڑے بھائی کے محلات کو لے کر مدراس پہنچے۔

---

* یہ کتاب نواب عمدۃالامرا کے حالات پر مدراس میں لکھی گئی ہے۔ ہنوز قلمی ہے۔ ایک نسخہ گورنمنٹ مدراس کے سرکاری قلمی کتب خانے میں موجود ہے۔ تقریباً سب چشم دید حالات قلم بند کر رکھے ہیں۔ اس کتاب کے آخر میں ایک گلدستہ (باب) ان شاہزادوں کے بیان میں ہے جو دہلی، لکھنؤ سے مدراس چلے آئے تھے۔ اس سے ہم اظفری کے حالات ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔

دوسرے دن بہادر معلّٰی (اظفری) نواب صاحب کو اطلاع دے کر مرزا امانی صاحب کو همراه لائے اور نواب صاحب سے ملایا۔ ملاقات کے بعد نواب صاحب نے ان کے اور مرزا علی بخت بہادر کے محل کے اخراجات کا مستقل بندوبست فرمایا اور اپنی زندگی بھر ان کے پورے خبرگیراں رہے۔ وہ اور ان کے محل (صاحبہ) همیشه اپنے معاملات کے متعلق تمام سوال و جواب نواب صاحب کی سرکار میں نواب سلطان النساء بیگم کے ذریعہ کرتے رہتے تھے۔ یہ نواب صاحب کی بہن تھیں۔ پھر خود موصوف نے ایک روز شاهزادۂ معلّٰی کے محل کی خواهش کے موافق ان کو اور ان کی دونوں لڑکیوں کو اپنے محل میں طلب فرمایا اور نہایت عزت و احترام کے ساتھ ان کی ملاقات سے مشرف ہوئیں۔ اپنی دونوں بہنوں کی بھی ملاقات کرائی۔ بہت کچھ ان سے سلوک کرتی رہتی تھیں۔ محبت و یکجہتی اور قلبی شفقت کا طریقه ان کے ساتھ مرعی رکھتی تھیں۔

چند روز کے بعد* سنه ۱۲ھ (؟) میں نواب عظیم الدوله بہادر کے عهد میں مرزا علی بخت بہادر نے اپنے حقیقی چھوٹے بھائی مرزا جلال الدین بہادر سے ملنے کے لیے لکھنؤ کا اراده کیا۔ نواب عظیم الدوله کے توسل سے گورنر مدراس سے دو سال کی رخصت حاصل کی اور اپنے قبائل کو مدراس میں چھوڑ کر سمندر کے راستے سے کلکته پہنچے۔ وهاں خبر پائی که مرزا جلال الدین بہادر اپنے چھوٹے بیٹے مرزا ایزد بخش کی معیت میں مرشدآباد پہنچ چکے هیں۔ مرزا صاحب کلکته کے گورنر سے اجازت لے کر مرشدآباد آئے اور اپنے عزیز بھائی سے ملے۔ تھوڑے هی دن گزرے تھے که مرزا جلال الدین بہادر نے مرض سرطان میں مبتلا هوکر وهیں بقضائے الٰهی رحلت کی۔ انا لله و انا الیه راجعون!

مرزا صاحب کو سخت صدمه هوا۔ چار و ناچار اپنے بھتیجے مرزا ایزد بخش بہادر کو پدرانه شفقت اور خاص توجه کے ساتھ اپنے پاس رکھا۔ فاتحه چہلم تک وهیں رہے۔

---

* یہ حالات واقعات اظفری میں نہیں هیں۔ سنه ۱۲۲۱ھ کے بعد کے معلوم هوتے هیں کیونکه واقعات میں پہلے ۲۱ھ تک کے حالات هیں۔

فاتحہ کے بعد جہاز پر سوار ہوکر اپنے بھتیجے کو لیے ہوئے مدراس واپس ہوئے اور خیریت کے ساتھ یہاں پہنچ گئے۔ دوسرے دن حضور بندگان عالی نواب عظیم‌الدولہ بہادر امیرالہند والا جاہ ثالث کی خدمت میں اپنی اور اپنے بھتیجے کی ملاقات کے لیے التماس کی۔ بندگان عالی نے فرمایا کہ میں خود مشتاق ملاقات ہوں۔ ایک روز علاءالدولہ حافظ احمد خاں بہادر کو مرزا صاحبؒ کی خدمت میں بھیج کر ان کو طلب فرمایا۔ ملاقات سے بےحد مسرور ہوئے اور اپنی عنایت بے نہایت سے چار سو روپیہ ماہانہ مدد خرچ کے طور پر کمپنی (انگریزی حکومت) سے مرزا ایزد بخش کے نام مقرر اور جاری کرادیا اور ہمیشہ ان کے حال پر اشفاق و عنایات مبذول رکھتے تھے۔

اسی طرح تقدس مآب نواب بیگم صاحبہ قبلہ مرزا ہمایوں بخت بہادر اور مرزا علی بخت بہادر کو اپنے محل خاص میں نہایت تکریم کے ساتھ طلب فرماکر خاطر مدارات سے ممنون فرماتی تھیں اور ہرایک کے ساتھ بےحد سلوک و مراعات ملحوظ رکھتی تھیں[۱]۔

**اولاد**

اوپر اظفری کے تین بچوں کا ذکر گزر چکا ہے۔ دو بڑی لڑکیاں پہلی بیوی سے تھیں۔ چھوٹی مدراس والی بیوی سے تین چار بچے ہوئے۔ پہلا بچہ سنہ ۱۲۱۳ھ میں پیدا ہوا، والا بخت نام رکھا۔ پھر ایک لڑکی سنہ ۱۲۱۴ھ میں۔ دوسری ۱۰ جمادی‌الاولی سنہ ۱۲۱۶ھ کو پیدا ہوئی جس کا نام سارہ بیگم عرف بیگم جانی رکھا۔ ۱۳ شوال سنہ ۱۲۱۸ھ کو پھر ایک لڑکا ہوا، اعلیٰ بخت نام اور جانی‌مرزا عرف رکھا۔ اسی کی نسبت لکھتے ہیں کہ "مجھ سے بہت مشابہ ہے اور بشرے سے سعادت کے آثار ظاہر ہیں"۔

ماہ رمضان سنہ ۱۲۱۹ھ میں بڑی لڑکی سعیدۃالنساء بیگم کا عقد نکاح امیرالدولہ بہادر امیر جنگ معروف بہ عبدالقادر خاں سے ہوا جو نواب محمد علی والا جاہ کے حقیقی بھانجے تھے۔ باللیاقت، صاحب شان و شوکت اور اس دیار کے مشاہیر نام‌آوروں میں سے تھے۔ یہ شادی نہایت دھوم دھام سے ہوئی۔ ملک‌العلما مولانا عبدالعلی لکھنوی

---

۱ سوانحات نے ہر جگہ سنہ ۱۲ھ لکھ کر چھوڑ دیا ہے۔ اس لیے صحیح سنہ و تاریخ نہیں معلوم ہوسکتی۔

بحرالعلوم مرحوم اور دیگر علما اور اکابر شریک تھے۔ ماہ ذی‌قعدہ تک جشن اور جلسوں کے سلسلے جاری رہے۔ خصوصیت سے لکھتے ہیں کہ "بحمداللہ کسی رسم کی ادائی میں ایک دقیقہ بھی فروگزاشت نہ ہوا"۔ ۷ ذیقعدہ کو رخصت ہوئی اور ایک سال بعد ماہ شوال سنہ ۱۲۲۰ھ کی ۲۱ تاریخ کو ان سے ایک صاحب‌زادے پیدا ہوئے جن کا نام اظفری نے تائیدالدین محمد اکبر رکھا۔ بڑی حسرت سے لکھتے ہیں کہ "خدا ہی جانے باقی لڑکوں اور لڑکیوں کی شادی کے لیے کیا صورت پیش آنی ہے۔ کہاں اتفاق ہوتا ہے اور راقم سے کیا ہوسکتا ہے"۔

## آخری زندگی اور وفات

تذکرہ نویسوں اور اظفری کے بیان سے پایا جاتا ہے کہ انگریزی حکومت سے ان کی معقول تنخواہ مقرر ہوچکی تھی اور ماہ بماہ پہنچتی رہتی تھی نیز نواب عمدۃالامرا کے جانشین نواب عظیم‌الدولہ بھی بہت خاطر و مدارات کرتے اور عزت و احترام سے پیش آتے تھے۔ حسب ضرورت مالی امداد بھی فرماتے تھے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ نواب عمدۃالامرا کے انتقال کا ان کو بہت صدمہ ہوا۔ کیوں‌کہ انھیں کے زمانے میں آئے تھے۔ وہ مرزا صاحب کے ہم‌مذاق اور شعر و شاعری نیز دیگر علوم سے بہرہ وافی رکھتے تھے۔ مرزا صاحب کی قدردانی کا پورا حق ادا کرتے ہوں‌گے۔ نواب صاحب کے انتقال کے بعد شاید وہ بات نہیں رہی۔ مرزا صاحب دنیا سے بیزار اور زندگی سے تنگ نظر آتے ہیں۔ موت کا انتظار اور عالم ناپائدار کو جلد چھوڑنے کا اشتیاق ہے۔ لکھتے ہیں کہ:-

> "بزاویۂ خمول نشستہ مانند نفوس معطل بیکار و بے اعتبار محض گردیدہ" (یہ فقرہ قابل غور ہے) "انفاس حیات مستعار را می شماریم و نگاہ داریم کہ تاکے داعی اجل رسد کہ لبیک گفتہ ایں دار ناپائدار فنا را بگزاریم و بزاویۂ بقائے عدم بخزیم"

غرض کہ حالات بدل گئے۔ زمانے کا انقلاب ہوگیا نواب کی وفات کے پانچ سال بعد مرزا صاحب نے اپنی کتاب ختم کی ہے۔ خاتمے میں لکھتے ہیں:-

« سنہ ایک ہزار دو سو اکیس ہجری تک کے مجمل حالات اور واقعات راقم تحریر میں لاچکا ہے مگر بالفعل کچھ ایسی ظاہری پریشانی اور باطنی پراگندگی، فسردہ دلی اور ملال خاطر عارض حال ہے کہ تصنیف و تالیف کے تمام خیالات کو طاق نسیاں پر رکھ دیا ہے۔ اگر کبھی غیبی تائید دست گیر ہوئی، آرزوؤں اور تمناؤں کے محبوب نے اپنا روئے (زیبا) دکھایا اور مستعار زندگی نے وفا کی تو اس مجمل کو مع باقی حالات کے پھیلاؤ کے ساتھ قید کتابت میں لاؤں گا »۔

غرض کہ اظفری نے چونسٹھ (۶۴) برس کی عمر طبعی کو پہنچ کر سنہ ۱۲۳۴ھ میں اس دنیائے فانی سے رخت سفر باندھا اور ہمیشہ کے لیے یہاں سے رخصت ہوکر ملک جاودانی میں آرام لیا[1]۔

**عام اخلاق** میرزا صاحب کے اخلاق پسندیدہ اور باطن نہایت اچھا تھا۔ وہ جہاں جاتے اپنی قابلیت سے سب کو گرویدہ کرلیتے تھے۔ ایک دو کے سوا جنھوں نے ان کو دھوکا دے کر تباہ کردینا چاہا تھا، وہ کسی کا ذکر برائی سے نہیں کرتے۔ رحم اور عفو کا مادہ بھی بہت تھا۔ خاص کر جو شخص اپنی خطا کا اعتراف کرے اور معافی چاہے ضرور اس کا قصور معاف کردیتے تھے اور یہ بات ان کو بہت پسند تھی۔ خود بھی معافی طلبی کے لیے تیار ہوجاتے تھے۔ چنانچہ مدراس پہنچ کر قلعۂ مبارک دھلی اور لکھنؤ کو خطوط لکھ کر بادشاہ ولی‌عہد اور دوسرے شاہزادوں سے اپنے بھاگنے کی معافی چاہی۔ لکھنؤ میں مدارالدولہ سے اور مدراس میں اپنے چچیرے بھائی ہمایوں‌بخت سے میل کر لیا اور جو کچھ سابقہ رنجشیں تھیں ان کو درگزر کیا۔

نیت اور دل، عقل و فہم کا یہ حال تھا کہ راجہ جےپور و جودھ پور نے تخت سلطنت پیش کیا اور فوج سے مدد دینا چاہی مگر قبول نہ کیا۔ بادشاہ سے بغاوت وہ ہرگز پسند نہیں کرتے تھے۔ باوجود اس کے بھی جب لوگوں نے بادشاہ کو بد ظن کیا تو سب سے معافی مانگ لی اور معذرت خواہ ہوئے۔

---

1۔ تذکرۂ گلزار اعظم ص ۳۵ اظفری، مطبوعۂ مدراس۔

دو ایک شخصوں نے بےوفائی اور بےہودگی کی، مگر معاف کردیا اور اعتراف گناہ پر خوش ہوگئے۔ خود کسی کو اذیت و تکلیف نہ پہنچائی۔ الہ آباد میں مرزا فاخر مکین نے سخت گفتگو کی، حالانکہ یہ خود ان سے ملنے گئے تھے۔ مگر اہل کمال سمجھ کر بُردباری سے کام لیا۔ عزیزوں کے ساتھ بہت محبت اور ہمدردی کرتے تھے۔ ان کے قلعے سے بھاگنے پر جب ان کے عزیز قلعے سے نکال دیے گئے اور ان پر سختیاں کی گئیں، انھیں اطلاع ہوئی تو بہت صدمہ ہوا۔ دل بےتاب ہوگیا۔ فوراً خط بھیجے اور مدد خرچ روانہ کیا۔ جےپور میں اپنے عزیزوں کی پریشانیوں کے حالات سن کر ان کی پریشانی کا عجب عالم تھا۔ کسی کی ذرا سی تکلیف سے بھی بےچین ہوجاتے تھے۔

بزدل اور کم ہمت بھی نہ تھے۔ سفر مدراس کے دوران میں بڑی بڑی سختیوں کا مقابلہ کیا اور ہمت نہ ہاری۔ نقصان پر نقصان اٹھائے مگر پیشانی پر بل نہ آیا۔ جو ارادہ کیا اسے پورا کر دکھایا۔ ضرورت کے وقت جان پر کھیل جاتے اور جاں‌بازی کے جوہر دکھاتے تھے۔ غلام قادر کے ہنگامے میں پوری بہادری سے کام لیا، جانیں اور عصمتیں بچائیں۔ مارنا مرنا وہ اپنا کام سمجھتے تھے۔ کسی کی دل شکنی گوارا نہ تھی۔ ہر ایک سے اخلاق کے ساتھ پیش آتے تھے۔ اہل کمال کے قدردان تھے۔ کسی فن میں بھی ہو جو صاحب کمال نظر آیا یا جس سے ملاقات ہوئی بڑی سیر چشمی سے اس کی تعریف کی ہے۔

اکثر صاحبان کمال کا تذکرہ کر گئے ہیں۔ نظر بھی وسیع اور دوربین ہے۔ جو چیز خاص قابل ذکر نظر آتی ہے اس کو بیان کرتے ہیں۔ نیک دل متقی آدمی تھے۔ گو شاہزادے تھے۔ ہر جگہ نذریں ملیں مگر تہذیب و شرافت کا ہر جگہ ظہور ہوا۔ نماز وظیفہ کے پابند تھے۔ بری باتوں سے ذرا بھی طبیعت کو لگاؤ نہیں معلوم ہوتا۔ سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اپنی بعض کوتاہیوں کو بھی بیان کردیا ہے اور تقوی میں جو نقصان ہوا ہے اس کا بھی اعتراف ہے۔ باوجود خلیفہ ہونے کے کسی کو مرید نہیں کیا۔ غرض کہ بہت سی خوبیوں کا مجموعہ تھے جو آج کل عنقا ہیں۔ ممکن ہے کہ بعض

ویسی خوبیاں ہوں جن پر اس زمانے کے لوگ ہنسیں اور ان کی سادگی پر محمول کریں مگر حقیقت میں وہ ان کے دل کی پاکی اور نیکی تھی۔

**شاعرانہ قابلیت**

شاعرانہ قابلیت اور فن شعر میں ان کی مہارت قلعہ مبارک ہی میں مسلّم ہوچکی تھی۔ یہ فارسی کے اعلیٰ درجے کے ادیب اور انشاپرداز اور ترکی، فارسی، اردو میں شعر کہتے تھے اور تینوں زبانوں میں ماہر اور مرتبۂ استادی رکھتے تھے۔ انھوں نے اپنے وہ خطوط جو راجاؤں اور نوابوں کو، لکھے تھے واقعات میں نقل کیے ہیں۔ ان سے فارسی زبان پر اظفری کی پوری قدرت ظاہر ہے۔ متعدد کتب کے مصنف ہیں جن میں سے کئی ایک نظم کی کتابیں بھی ہیں۔ شاہ عالم بادشاہ ان کی شاعری کے مداح و معترف ہی نہیں بلکہ مشتاق رہتے تھے۔ مدراس میں بھی مسلّم استاد تھے۔ نواب اعظم لکھتے ہیں:—

در ہندی استاد وقت بود و در ترکی ہم مہارت تام داشت

**شاگردان اظفری[1]**

دہلی کے جن شاہزادوں کو قلعۂ مبارک میں تھوڑا بہت شاعری کا شوق تھا (خاصکر مرزا مغل اور مرزا طفل) وہ سب کے سب اپنے کلام پر اظفری سے اصلاح لیتے تھے۔ جب وہ مدراس پہنچے اور ان کی شہرت ہوئی تو یہاں بھی اردو کے کئی دلدادہ ان سے فیض حاصل کرنے لگے۔ ان میں بعض بڑے مرتبے کے لوگ تھے۔ چند ممتاز شاگردوں کا مختصر تذکرہ درج ہے:

**شائق**

ان کا نام غلام محی الدین اور خطاب شائق علی خاں تھا۔ شاہ احمد ابو تراب قادری کے بیٹے اور بقول گلزار اعظم اس دیار کے صنادید میں تھے۔ ان کے اسلاف بیدر کے رہنے والے اور ان میں اکثر بزرگان دین تھے۔ باپ دادا نے قصبۂ اودگیر میں قیام اختیار کیا، شائق سنہ ۱۲۰۲ع میں وہیں پیدا ہوئے مگر کم سنی ہی میں مدراس پہنچے۔ عربی کی تعلیم ملک کے نامور علما کی خدمت میں حاصل کی اور فارسی کی

---

[1] شاگردوں کے حالات حسب ذیل کتب سے ماخوذ ہیں:-
۱ واقعات اظفری　۲ تذکرۂ گلزار اعظم　۳ صبح وطن　۴ تذکرۂ اشارات بینش
۵ تذکرۂ شیوا بیان　۶ مثنوی رشک قمر و ملاحبیس

اکثر کتابیں مولانا باقر آگاہ سے پڑھیں ۔ فارسی میں فائق اور والا کے شاگرد تھے اور ریختہ میں مرزا اظفری و میر شاہ حسین حقیقت کے سامنے زانوئے ادب تہ کیا ۔ نثر میں ان کا پلہ نظم سے بھاری تھا ۔ بدیہہ گوئی میں ممتاز تھے ۔ مشاقی کا یہ عالم تھا کہ ایک بار نواب رضوان مآب کے حکم سے تیرہ دن میں ۳۷ غزلیں نعت و منقبت میں کہہ ڈالیں اور تحسین حاصل کی ۔

سنہ ۱۲۲۳ ھ میں بمقام اودگیر شادی ہوئی ، پھر مدراس آئے اور سرکاری مدرسے میں فارسی کی مدرسی پر فائز ہوکر دوبالا قدر و منزلت پائی ۔ کئی کتابوں کے مصنف ہیں ۔مثلاً ۱۔ مرج البحرین : نعت و منقبت کی غزلوں کا مجموعہ ۔

۲۔ روضۂ قدوسیاں : بزرگوں کے احوال میں ۔

۳۔ مثنوی رشک بہشت : اردو میں ۔

۴ ۔ دیوان مختصر فارسی ۵ ۔ دیوان اردو مختصر

سنہ ۱۲۴۹ ھ میں ناگہاں انتقال کیا ۔ اردو کلام نظر سے نہیں گزرا ؛ فارسی کے چند شعر بطور نمونہ حاضر ہیں :-

صفائے جوہر ذاتم ز چشمِ تر شود پیدا
بریں دعوی دلیلِ روشن از گوہر شود پیدا

طالعم برگشتہ از سودائے زلفِ دلبر است ۔ سطرھا کے راست آید چوں کجی در مسطر است

زسودا چوں بہ بازارش دل پر داغ خود بردم
بکفتا کس نمی گیرد متاعِ داغدار ایں جا

---

۲ ۔ فاروق

محمد معروف نام اور خان عالم خان بہادر خطاب تھا ، محمد جان جہاں خان بہادر فاروقی کے بیٹے اور کثیر سنی تھے ۔ سنہ ۱۲۰۷ھ میں بمقام مدراس پیدا ہوئے ۔ کئی فنون اور متعدد زبانوں میں استعداد پیدا کی ۔ عربی، فارسی، ترکی اور انگریزی میں کافی مہارت رکھتے اور شعر کہتے تھے ، پھر مجنت

اور مطالعہ پر ہمت صرف کرکے تھوڑے ہی عرصہ میں بہت سے علوم میں مہارت اور خوب شہرت پیدا کر لی۔ اردو میں اظفری کے اور فارسی و ہندی میں اپنے خسر مستقیم جنگ کے شاگرد تھے۔ علوم ریاضی اور فن موسیقی میں بھی دستگاہ رکھتے تھے۔ سنہ ۱۲۴۵ھ میں مولوی محمد علی واعظ رامپوری مدراس آئے تو ان کے مرید ہوگئے اور خرقۂ خلافت حاصل کیا۔ دو تین شعر درج ہیں :-

دور از تو زیستن چہ بود آرزو مرا　　دم ہمچو خنجرے گزرد از گلو مرا

سرشت بندہ زخاک است و بازگشت بخاک　　روم ز خاک درت اے ابو تراب کجا

مگر ندامت پروانہ سوختن دارد　　کہ شمع میگزد از شعلہ بار بار انگشت

**۳۔ منوّر** سید معین الدین نام اور منوّر رقم خاں خطاب تھا، منوّر تخلّص سید عبدالقادر خوش نویس ملازم سرکاری کے فرزند تھے۔ سنہ ۱۲۱۷ھ میں بمقام چتّور پیدا ہوئے اور کم سنی ہی میں اپنے والد کے ہمراہ مدراس پہنچے۔ اسی کو اپنا وطن بنالیا۔ چند عربی کتابیں بھی پڑھیں اور فن خطّاطی اپنے والد سے سیکھا۔ عروض کی چند فارسی کتابیں اپنے چچا اور اظفری سے پڑھیں۔ مشق سخن میں بھی انہیں سے فیض حاصل کیا۔ سنہ ۱۲۴۰ھ میں نواب اعظم (ولادت سنہ ۱۲۳۲ھ۔ وفات سنہ ۱۲۶۲ھ) کی سرکار میں ملازم ہوئے۔ مختلف عہدوں پر سرفراز رہے اور ان کے درباری شاعروں میں تھے۔ کلام کا نمونہ یہ ہے:-

بہ محفلے کہ رخش نور بخش انظار است　　ہزار دیدہ چو آئینہ نقش دیوار است

روبروے جلوۂ رخسار آں خورشید رو　　سر بسر آئینہ از خجلت در آب افتادہ است

مگر باشد ہوائے شمع رویش در سرم ہردم　　کہ آتش در جگر افتاد فانوس خیالی را

**۴۔ نادر** عہد نواب عظیم الدولہ کے شاعر ہیں۔ انہیں کی سرکار سے متوسّل اور فن شعر میں اظفری کے شاگرد تھے، نواب موصوف کے زمانے (سنہ ۱۲۲۹ھ) میں ایک مختصر مثنوی اردو زبان میں لکھی ہے جس کا نام "رشک قمر و مہ جبیں" ہے۔ اس میں نواب موصوف، ان کی بیگم، ان کے دونوں فرزندوں کی مدح اور اپنی تنگدستی و تنگ حالی کی شکایت کرکے امداد کے طالب

ہوئے ہیں۔ اپنے زمانے کے شاعروں، عالموں اور بزرگوں کا بھی ذکر کیا ہے۔ یہ مثنوی مدراس کے سرکاری قلمی کتب خانے میں موجود ہے۔ اپنے استاد کے متعلق لکھتے ہیں:

عجب وہاں کے تھے شاعران بے مثال ۔۔۔ تھا فکر سخن میں انھوں کا خیال

یہ ان میں تھے شاعر عجب اظفری ۔۔۔ تھی ملک سخن کی جسے سروری

جو ہے فارسی اور عربی زباں ۔۔۔ یہ ان کی زباں سے تھی رطب اللساں

جو اردو زباں اور ترکی زباں ۔۔۔ یہ سب شاد، خوش اس کے تھے مدح خواں

بہوت منشی گیری میں تھی ان کو راہ ۔۔۔ کہ تھی علم حکمت میں بھی دستگاہ

تھا انگریزی میں بھی انھوں کو عبور ۔۔۔ دم عیسوی ان سے پایا ظہور

سپہر کمالوں کا ہے آفتاب ۔۔۔ علی بخت جس شاہ کا ہے خطاب

اوہی شعر کا میرے استاد ہے ۔۔۔ اوسھی کا مجھے فیض امداد ہے

**میرزا اظفری کا کلام فارسی**

میرزا صاحب نے اپنی تصانیف میں فارسی ترکی کلام کا تذکرہ کیا ہے لیکن ترکی کلام کہیں دستیاب نہیں ہوا۔ البتہ مدراس کے تذکروں میں کچھ فارسی کلام ملتا ہے اور کہیں کہیں کچھ اشعار واقعات میں ہیں۔ جو کچھ ہمیں ملا ہے، درج کرتے ہیں تاکہ محفوظ ہوجائے:-

اظفری نیست داغ سینۂ ما ۔۔۔ این چراغیست بر دفینۂ ما

نوح وقتیم کز بکائے شدید ۔۔۔ غرق خوناب شد سفینۂ ما

---

گر بعزم سفر آں یار ز جا برخیزد ۔۔۔ لشکر دل شدگاں ہم بہ قفا برخیزد

بشگفد عقدۂ دل ہا ز نسیمش دم صبح ۔۔۔ ایں گل اندام چو وا بند قبا برخیزد

برقع از ماہ رخ خویش میفگن چندے ۔۔۔ نیک دانی کہ دراں فتنہ چہا برخیزد

گر بفرمائی فدائے سر و پایت عاشق ۔۔۔ دل چہ چیز از سر من ہر دوسرا برخیزد

---

بائے بشدم در سر زلف پریشان کسے    لال گشتم از لب لعل دُر افشان کسے
پیروی گیرم ایں قدر شمع و شبستانم کجا    شعلہ خو یا کشتۂ امشب چہ مہمان کسے
تشنہ بود ایں دل بدید گل رخان آبدار    غرق گردیدہ است در چاہ زنخندان کسے
اظفری! در دامنش ایں چاک بےمعنی نبود    گشت دامن گیر او چاک گریبان کسے

---

نواب نظام الدولہ آصف جاہ غازی الدین خاں نظام اور اظفری سے بہت دوستانہ تعلقات تھے اور خط و کتابت رہتی تھی - اس لیے مجبوراً لکھنؤ کا رخ کیا - اظفری نے نواب موصوف کو جےپور سے خط لکھا، اپنے قلعے سے نکل آنے کی اطلاع دی اور ان کا تازہ کلام طلب کیا تھا۔ نواب صاحب نے ایک عرضی اور اس کے ساتھ اپنا اردو و فارسی کلام اور ایک ترکی رباعی اور ایک دعائیہ قطعہ اظفری کی شان میں لکھ کر بھیجا۔ وہ واقعات اظفری میں موجود ہے - اظفری نے غزل کے جواب میں اسی ردیف و قوافی میں دو غزلہ کہہ کر بھیجا، چند شعر ذیل میں درج ہیں :

شد از یمن قدوم نو بہارم انجمن رنگیں    زمیں رنگیں، زمن رنگیں، ہوا رنگیں، چمن رنگیں
شد از رنگینیٔ رنگیں کلامش طبع من رنگیں    ازاں سر می زند اے اظفری از من سخن رنگیں
ز اشعار نظام اے اظفری کن کسب رنگینی    چو آں جانانہ رنگین است می باید شدن رنگیں

آخری مصرع نواب نظام کا ہے - یہ غزلیں ماہ رجب یا شعبان سنہ ۱۲۰۳ھ میں روانہ کی گئی تھیں -

مرزا صاحب جب مدراس پہنچے تو نواب عمدۃالامرا والاجاہ ثانی کی پہلی ہی ملاقات میں شعر و سخن کی دلچسپ صحبت گرم رہی - دونوں نے ایک دوسرے کو اپنا اردو فارسی کلام سنایا، نواب صاحب کا مطلع یہ تھا :

بیا زاهد کہ پیدا کردہام از بہر تو دینے    پرستش کن دل خود را مشو در بند آئینے

مرزا صاحب نے بھی اس زمین میں طبع آزمائی کی اور اپنی غزل نواب صاحب کو بھیجی جس کے دو شعر یہ ہیں :

بتے دیدم خدایا با دل بے مہر سنگینے که بہر عاشقاں آورد حادث دین و آئینے

تہی از کافریہا نیز نه بود چین پیشانی گرہ دارد دوصد دل این بت چینم بہر چینے

یہ کلام مرزا صاحب نے مدراس سے اپنے دوست شاہزادہ میرزا مغل کو قلعۂ دہلی میں بھیجا تھا :

سیہ مستان چشمت کار کردند بچشمک عالمے بیدار کردند

شود خورشید چوں طالع من از روئے تو اندیشم ہلالم چوں نظر آید ز ابروئے تو اندیشم

دہند ار بیمم از دوزخ، بترسم زآتش ہجرت زجنت گر رود ذکرے من از روئے تو اندیشم

---

برد آں ماہ دگر صبر و قرارم امشب از فلک می گزرد نالۂ زارم امشب

اے فلک باگل زہے مہماں نوازی ساختی شد چو وا چشمش برو خاک خزاں انداختی

---

**قطعات** واقعات کے صفحات میں کہیں کہیں قطعات ملتے ہیں۔ چند یہاں درج ہیں۔ ایک موقع پر اپنے دوران سفر میں فرماتے ہیں :-

اظفری! دوستان نادانت بتر از دشمناں زیاں کردند

که نه دانی تدارک مافات ضرر ایدوں نه دشمناں کردند

لکھنؤ کے زمانۂ قیام (۲۹ ربیع الثانی سنہ ۱۲۱۳ھ تا ۴ رجب سنہ ۱۲۱۳ھ) کا ذکر ہے۔ ایک بار انھوں نے یہ دیکھا کہ نواب وزیر (آصف الدولہ، وفات ۲۵ ربیع الاول سنہ ۱۲۱۲ھ) ان کے چچیرے بھائیوں سے جو لکھنؤ میں پناہ گزیں تھے، بے التفاتی فرماتے ہیں اور وہ لوگ تکلیف میں ہیں۔ یہ بات انھیں بہت ناگوار اور رنج دہ ہوئی، نواب وزیر کو توجہ دلانا چاہتے تھے مگر موقع کے منتظر تھے۔ ایک بار ہولی کے موسم میں تماشائے رقص و سرود کے لیے مرزا صاحب کو بھی حسب عادت طلب کیا، یہ پہنچے اور پہلی ہی گفتگو میں نواب صاحب سے کہا :

در ماضنت رسید چو اولاد تیمری لطف تو کرده شاں را با برگ و با نوا

آلش چه جرم داشت که ماند ذلیل و خوار از منصفی است دور که یکی بام و دو ہوا

اظفری! نیست کار فرما گر — آدمی کارش از دواب شود
وز به عکس است وائے بر حالش — هرچه فرمایدش، خراب شود
اظفری! غیر انبیاء و ملک — بنود جز به کسب، اخذ امور
زانچہ نادان، خود تو معذوری — ور نیاموزیت ز دانش دور (۱)

**تصانیف** میرزا اظفری کی زندگی قلعۂ مبارک میں بھی علمی تھی اور وہاں سے نکل کر بھی وهی رهی۔ تالیف و تصنیف کا سلسلہ جاری تھا۔

۱ — غالباً ان کی سب سے پہلی کتاب فوائد المبتدی ہے جو اردو زبان میں بطور آمد نامہ مرتب کی تھی۔ کاش یہ کتاب ہمیں ملتی کہ ہم ان کی اردو کے نمونے پیش کرسکتے۔

۲ — دیوان اردو، فارسی، ترکی غزلوں کا مکمل مجموعہ۔

۳ — عروض زادہ۔ اصول فن شعر میں۔

۴ — فوائدالاطفال، طب میں۔ یہ چاروں کتابیں قلعے کی تصنیف ہیں۔

۵ — لغات ترکی چغتائی، یا فرہنگ اظفری۔

یہ کتاب لکھنؤ کے قیام میں کامل ایک سال کی مدت میں تالیف کی تھی اور دوسرے مصنفوں کے برخلاف ترکی زبان کے متعلق بہت سے جدید فوائد نہایت سہل طریقے پر لکھے ہیں اور اس کا نام بعد کو فرہنگ اظفری رکھا ہے۔ اپنے ایک رسالے کے دیباچے میں جس کا نام میزان ترکی ہے*۔ اس فرہنگ کا حسب ذیل الفاظ میں ذکر کرتے ہیں:

"و ایں میزان را در فرہنگ کہ تالیف ایں عاصی است، نیز داخل کردم۔ زیراکہ آں فرہنگ فراگیرندۂ ہمہ مصادر است و باللہ التوفیق و ہو الرفیق"۔

ڈاکٹر ایتھے نے انڈیا آفس کیٹلاگ کی پہلی جلد مطبوعہ سنہ ۱۹۰۳ع کے کالم (۱۳۱۵) میں، (۲۴۳۹) نمبر شمار پر معروف اللغات کے تحت میں بیان کیا ہے

(۱) یہ تمام اشعار تذکرۂ صبح وطن، گلزار اعظم اور واقعات اظفری کی ورق گردانی سے بہم پہنچے ہیں۔ مصنف
* اس کا ذکر آگے آیا ہے۔

کہ اس کا صحیح نام فرہنگ اظفری ہے لیکن غلطی سے کسی نے سرورق پر معروف‌اللغات لکھ دیا ہے - اس وجہ سے یہی نام ڈاکٹر ایتھے کو سر عنوان لکھنا پڑا وہ لکھتے ہیں :

’ یہ فارسی زبان میں ترکی الفاظ کی بسیط ڈکشنری ہے ‘

ایتھے نے اسے ترکی لغات کے ذیل میں لکھا ہے - لیکن انہیں مصنف کے حالات کا بالکل پتہ نہ چلا - غالباً ہندستان کے کسی کتب‌خانے میں اس کا کوئی نسخہ موجود نہیں ہے -

۶ - ترجمۂ محبوب‌القلوب - اصل کتاب ترکی زبان میں ہے - میر نظام‌الدین علی شیر نوائی ، تخلص کی تالیف ہے - اس کا ترجمہ فارسی نثر مقفّے میں ایک مہینے کے اندر کیا ، تذکرۂ گلزار اعظم میں اس کتاب کا ذکر مرزا صاحب کی ترکی تالیفات میں کیا گیا ہے ، مگر یہ صحیح نہیں -

۷ - نصاب ترکی صنعت مقلوبات میں - ایک ہفتے کے اندر تالیف کی - اس میں دو سو بیس شعر ہیں - غالباً زبان فارسی ہے اور الفاظ ترکی -

۸ - تُنکری ناری - حضرت امیر خسرو کی تالیف (بروایت مشہور) خالق باری کے جواب اور وزن[⊕] میں ترکی اور ہندی میں ہے - اس میں چھ سو پچاس بیت ہیں اور تین روز میں تصنیف کی -

۹ - ترجمۂ رسالۂ قبریہ - (طب) اصل کتاب حکیم بقراط یونانی کی تصنیف ہے - مرض کے ردی علامات کے بیان میں - حکیم حسن رضا خان ملازم سرکار (خود) کی استدعا پر چند ہفتوں میں عربی سے فارسی میں ترجمہ کرکے منظوم کردیا ہے -

۱۰ - سوانحات اظفری - جس میں مصنف کے نصائح اور تنبیہات ہیں - یہ کتاب سنہ ۱۲۲۱ ھ یعنے واقعات اظفری کی ختم تالیف تک (۱۰۹) سوانحات پر پہنچی ہے افسوس کہ اس کا کہیں پتہ نہیں چلتا - غالباً پوری نہیں ہوئی -

۱۱ - نصاب ترکی چغتائی - میرزا اظفری جب عظیم‌آباد پہنچے تو ان کے قدیم اور وفادار ملازم رائے ٹیکارام[۶] کی فرمایش پر تصنیف کی - رائے مذکور ، راجہ دیارام کشمیری

---

⊕ اوزان میں لکھنا چاہیے - اس لیے کہ خالق باری ایک بحر اور ایک وزن میں نہیں بلکہ کئی بحروں اور مختلف اوزان میں ہے -

۶ لالہ ٹیکارام نام ، تخلص ظفر ، کشمیر کے ایک اعلی خاندان کے رکن تھے - لکھنؤ میں مصحفی نے انہیں دیکھا اور ان سے ملے تھے - کئی کتب کے مصنف ہیں :—

بقیہ بر حاشیہ ۲۱۳

کے علاتی بھائی تھے۔ اظفری کے موروثی خانہ زاد تھے۔ اس نصاب میں دو سو باون اشعار ہیں۔

۱۲۔ واقعاتِ اظفری۔ جب مقصودآباد عرف مرشدآباد بنگالہ پہنچے تو مرزا جان[ⓕ] طپش کی خواہش سے ایک کتاب کی تالیف کا سلسلہ شروع کیا۔ میرزا جان، اظفری کے نہایت راسخ الاعتقاد، عقیدت مند تھے۔ اس باب میں ان کا بہت اصرار تھا۔ اس کا سبب تالیف وہ خود دیباچے میں اس طرح لکھتے ہیں کہ:

"قلعۂ معلے شاہجہاں آباد سے نکلنے کے نو سال بعد میں مقصودآباد عرف مرشدآباد بنگالہ میں وارد ہوا اور سنہ ۱۲۱۱ھ میں میرے دل میں یہ خیال گزرا

---

بقیہ حاشیہ ۲۱۲

۱ دُرِ مکنون، در بیان تولد حضرت صاحب الامر۔

۲ مثنوی والہ و سلطان۔ علی قلی اور خدیجہ سلطان کے عشق و محبت کے حال میں میر خان موصوف کے ایماء پر لکھی۔ ۳ مثنوی پرسرام و دلارام۔ ۴ دیوان غزلیات

۵ رسالہ در عروض و قوافی (تذکرۂ عقد ثریا از مصحفی صفحہ ۴۳ مطبوعہ انجمن ترقی اردو سنہ ۱۹۳۴ء کلام کانمونہ نہیں دیا) اظفری نے واقعات اظفری کے خاتمے پر ان کا مختصر حال اور کلام دیا ہے۔ اس کا بھائی دیا رام لوھا بادشاہ کا دیوان تھا۔ ظفر اظفری کی سرکار میں بخشی گری کی خدمت پر رہا۔ پھر کرنول جاکر وہاں کے نواب کا ملازم ہوا۔ آخر میں مسلمان اور کسی کا مرید ہوکر بیمار پڑا اور انتقال کیا۔ شعر خوب کہتا اور منشیانہ عبارت لکھتا تھا مگر عروض میں مجبور تھا۔ دو تین شعر یہ ہیں:—

مرا ز دیدۂ و دل ہاے در گل افتاد است ز دست دیدہ گہے، گاہ از دل افتاد است

بکوے یار مرا طرفہ مشکل افتاد است بہر کجا کہ قدم می نہم دل افتاد است

بیک نگاہ تواں کرد چارۂ کارم کہ دل ز نیم نگاہ تو بسمل افتاد است

(ترجمہ واقعات اظفری از محوی صفحہ ۱۹۶ مطبوعہ مدراس یونیورسٹی سنہ ۱۹۳۷ء)

ⓕ مرزا محمد اسمعیل نام۔ مرزا جان عرف، ولد مرزا یوسف بیگ، سید جلال الدین بخاری کی اولاد میں تھے۔ دلی میں پیدا ہوئے اور وہیں رہے۔ وہاں سے لکھنؤ آکر مرزا جہاں دارشاہ کی رفاقت اختیار کی۔ پھر بنگالہ آکر مدتوں شہر ڈھاکہ میں نواب شمس الدولہ بہادر کی سرکار میں رہے۔ شعر اردو اچھا کہتے اور سنسکرت میں بھی خوب دخل رکھتے تھے اور خواجہ میر درد کے شاگرد تھے۔ ان کے قطعات خاص کر بہت خوب ہوتے ہیں۔ ان کا کلیات نساخ نے دیکھا تھا (سخن شعرا طبع اول صفحہ ۳۰۳) کلام کا نمونہ یہ ہے:-

ساقی ہے دور مے ہے شب ماہتاب ہے لیکن غضب یہی ہے کہ تو مست خواب ہے

وشک ہے تیرے لعل گلگوں کے غنچے پیاسے ہیں اپنے ہی خون کے

دل کچھ اس وقت تلملاتا ہے آہ کون اس کو یاد آتا ہے

(تذکرۂ ہندی، مصحفی صفحہ ۱۴۵ مطبوعہ انجمن ترقی اردو سنہ ۱۹۳۳ء)

کہ کچھ خاندان گورگانی کی سلطنت کی تباہی کے حالات جو غلام قادر خاں رہیلہ اور ضابطہ خان والد نجیب خاں بخشی ' یوسف زئی کے ہاتھوں عمل میں آئی اور کچھ حقیقت اپنی قید سلاطینی سے نکلنے کی اور ان شہروں کے سیر و سفر کے حالات کی لکھوں اور چند عرضیوں کی نقلیں بھی اس میں شامل کردوں۔ عرائض کی نقلوں سے غرض یہ ہے کہ ہرجگہ کے منشی کی عبارت کا طور و رویہ معلوم ہو اور بچے پڑھیں تو بجائے انشا کے کام آئے اور اگر کسی وقت اس عاصی کی اولاد و احفاد میں سے بلاد مذکورہ میں کوئی پہنچے تو یہ عرائض قدیم آشنائی (دوستی) اور آداب خدمت گزاری کو یاد دلائیں گے۔ ان کلمات کا نام میں نے واقعات اظفری رکھا ہے'۔

اس کتاب میں انھوں نے بہت سے حالات اپنی ابتدا یعنے قلعے کی زندگی کے ایسے لکھے ہیں' جن سے بہت سی ایسی باتوں پر روشنی پڑتی ہے اور جو تاریخ کی بڑی کتابوں میں بھی نہیں ملیں گی اور ان سے شاہی خاندان کی پست ذہنیت اور آخر زوال کا سبب کھل جاتا ہے ۔ غلام قادر رہیلہ کی بغاوت سے شروع کرتے ہیں۔ بادشاہ کی ناعاقبت اندیشی و غفلت' پھر اسیری اور اندھا کیا جانا' پھر تخت سلطنت پر واپس آنا' اس کی بےبسی اور صوبہ‌دار کی مرسلہ آمدنی پر گزارا مرزا صاحب کے مفید مشورے اور عمدہ خدمتیں مگر صلے سے محرومی اور بادشاہ کی وعدہ خلافی اپنی ترقی جاہ و مناصب کے لیے کوششیں اور ناکامیاں' پھر قلعہ کی سکونت سے بیزاری اور فرار' مسلسل برسوں آوارہ گردی کے بعد مدراس پہنچنا' غرض سب قابل عبرت نظارے ہیں ۔ مدراس پہنچنے تک جہاں گئے اور رہے وہاں کے عجائب' رسوم اور چیزوں کا مختصر تذکرہ بھی ضرور کرتے ہیں۔ ہر جگہ پہنچنے اور قیام کرنے کو بقید تاریخ و ماہ و سنہ لکھتے ہیں۔ راستے میں جن جن دشواریوں کا سامنا ہوا' جن جن لوگوں نے احسان اور اچھے سلوک کیے سب لکھ دیے ہیں ۔ ہندستان کے جن جن رئیسوں' نوابوں اور راجاؤں سے خط و کتابت تھی' ان کا بھی ذکر ہے ان کی عرضیوں کی نقلیں بجنسہ دیے دی ہیں۔ والیان کرناٹک کی مہمان نوازی' اخلاق

اور ملاقات کا دلچسپ بیان ھے ۔ آخر میں مدراس کی آب و ھوا اور لوگوں کے عام عادات و اخلاق کی نسبت اپنے خیالات ظاھر کیے ھیں اور کتاب کے خاتمے پر اپنے جدید دیوان کا انتخاب دیا ھے جو مدراس میں مرتب کیا گیا تھا ۔

واقعات اظفری فارسی زبان میں ھے ۔ کہیں کہیں اردو اشعار آجاتے ھیں ۔ عبارت سلیس اور پختہ ھے ۔ زیادہ عبارت آرائی اور قافیہ پیمائی نہیں ھے ۔ اس کے مطالعے سے ھندستان کے آخری دور پر ایک حسرت ناک نظر پڑتی ھے ۔ جب کہ ھر طرف مرھٹوں کا زور تھا، مغلیہ سلطنت بہت کمزور ھوچکی تھی ' کئی صوبے آزاد اور خود مختار ھوگئے تھے' بادشاہ برائے نام اور محض ذی‌اقتدار امرا کے ھاتھ میں کٹ پتلی تھا ۔ خزانے خالی اور پایہ تخت صوبہ‌داروں کی امداد کا محتاج تھا ۔ شاھزادے قلعے میں قید اور امرا کے دست نگر تھے اور انھیں کے رحم پر ان نازوں کے پالے ھوؤں کی معصوم و نازک زندگیوں کا دار و مدار تھا ۔

شاھی محلوں میں جادو ' منتر اور عملیات ' دعاؤں کے ذریعے حصول مراد کی کوششیں ھوتی تھیں ۔ اعتقادات اور عمل کی کمزوری عام ھورھی تھی' ذھنیتیں اور عقلیں اپنے معیار سے بہت نیچے گرگئی تھیں ۔ ھمت و شجاعت کا نام نہیں رھا تھا ۔ غرض کہ شاھی خاندان ' وہ تیموریہ گورگانیہ خاندان جس کی جبروت کی داستانیں آج بھی تاریخ کے صفحات پر زریں حروف میں لکھی ھیں ' اس کی شوکت و سطوت کا شیرازہ بالکل درہم و برہم تھا ' اسی حالت میں اظفری بھاگے اور جان بچائی 'گو یہ کتاب حقیقت میں ان کا سفرنامہ ھے اور بظاھر ان کی زندگی کا مرقع ۔ لیکن اس میں ضمناً یہ سب باتیں پڑھنے والے کو معلوم ھوتی ھیں ' بعض ضروری باتوں کے بیان میں مصنف نے ھمارے خیال سے اختصار سے کام لیا ھے اور بعض غیر ضروری چیزوں کو اپنے خیال کے موافق طول دے دیا ھے ۔

یہ کتاب سنہ ۱۲۰۲ھ کے واقعات سے شروع ھوکر سنہ ۱۲۲۱ پر ختم ھوجاتی ھے ؛ جب کہ مصنف کی عمر صرف اڑتیس سال کی تھی ' اس کے بعد وہ سترہ برس تک اور زندہ رھے لیکن انھیں پھر کچھ لکھنے کا موقعہ نہ ملا ۔ اس وجہ سے ان کے اس آخری

حصۂ عمر کے حالات ہماری نظروں سے اوجھل ہیں۔ یہ کتاب ۲۷۰ صفحات پر ختم ہوتی ہے۔ اس کا ترجمہ راقم نے کیا ہے اور مدراس یونیورسٹی نے چھپواکر شائع کردیا ہے۔

۱۲۔ دیوان غزلیات اردو قدیم۔ قلعے ہی میں مرتب ہوگیا تھا مگر نہیں ملتا۔

۱۳۔ میزان ترکی: اس رسالے کا واقعات میں ذکر نہیں ہے۔مگراس کا ایک نسخہ حکومت مدراس کے قلمی کتب‌خانے میں موجود ہے۔ یہ رسالہ ایک مقدمہ' دو تنبیہوں اور ایک فائدے اور خاتمہ پر مشتمل ہے۔ مقدمے میں ترکی رسم خط کی وضاحت کی ہے۔ پہلی تنبیہ میں وہ علامات' روابط اور ضمیروں کا بیان ہے جن کا تعلق افعال وغیرہ کی گردان سے ہے۔ دوسری تنبیہ میں وہ روابط اور متعلقات بیان کیے ہیں جو اسم جامد اور مصادر کے ساتھ آتے ہیں۔ فائدہ ترکی عوامل کے بیان میں ہے اور خاتمہ میں عربی قواعد کے مصدر کیلماق کی بڑی گردان دی ہے۔ مصنف صاحب لکھتے ہیں:

« نام این رسالہ را میزان‌الترکی گزاشتم' تا شایقان ترکی کہ اندکے ہم‌از صرف و نحو و ازیں علم بہرۂ داشتہ باشند' با دیگر مصادر آں را بریں قیاس کنند' العاقل تکفیہ الاشارہ۔

اس رسالے کا حجم ۵۳ ورق ہے۔ آخر میں تحریر ہے: « تمام شد میزان‌الترکی بخط مصنف (      ) جمادی الثانی سنہ ۱۲۰۹ ہجری» ہر صفحے میں سرخیاں شنجرف سے لال لکھی ہیں اور باقی کتاب سیاہی سے۔ عنقریب یہ رسالہ مدراس یونیورسٹی سے شایع ہوگا۔

۱۵' ۱۶' عروض زادہ نظم و نثر۔ یہ دونوں رسالے دراصل ایک ہی چیز ہیں۔ صرف نظم و نثر کا فرق ہے۔ یہ رسالے « کتب خانہ سرکار رشیدالدولہ » کی ملکیت تھے جیسا کہ دونوں کے پہلے صفحوں پر بسم اللہ الرحمن الرحیم سے اوپر لکھا ہے۔ ایک گوشہ میں یہ عبارت بھی پڑھنے میں آتی ہے: « ملک غلام محمد حسین خاں ایالت جنگ» ان دونوں عبارتوں کو دھو کر مٹانے کی کوشش کی گئی ہے۔ نثر کے رسالے کا حجم ۲۲ صفحات ہے اور ہر صفحے میں ۱۷ سطریں ہیں' سفید دیسی

کاغذ ہے۔ کسی قدر دیمک نے بھی کھایا ہے، مگر کوئی لفظ ضایع نہیں ہوا، خط صاف ہے مگر عمدہ نہیں۔ کتابت کی غلطیاں بھی کم نظر آتی ہیں۔ ان کا اصل مآخذ فن عروض کا وہ رسالہ ہے جو بابر شاہ● نے ترکی زبان میں تالیف کیا تھا۔ اس کی ترتیب و تہذیب مرزا اظفری کو بہت پسند آئی۔ یہ رسالہ شاہ جہاں بادشاہ دہلی کے قلعۂ مبارک کے شاہی کتب‌خانہ میں تھا۔ مرزا صاحب نے اس کا خلاصہ ترجمہ فارسی میں کردیا۔ اسی بات کو وہ سببِ تالیف کی صورت میں یوں بیان کرتے ہیں:

"چنیں گوید سرگشتۂ وادیِ تحیّری محمد ظہیرالدین میرزا علی بخت، المعروف‌به میرزائے کلاں، اظفری، ابن میرزا محمد ولی، ولد سلطان محمد عیسیٰ، نواسۂ محمد معزالدین بادشاہ، المعروف به عرش آرام گاہ، جعل اللہ الجنة مثواہ، که ایں عاصی از سلک حضرت ظہیرالدین محمد بابر شاہ انار اللہ برہانه و طیب اللہ ثراہ۔ منسلک است بنابریں کتاب ترکی اوشاں را منتخب نمودہ بفارسی ترجمه کردم که اگر فرزند از خانۂ پدر چیزے بردارد، دزدش نه پندارند، و عیب نه انگارند۔ بالفعل به سرعة تمام که فرحت اخوان و بہجت یاران موزوں کلام در ہمیں بود، رسالۂ ازاں منتخب کردہ و از دوائر و جمیع اوزاں و بحور که پانصد و چہار است، و باقی دیگر ترتیب ہائے زحافات وغیرہ روگردانیدہ بہمیں قدر بسندہ و اکتفا کرد۔ و اگر زندگی وفا میکند ان شاء اللہ تعالی دریں باب کتابے تالیف نماید که جامع جمیع بحور و اوزان و قواعد زحافات باشد۔۔۔و ایں نسخه را به عروض زادہ* مسمّٰی ساختم⊕"

---

● ولادت ۶ محرم سنہ ۸۸۸ھ = ۱۴۸۳ء بہ مقام فرغانہ، وفات روز دو شنبہ ماہ جمادی الاولیٰ سنہ ۹۳۷ھ = ۲۶ دسمبر سنہ ۱۵۳۰ء اکبر بادشاہ ہند کے دادا۔

* یہ رسالہ سنہ ۱۱۹۸ ہجری میں تالیف ہوا ہے جب کہ مرزا اظفری قلعۂ مبارک میں تھے۔

⊕ آج کل یہ دونوں رسالے کتب‌خانۂ عام اہل اسلام اکی ملک ہیں اور اس کی مطبوعہ فہرست کے صفحہ ۲۰۴ پر فن عروض و قوافی میں درج ہیں۔ کتب خانۂ مذکور نے چار چار آنے میں ان کو خریدا ہے۔ یہ کتب خانہ نواب محمد غوث خان اعظم نے سنہ ۱۲۶۶ ہجری میں رفاہ عام کے لیے قائم کیا تھا اور اب تک ان کی زندہ یادگار ہے۔

دیوان اردو

یہ دیوان مدراس میں مرتب ہوا تھا، مصنف نے اس کا انتخاب واقعات اظفری کے آخر میں بطور خاتمہ شامل کیا ہے اور اس کی تصنیف کا سبب آغاز میں یہ لکھا ہے کہ:—

« اس دیار کے چھوٹے بڑے جو اردو زبان کو محبوب رکھتے ہیں اور اس بول چال میں غلطیاں کرتے ہیں اس بارے میں مصر ہوں کہ اردو زبان کے اصطلاحات، کنایات، استعارات اور بیگماتی الفاظ میں ایک نیا دیوان مرتب کیا جائے لہذا میں نے اس کام کو شروع کردیا۔ چند غزلیں بطور نمونہ لکھی جاتی ہیں، مگر یہ مضامین دیوان قدیم کے برخلاف ہیں »۔

اظفری کی اردو کے متعلق کچھ کہنا چھوٹا منہ بڑی بات ہے۔ ان کی زبان قلعۂ مبارک کی ٹکسالی زبان اور ان کی اردو اس زمانے کی نہایت مستند، فصیح و صحیح نہایت شیریں اور خالص اردو ہے، اس میں بڑا لوچ اور گھلاوٹ ہے۔ کس کی مجال ہے جو ان کی زبان پر انگلی اٹھائے۔ اشعار میں میٹھی میٹھی باتیں ہیں۔ روزمرہ اور بول چال کا پورا لطف ہے۔ بیگمات دھلی کا انداز گفتگو ہے، محاورے، استعارے، اشارے، کنایے، چوچلے، سب قلعۂ مبارک کے ٹکسالی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ مدراس میں اردو زبان کے مسلم‌الثبوت استاد مانے جاتے تھے۔ وہ بیگموں کی گودوں میں کھیلے اور چونچال ہوئے تھے، ان سے زیادہ ماہر زبان اور مستند کون ہوسکتا تھا۔ مدراس پر کیا موقوف ہے، وہ جہاں رہتے، استاد مانے جاتے اور ان کی عزت و توقیر کی جاتی۔ صاحب تذکرۂ گلزار اعظم، نواب غلام‌غوث خان کا یہ بیان بالکل صحیح ہے کہ « اودر زبان ریختہ علم استادی می‌افراشت »۔ اس میں کوئی مبالغہ نہیں۔ البتہ اتنا کہنا ضروری ہے کہ ان کی اردو وہی ہے جو آج سے ایک سو ئیس برس پہلے کی تھی۔ اس وقت کے لحاظ سے بہت سے الفاظ اب متروک اور غیر فصیح ہوچکے ہیں۔ بہت سی ترکیبیں اور محاورے ترک ہوگئے۔ بہت سے الفاظ کے املا اور تذکیر و تانیث میں تغیر ہوگیا ہے۔ بہت سے الفاظ کے حرکات و سکنات اور اعراب میں، اس زمانے کے شاعر تصرف کردیا کرتے تھے، مگر اب جائز نہیں ہے۔ بہت سی چیزیں اُس قنوے

کی بنا پر کہ " یجوز للشاعر ما لا یجوز لغیرہ " کبھی جائز نہیں، مگر اب خلاف تہذیب یا معیوب ہیں۔ مذاق سلیم کے لحاظ سے رکیک اور اخلاق سے گری ہوئی ہیں۔ مگر اس مختصر دیوان میں یہ سب کچھ موجود ہے۔ سب سے بڑی بات جو ہمارے لیے مایوس کن اور باعث بےکیفی ہے، وہ یہ ہے کہ کلام اظفری زیادہ تر روح شعری سے خالی ہے۔ جسم ہے اور وہ بھی آراستہ و پیراستہ مگر بےجان۔ تخیل کی بلندی، مذاق کی نفاست اثر غم اور سوز و گداز جو دلی کا خاص رنگ شاعری ہے، تقریباً مفقود ہے۔ اظفری کے اس کلام میں اپنے استاد میر تقی کا ذرا بھی رنگ نہیں بلکہ اس دور کی شاعری کے خصوصیات سے یکسر خالی ہے، اس چیز کو خود انھوں نے بھی محسوس کیا ہے اور اس کا سبب غالباً وہی ہے جو انھوں نے لکھا ہے۔

اظفری کا جو دیوان ریختہ قلعۂ مبارک میں مرتب ہوا تھا، وہ غالباً دلی کی شعری خصوصیات کا حامل ہوگا۔ لیکن بدنصیبی سے وہ ہمارے پیش نظر نہیں ہے۔ خدا جانے دنیا میں اب کہیں اس کا وجود بھی ہے یا نہیں۔ اس لیے یہ دیوان بھی اظفری کی قابل قدر ادبی یادگار ہے۔ اس میں ہمیں قدیم اردو کے بہت سے محاورے، الفاظ، بول چال کے انداز اور خطاب کے طریقے وغیرہ معلوم ہوتے ہیں۔ اس زمانے کی قلعے کی زبان کا پتہ چلتا ہے۔ اس خیال سے بھی ہمیں اس کی قدر کرنا چاہیے کہ دلی کے ایک غریب‌الوطن فاضل شاہزادے کی یادگار ہے جو ہمیشہ کے لیے اپنے وطن عزیز سے جدا ہوکر ہزاروں میل کے فاصلے پر مدراس کی خاک میں آسودۂ خواب ہے جس نے اتنی دور رہ کر اپنی عزیز مادری زبان کی خدمت کا اہم فریضہ ادا کیا، اور اب یہ بھی نہیں معلوم کہ اس شاہزادے کی قبر کہاں ہے۔

اس دیوان کا ایک نسخہ برٹش میوزیم کے کتب خانۂ مخطوطات میں موجود ہے۔ جس کا تذکرہ ڈاکٹر اسپرنگر نے اپنے مرتب کیے ہوئے کٹیلاگ میں کیا ہے۔ اس کا نمبر (۵۹۹) ہے اور صفحہ ۶۰۲ پر درج ہے۔ لکھتے ہیں کہ غزلوں اور رباعیوں کا مجموعہ ہے۔ ابتدا اس شعر سے ہوتی ہے:

ہٹیلے! تیری ہٹ نے مار ڈالا  چُرا نظریں ہمیں بیمار ڈالا

یہ نسخہ موتی محل (لکھنؤ) کے کتب خانے کا ہے۔ ۶۸ صفحات اس کا حجم ہے۔ ہر صفحے میں (۱۲) سطریں ہیں۔ کل چار سو اشعار ہیں۔ دراصل یہ دیوان۔ اظفری کا انتخاب ہے۔

ڈاکٹر اسپرنگر نے جو مطلع لکھا ہے اسی سے حمد و نعت کے دو شعروں کے بعد ہمارے نسخے کی بھی ابتدا ہوتی ہے اور اس سے قیاس ہوتا ہے کہ یہی دیوان ہے۔ لیکن ہمارے نسخے میں صرف ایک رباعی ہے باقی سب غزلیں۔ ممکن ہے ڈاکٹر صاحب نے ایک زمین کے ان دو دو شعروں کو رباعیاں سمجھ لیا ہو جو اس دیوان میں کئی جگہ پائے جاتے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کے نسخے میں تعداد اشعار چار سو اور ہمارے نسخے میں تقریباً آٹھ سو ہے۔

اظفری کے حالات اور کلام سے شمالی ہند کے تذکرہ نویس اور مورخ سب کے سب ناواقف اور ان کے تذکرہ اظفری کے ذکر سے یکسر خالی ہیں۔ کلکتہ کے چند روزہ قیام کی وجہ سے نسّاخ کلکتوی کو شاید کچھ علم ہوا۔ انھوں نے ڈیڑھ دو سطروں میں غلط سلط اتنا لکھا ہے: "محمد ظہیرالدین علی بخت' عرف میرزائے کلاں دھلوی کچھ روز مدراس میں رہے۔ وہاں سے کلکتہ آکر پھر دہلی چلے گئے۔" اور یہ تین شعر دیے ہیں:

کئی دن ہیں کہ یار نے مجھ سے ‖ ربط بار دگر کیا پیدا
شکر للہ آہ نے میری ‖ اظفری کچھ اثر کیا پیدا

تیرے حسن و صفا کو جو دیکھا ‖ آرسی اس میں لاجواب ہوئی

یہ اشعار ان کے کلام قدیم کا نمونہ کہے جاسکتے ہیں۔ اب چند منتخب اشعار دیوان جدید سے پیش کیے جاتے ہیں جن سے اظفری کے مدراسی کلام کا اندازہ ہوگا ملاحظہ ہو:

نکالی تم اب تو عجب خو نرالی ‖ نہیں چڑچڑاہٹ سے کوئی بات خالی

متوالے آپ اپنے کچھ بھی سنبھالتے ھیں　　کس کس کے گھر کو دیکھیں جاجا کے کھالتے ھیں
طعن زباں سے ہم کو جو جو دُکھا چکے ھو　　وہ زخم سب پرانے اب تک بھی سالتے ھیں

جان! آبر میں کہ پھر کچھ غم و وسواس نہیں　　تو نہیں پاس تو پھر کچھ بھی مرے پاس نہیں
یارو! ھے اظفری اردو کی زباں کا وارث　　اھل دھلی ھے وہ باشندۂ مدراس نہیں

باغ کیا جس میں کہ برگ و ثمر و تاک نہیں　　جس زمیں پر نہیں یہ چھاؤں وھاں خاک نہیں
اپنی جاں تک ھے جہاں جب تئیں دم ھے غم ھے　　بعد مرنے کے الٹ جاؤ جہاں باک نہیں

غبار دل میں بھرا کر، کری سلام علیک　　ھے کس کے کام کی یہ ظاھری سلام علیک

گرہ جو کام میں ڈالے ھے پنجۂ تقدیر　　مجال کیا کہ کھلے وہ بناخن تدبیر
نہا کے بال جو سر کائے گورے چہرے سے　　تو جیسے چاند نکل آیا کالی بدری چیر

مرتے ھیں آشتاب تر ظالم　　ھائے رے ھائے بے خبر ظالم

کب چھپی چھپ تختی اور وہ چال ڈھال　　کو کہ منہ پر کرکے تم اوجھل گئے
سادہ رو تو دل کے اجلے چور ھیں　　ھاتھ لے یہ مال کرتے تل گئے

گرم جوشی سے اوائل تو وہ کچھ ھل مل لیے　　یوں الگ ھو گئے اب بات میں ہم سے دل لیے*

---

* دیوان شایع ھوگیا ھے جو صاحب چاھیں رجسٹرار مدراس یونیورسٹی سے طلب فرمالیں - ایک روپیہ آٹھ آنہ قیمت ھے -

# بادۂ کہن

( میرزا غالب مرحوم کی ایک نایاب غزل )

[ میرزا غالب کی مندرجہ ذیل غزل دیوان معروف سے ماخوذ ہے ۔ جناب نواب الٰہی بخش خاں معروف غالب کے خسر اور نہایت پختہ اور خوش‌گو شاعر تھے ۔ یہ وہی معروف ہیں ۔ جنھیں مولانا آزاد مرحوم نے ذوق کا شاگرد لکھا ہے ۔ حالانکہ وہ شاہ نصیر سے اصلاح لیتے تھے ۔ اس کی وجہ بھی غالباً غالب کی نسبت ہے کہ ایک تیر سے دو شکار ہوگئے ۔ جناب معروف کا دیوان ان کے پڑپوتے جناب مرزا نصراللہ خاں صاحب مدظلہ سابق صدر محاسب ریاست حیدرآباد کی طرف سے شائع ہوچکا ہے ۔ اس دیوان میں جناب معروف کی دو تضمینیں غالب کی غزلوں پر بھی ہیں ۔ ایک غزل تو معروف ہے اور سب دیوانوں میں ملتی ہیں ۔ 'آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہونے تک' اور دوسری غزل درج ذیل ہے جو اور کہیں ہماری نظر سے نہیں گزری ۔ مالک رام ]

اپنا احوال دل زار کہوں یا نہ کہوں ہے حیا مانع اظہار کہوں یا نہ کہوں

نہیں کرنے کا میں تقریر ادب سے باہر میں بھی ہوں محرم اسرار کہوں یا نہ کہوں

شکر سمجھو اسے یا کوئی شکایت سمجھو اپنی ہستی سے ہوں بیزار کہوں یا نہ کہوں

اپنے دل ہی سے میں احوال گرفتاری دل جب نہ پاؤں کوئی غمخوار کہوں یا نہ کہوں

دل کے ہاتھوں سے کہ ہے دشمن جانی میرا ہوں اک آفت میں گرفتار کہوں یا نہ کہوں

میں تو دیوانہ ہوں اور ایک جہاں ہے غماز گوش ہے در پس دیوار کہوں یا نہ کہوں

آپ سے وہ مرا احوال نہ پوچھے تو اسد
حسب حال اپنے پھر اشعار کہوں یا نہ کہوں

# "گوہر جوہری"

## صوبہ بہار کی ایک قدیم اور نایاب اردو مثنوی

(جناب سید حسن عسکری صاحب نقوی)

کچھ عرصہ ہوا راقم الحروف کے ایک عزیز شاگرد رائے شیوندر بہادر۔ ایم۔اے۔ متوطن قصبہ بکھرہ ضلع مظفرپور نے اپنے بزرگوں کے علمی ذوق سلاطین مغلیہ سے توسل اور مسلمانوں سے ارتباط کا تذکرہ کیا فرامین اور اسناد دکھائے۔ اپنے خاندانی کتب خانہ کا گزشتہ اور موجودہ حال بتایا۔ ناچیز کی سفارش پر دونوں بھائیوں نے جو کچھ بچا کھچا خزینہ تھا پٹنہ لانے کی زحمت گوارا کی۔ دو تین بوروں میں کسی کسائی مطبوعہ اور چند قلمی کتابیں اور منتشر اوراق کے ڈھیر نگاہ سے گزرے۔ ایک نامکمل فہرست نہایت خوشخط قلم سے لکھی ہوئی دیکھنے میں آئی۔ تین چار نادر قلمی مخطوطات اور چند وصلیاں جاذب نظر ہوئیں۔ حضرت شاہ آیت اللہ قدس سرہ سجادہ نشین خانقاہ پھلواری شریف کی نایاب مثنوی ریختہ۔ گوہر جوہری جو اس ناچیز مقالہ کا موضوع ہے اسی خستہ کتابوں اور کاغذوں کے انبار میں ملی۔ رائے شیوندر بہادر نے نہایت احسان کیا کہ پٹنہ یونیورسٹی لائبریری کو جو کچھ کتابیں ساتھ لائے سپرد کر دیں۔

مصنف مثنوی حضرت غلام سرور المعروف بہ شاہ آیت اللہ ابن شاہ محمد مخدوم قدس سرہما بقول صاحب تذکرۃ الصالحین ۷ شوال سنہ ۱۱۲۶ ہجری کو پیدا ہوئے۔ حکیم مولانا شعیب صاحب پھلواروی اپنی ایک زیر تصنیف کتاب میں فرماتے ہیں کہ سنہ ۱۱۳۶ھ سنہ ۱۷۲۳ع میں حضرت مخدوم نے بیٹے کو میزان شروع کرائی تھی۔ کتب درسیہ آپ

مولانا شاہ وجیہ الحق صاحب سے بھی پڑھتے تھے لیکن درسیات نا تمام رہیں تحصیل علوم باطنیہ ریاضیات و مجاہدات کی طرف طبیعت مائل ہوگئی۔ حضرت شاہ آیت اللہ کے اخص اعزا میں ایک بزرگ مولوی امان علی ترقی تھے جنھوں نے اپنی مثنوی ترقی میں آپ کے کمالات و واقعات و حکایات قلم بند فرمائے ہیں۔ ایک جگہ لکھتے ہیں :-

محمد آیت ابن شاہ مخدوم کہ بسیار از معالم داشت معلوم

بہ عہد خویش شاہ عالمان بود فقیر کامل و غیب اللسان بود

بہ ہر جا عم او تشریف بردے بہ ہمراہی قدم ہاوے سپردے

بہ قصبہ بین اکثر استقامت بہ عزت داشت عم با کرامت

خاندانی روایات بتاتی ہیں کہ نہ صرف قصبہ بین (جو بہار شریف کے علاقہ میں شرفا کی ایک بستی ہے) بلکہ بنارس میں بھی حضرت شاہ آیت اللہ نے اپنی زندگی کے اوائل ایام گزارے۔ امپیریل لائبریری کلکتہ میں حضرت آیت اللہ جوہری کا ایک فارسی دیوان نظر سے گزرا جس میں کابل کی تعریف میں ایک مستقل نظم موجود ہے۔ ہمیں معلوم نہیں کہ حضرت نے کہاں کہاں کا سفر کیا۔ مگر قرینہ کہتا ہے کہ سفر کے حدود بہار و یوپی تک محدود* نہیں رہے ہوں گے۔ بہرکیف سیر و سیاحت کا زمانہ ختم ہوگیا جب بقول مولانا شعیب حضرت مخدوم کی وفات پر ۲۹ ربیع الثانی سنہ ۱۱۷۳ھ کو اجرائے سلسلہ قادریہ، وارثیہ، اویسیہ، جنیدیہ کے لیے حضرت شاہ آیت اللہ سجادہ نشین ہوئے۔ آپ سے نہ صرف سلسلہ فقر بلکہ شعر و سخن کا دور بھی جاری رہا۔ آپ کے خاص مریدوں میں حضرت سید شاہ وارث علی کاکوئی۔ مفتی غلام مخدوم کے ساتھ ساتھ شاہ امان علی ترقی کا بھی نام لیا جاتا ہے اور حضرت شبلی جو حضرت آیت اللہ کے واحد اولاد ذکور اور جانشین تھے نہ صرف صوفی پاک باطن تھے بلکہ شعر و سخن میں بھی ید طولیٰ رکھتے تھے۔ حضرت شبلی کی ماں غیر قرابت کی تھیں۔ حضرت شاہ آیت اللہ کی پہلی شادی حضرت تاج العارفین شاہ مجیب اللہ قدس سرہ کی بڑی صاحبزادی یعنی حضرت

* موجودہ مثنوی میں ایک موقع پر قصبہ کرسی اودھ کا نام حماقت کے ضمن میں آیا ہے : ع

کہ ہے یا خرز ہم پہلوے کرسی - ایک جگہ باغ شالامار کا ذکر ہے جو پنجاب و کشمیر کی خبر دیتا ہے اور چنار کا لفظ بھی آیا ہے - ۱ فرض یو باغ باغ شالامار ہے ۲ چنار از شوق دل کا دم بجھانا

شاہ عبدالحق کی همشیرہ محترمہ سے ہوئی جن کے بطن سے صرف تین صاحبزادیاں پیدا ہوئیں۔ ان کی اولاد* ہنوز پھلواری شریف میں موجود ہے۔ حضرت شاہ آیت‌اللہ نہایت کامل صوفی بزرگ تھے۔

بقول صاحب تذکرۃالصالحین چوراسی برس کی عمر میں بتاریخ غرہ ماہ رجب سنہ ۱۲۱۰ھ بروز سہ شنبہ پہر دن چڑھے آپ نے رحلت فرمائی۔ یہی تاریخ حکیم مولانا شعیب نے بھی درج فرمائی ہے۔ معلوم نہیں بوہار لائبریری کلکتہ کے فہرست‌نگار نے کسی ماخذ کی بنا پر سنہ ۱۲۰۰ھ سن وفات بتایا ہے۔ صاحب تاریخ شعرائے بہار نے شاید گارسن دتاسی کے حوالے سے سنہ ۱۸۴۰ع تاریخ وفات لکھ کر اور بھی ٹھوکر کھائی ہے۔ میر غلام حسین شورش اور شیخ محمد وجیہ‌الدین عشقی یہ دونوں بزرگ حضرت آیت‌اللہ جوہری کے ہم عصر اور ہم وطن تھے اور اپنے تذکروں میں جو ہندستان میں مفقود اور یورپ کے کتب خانوں کی زینت ہیں۔ حضرت جوہری کے حالات لکھے ہیں۔ خوش قسمتی سے ہمارے فاضل محترم قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹر+ کے پاس ان مفید تذکروں کے چند اجزا موجود ہیں۔ موصوف نے از راہ ذرہ نوازی راقم الحروف کو ان کے تراجم عنایت کیے۔

تذکرہ شورش فولیو ۳۵۔ "مولوی آیت‌اللہ جوہری تخلص۔ متوطن پھلواری۔ شاعر فارسی است۔ صاحب علم و فضل۔ درویش مکمل۔ مزاج عالیش سوئے ریختہ میل تمام دارد ازوست:

لگایا عشق نے آمجھ دل بےتاب میں آتش    کہ دے ہے جوں مہوس بوتۂ سیماب میں آتش

تذکرہ عشقی۔ جوہری تخلص۔ اسمش مولوی آیت‌اللہ۔ مردے فاضل از بزرگان قصبۂ پھلواری ست۔ بیشتر فکر مرثیہ و سلام ہندی می کرد و در مقطع مرثیہ مذاقی و

---

* غالباً مولانا تمنا عمادی مجیبی پھلواری ان کی نسل سے ہیں۔

+ حقیقت یہ ہے کہ بغیر قاضی صاحب کی ہمت‌افزائی اور مفید مشوروں اور خاص کر اپنے عزیز قریب مولانا شیخ محمد مصطفی صاحب جوہر مدرس اعلیٰ مدرسۂ عباسیہ گلزار باغ پٹنہ کی معاونت کے بعد ناچیز مقالہ فرمایشۂ تکمیل نہیں ہوسکتا تھا۔ راقم الحروف ان دونوں بزرگوں کا بےحد شکرگزار ہے۔

در غزل فارسی شورش تخلص می آورد۔ گاہ گاہ بہ نظم پردازی ریختہ نیز جوہر طبع خود بہ عنوان فاضلان آشکارا می ساخت فقیر مولف در خدمت آں بزرگوار نیازے داشت عرصہ پانزدہ سال می شود کہ ازیں دارفانی بہ عالم جاودانی انتقال فرمود (وہی شعر دیا ہے جو تذکرہ شورش میں ہے)۔

مولف تاریخ شعرائے بہار لکھتے ہیں کہ عشقی نے تقریباً سنہ ۱۲۲۵ھ میں اپنا تذکرہ شعرائے ہند مرتب کیا۔ اس سے بھی سنہ ۱۲۱۰ھ میں حضرت جوہری کا فوت ہونا ثابت ہوتا ہے۔

بجز ایک دیوان فارسی کے جسے نعت و مناجات کا مجموعہ کہنا چاہیے اور جس کا ذکر اوپر ہوچکا ہے اور زیر نظر اردو مثنوی کے حضرت آیت اللہ کا کلام مفقود ہے۔ پھلواری شریف میں بھی صرف دس اوراق کی ایک فارسی نظم "قصیدہ مغلقہ" کے نام سے جسے سنہ ۱۲۲۷ھ سنہ ۱۲۲۰ فصلی میں احسان علی ولد میاں امان علی صاحب نے بوقت طالب علمی نقل کیا نظر سے گزری۔ بہتر (۷۲) اشعار ہیں اور اکثر نہایت خوب اور حقائق و معرفت سے لبریز۔ دیوان فارسی میں جوہری تخلص ملتا ہے۔ افسوس ہے کہ ناچیز کو باوجود تلاش و جستجو حضرت آیت اللہ کے مراثی اور سلام ہندی کا کچھ سراغ نہ ملا۔

اردو مثنوی کا پیش نظر نسخہ خط شکست میں ۷۴ اوراق پر مشتمل قدیم ارولی کاغذ پر کسی لامعلوم کاتب (جو شاید ہندو تھا) کا لکھا ہوا ہے بغور مطالعہ کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ کاتب سے دو تین قسم کی غلطیاں اور فروگزاشت ہوگئیں۔ املا کی غلطی تو اس سے ظاہر ہے کہ مثنوی ہر جگہ سین سے لکھی ہے۔ کہیں کہیں الفاظ بھی چھوڑ دیے ہیں جس سے اکثر جگہ اشعار ناموزوں ہوجاتے ہیں۔ صفحہ ۳ الف کے آخری شعر کا دوسرا مصرعہ یوں ہونا چاہیے۔ :

تو ہے دل اور تو ہی ہے جان عالم

اور کا لفظ چھوڑدیا ہے۔ تیسری قسم کی غلطی جو بہ کثرت واقع ہوئی ہے تبدیل الفاظ کی ہے۔ میں محض چند مثالوں پر اکتفا کروں گا :

زار کو راز (صفحه ۱ ۔ ۱ شعر ۶) صباحی کو صباهی (صفحه ۱۲ ۔ ۱ شعر ۱۵) خلوۃ کو جلوہ (صفحه ۱۔۱) کو دبی کو کو دے (صفحه ۲ ۔ ب شعر ۱) رهنما هے کور نمائے (صفحه ۳۸ ۔ ۱ شعر ۱۳) مٹے و مزا کو مٹی و مرا (صفحه ۳۱ ۔ ۱ شعر ۹) صفحه ۳۳ ۔ ۱ کا بارهواں شعر اس طرح لکھا هے :

کیا سلطاں سین زن نے مکر و فن یوں دعا دینے لگے سلطان کوں یوں

آخری مصرع میں کتابت کی غلطی سے یا فروگزاشت سے زن کا لفظ چھوٹ گیا هے اسی طرح ایک مصرعه میں رازق کی جگه رزاق پڑھنے سے مصرع موزوں هوتا هے وغیرہ وغیرہ۔

مثنوی کا پهلا ورق نہیں هے انداز مثنوی سے معلوم هوتا هے که ابتدا کے صرف پانچ چھے شعر غائب هیں کیوں که مثنوی کی دونوں بحروں میں سے پہلی بحر کی حمد کا آخری شعر اس مجموعه کی ابتدا هے اس کا ثبوت میں آگے چل کر پیش کروں گا۔ آخر میں خاتمه کے تین شعر موجود هیں جو بحر هزج میں هیں اور بتاتے هیں که کچھ زیادہ اشعار غائب نهیں هوئے اور جس طرح سے که سابق کا ایک ورق نهیں هے اسی طرح آخر کا بھی ایک ورق مفقود معلوم هوتا هے۔

چوں که آخری ورق موجود نهیں هے اس لیے اس کی کتابت کی قدامت کے متعلق حتمی ثبوت نهیں پیش کیا جاسکتا۔ معلوم نهیں صاحب مثنوی کے کتنے دن بعد یه نسخه لکھا گیا۔ بهت ممکن هے که انهیں کے عصر زندگی میں تحریر هوا هو کیونکه کاغذ اور عنوان کتابت بارهویں صدی کے مخطوطات سے مطابقت رکھتے هیں نسخه یقیناً نهایت قدیم هے۔

صاحب مثنوی نے اپنے مرشد اور والد بزرگوار اور مثنوی کا نام سنه تصنیف وجه تالیف تعداد ابیات سب کچھ نظم میں بیان کردیا هے فرماتے هیں۔ صفحه ۳۵۔ ۳۶ ۔ ب :-

زبان کو دل سیں یوں آیا هے پیغام که کهه اے چوهری تو پیر کا نام
بڑی ملکوت میں جس نام کی دهوم محی الدین حضرت شاہ مخدوم
شراب عشق سیں مدهوش و سرشار جهاں کا قطب قطبوں کا هے سردار۔ الخ۔

اپنا نام اور جوہری تخلص بتاتے ہیں صفحہ ۳۸ - ۱ :

ارے اے جوہری اے آیت اللہ مقام داستاں کا عشق سین چاہ

مثنوی کا نام زبان اور سن تصنیف سنیے - صفحہ ٦ - ۱ :

کہا ریختہ بیچ یہ مثنوی رکھا نام میں گوہر جوہری

کرے اس کی تاریخ کا کر خیال رتن جوت منکا سیں تو جو نکال

"رتن جوت منکا" سے 'جو' کا تخرجہ کرکے ہمیں سنہ ۱۱٦۱ هجری یعنی سنہ ۱۷۴۸ ع سن تصنیف ملتا ہے - اشعار کی تعداد اس شعر کے آخری مصرعہ سے نکلتی ہے

صفحہ ۵ ع :- نکلتا اس ستیں تعداد ابیات ہوا آراستہ رنگیں خرابات

جوڑنے سے دو ہزار چودہ کی تعداد نکلتی ہے جو کتاب کا حجم اور ہر صفحہ میں اشعار کی تعداد کو ملحوظ رکھتے ہوئے صحیح معلوم ہوتی ہے۔

وجہ تالیف کے متعلق حضرت جوہری فرماتے ہیں کہ ایک شب احباب کی محفل گرم تھی - افسانہ ہاے کہن کے تذکرے تھے کبھی لیلی مجنوں کا قصہ اور کبھی شیریں و فرہاد کا - سلسلہ کلام یہاں تک پہنچا کہ :-

کہا مجھ کو یاران یکدل نیں یوں کہ اے جوہری ہے سخن سنج تو

سخن کر ز عشاق تو تازہ سر پرو رشتۂ ریختہ میں گہر

ہوا ان کی کہنی سیں ناچار میں کیا قطع یہ راہ دشوار میں

جہاں احباب کا ذکر کرتے ہیں وہاں ایک صاحب کرم علی* کا خاص کر نام لیتے ہیں :

گل باغ محبت کرم علی نام

احباب نے اصرار کیا اور دلائل پیش کیے :-

ہوا ہے ہم سبھوں کو یک زماناں سونا نہیں عشق کا رنگین فساناں

ہوا* مدت سونے میں عشق کی بات کیا ساقی پڑا خالی خرابات

تذکیر و تانیث کا اکثر جگہ لحاظ نہیں کیا ہے - اکثر جگہ کاتب کی غلطی پر یا فروگزاشت محمول کی جاسکتی ہے لیکن ہر ایک جگہ یہ تاویل ممکن نہیں -

بہت عاشق بہت سے دردمنداں گئے ہو سب بزیر خاک پنہاں
انھوں کا قصہ لکھتے گر سخن ور تو رہتا نام انھوں کا تا بہ محشر
اگر صاحب سخن ہوتے نہ معمار تو ہوتا عشق کا یہ قصر مسمار
لگے کہنے کہ تو ہے گا سخن‌ور سخن از عاشق نو تازہ سر کر
(صفحہ ۴۔ب صفحہ ۵۔ ا)

ہمن کی بات سن خاموش مت رہ زبان ہندوی میں مثنوی کہہ

آخر حضرت جوہری کو احباب کی فرمایش قبول کرنی پڑی۔ فرماتے ہیں :۔

ہوا تکلیف سین یاروں کے ناچار کہا میں نے کئی رنگین اشعار
(پ۔ ۵)

معلوم ہوتا ہے کہ شاعری میں جن بزرگ سے تلمّذ تھا وہ بہجت تخلص کرتے تھے :۔

ز فیض حضرت استاد بہجت کہ ہے شعروں (!) میں ہم پہلوئے شوکت
کہا یک دست میں آغاز و انجام ز فضل حق ہوئی آکر کے اتمام
(صفحہ ۵۔ب)

اس کے بعد جو کچھ حضرت جوہری فرماتے ہیں ہمیں اس کی حقیقت کا اعتراف ہے

(صفحہ ب) بھرا ہوں درد شعر ہندوی موں اثر کیتا ہوں حل اس مثنوی موں
(کاتب نے حال غلط لکھا ہے)

نکالا لعلِ دل کانِ جگر سیں عقیقِ تر بدخشانِ جگر سیں
مرے گوہر کی دیکھو آب داری کہ لعل خسروان پر ہے گا بھاری

اس کے بعد حضرت جوہری کا انکسار ملاحظہ ہو :۔ (صفحہ ۶۔ ا)

ارے اے جوہری اتنا نہ کر لاف کہہ اپنے مدعائے دل کوں تو صاف
طمع رکھتا ہوں اپنے سب سین یکسر اگر دیکھیں کدھوں یہ گنج گوہر
ہماری مغفرت چاہیں خدا سیں ندیں مجھکوں بھولا ہرگز دعاء سیں
کہ میں از بس گناہوں سیں بھرا ہوں دعائے خاتمہ بالخیر چاہوں

مثنوی کے علمی تبصرہ میں سب سے پہلے حمد و نعت کی منزل آتی ہے حمد و نعت ہر کلام کا وہ حصّہ ہے جس سے مصنف کے عقائد پر کافی روشنی پڑتی ہے اور

مذہبی معلومات کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس نقطۂ نگاہ سے حمد و نعت کے چند اشعار حوالۂ قلم کرنا کچھ بےجا نہ ہوگا:—

الٰہی عشق کا یک جام چاہوں — لب ساغر سے دل کا کام چاہوں
نہ گل چاہوں نہیں غنچہ نہیں باغ — رکھ اس ناسور، دل پر پنبۂ داغ
نہ طوف کعبہ میں چاہوں نہیں دیر — بکوئےعشق کر دل کوں سبک سیر
وہ دل دے جو خودی سیں دور ہوے — محبت کے نشوں سیں چور ہوے
نہ جام بےخودی کر دل کو سرشار — یہ مشت خاک کوں کر معرفت زار
مجھے کر تو مقیم کوئے اخلاص — چو شمعم بار دے در خلوت خاص
مجھے سب کام موں دے صاف نیت — مجھے دے رتبۂ محو ہویّت
مجھے دنیا کی مت دل میں ہوس دے — بجذب عشق کامل دست‌رس دے
مجھے ہے تجھ سیں چشم آشنائی — خدائی کی قسم کرنا خدائی الخ

نعت کے چند اشعار ملاحظہ ہوں:—

محمد ہیں حبیب ایزد پاک — محمد آبروے مشتکے خاک (سبحان اللہ!)
خدا و مصطفے مجنون و لیلی — محمد میہماں عالم طفیلی
دو عالم کے محمد ہیں دل و جان — محمد ہیں ہمارے عین ایمان
نبی سیں ہےگی اظہار خدائی — کرے در بندگی کار خدائی (سبحان اللہ!)

منقبت کا ایک شعر سن لیجیے:—

محمد سال و فصلش چار یاراں — علی ان بیچ ہے فصل بہاراں

اس شعر میں خلفاے اربعہ کی تعریف کی ہے مگر حضرت علی کو افضل ٹھہرایا ہے اس سے مترشح ہوتا ہے کہ حضرت آیت‌اللہ عقیدتاً تفضیلیہ تھے۔ مثنوی کے دیگر مقامات بھی ان کی حضرت علی کے ساتھ قلبی ارادت کا اظہار کرتے ہیں جیسے معراج کے موقعہ پر موصوف کا یہ شعر:—

علی کوں با سلیماں ہمسری ہے — کہ جس کے ہاتھ میں انگشتری ہے (ص۳ - ۱)

اس شعر سے اس مشہور روایت کی طرف اشارہ کیا ہے کہ رسول‌اللہ جب حجاب

قدس کے قریب پہنچے ہیں تو پردے سے جناب امیر مومنان حضرت علی کے ہاتھ کے مشابہ ید قدرت ظاہر ہوا اور اس میں انگشتری تھی جو حضرت علی کی انگوٹھی سے مشابہ تھی ۔ اسی طرح اس گدا کے قصہ میں جو دختر شاہ پر عاشق ہوا اس کے ایک شیر سے مقابل ہونے پر یہ اشعار سپرد قلم کیے ہیں :-

علی مرتضیٰ کوں یاد کرتا　　　ز شیر حق چنیں فریاد کرتا

کہ یا حیدر یہی وقت مدد ہے　　　عدو اوپر تمھارا دست رد ہے

گرفتار ہوں کا (اونکا) خون سلماں دریں بن　　　ہوا یہ دشت مجھ کو دشت ارژن

اِس آخری شعر میں بھی اُس مشہور قصّہ کی طرف اشارہ کیا ہے جس میں حضرت سلمان فارسی کو ان کے اسلام لانے کے قبل دشت ارژن میں حضرت علی کا شیر سے چھوڑانا بیان کیا جاتا ہے ۔

اس مثنوی پر تبصرہ کرنے میں سب سے پہلے جو چیز سامنے آتی ہے وہ اس کی زبان ہے ۔ میں آگے بڑھ کے اس کی زبان کی خصوصیات بیان کروں گا ۔ پہلے یہ واضح کردوں کہ مصنّف مثنوی کا دور حیات جن سنین سے گزر رہا تھا ان میں بہار کی زبان کیا تھی ۔ اس کے معلوم کرنے کے لیے مصنّف کے ہم عصر شعرا کے کلام کا جائزہ لینا ہوگا ۔ مؤلف تاریخ شعراء بہار نے مستند تذکروں سے شعراء بہار کے مختصر حالات اور نمونہ کلام اکھٹا کردیا ہے اس فہرست میں وہ حضرات بھی شامل ہیں جو باہر سے آئے اور کسی وجہ سے بہار میں مقیم ہوگئے لیکن متعدد افراد ایسے ملتے ہیں جو بہار کے اصلی باشندے تھے اسی صوبہ میں پیدا ہوئے زندگی گزاری اور مدفون ہوئے ۔ خواجہ امین الدین امین ، خواجہ محمد علی تمنا ، شیخ محمد عابد دل ، شیخ محمد اویس جوشش ، ہیئت قلی خاں حسرت ، لالہ بختمل مسکین ، شیخ غلام محی حضور ، غلام محمد دوست ، میر غلام حسین شورش خواجہ علی اعظم خان عاشق ، شاہ رکن الدین عشق ، میر ہدایت علی مائل ، میر محمد ہاشم ممنون ، میر محمد وارث علی نالاں ، میر محفوظ علی ہمدم ، وغیرہ سب کے سب صوبہ بہار کے رہنے والے ریختہ کو اور قریب قریب جوہری کے ہم عصر

تھے ۔ ان کا اردو کلام نہایت صاف اور پاکیزہ ہے ۔ اگر کہا جائے کہ مثنوی گوہر جوہری کی تصنیف کا زمانہ ملحوظ رکھنا زیادہ ضروری ہے اور مذکورۃالصدر شعرا اکثر متاخرین میں ہیں تو میں محمد قلی خاں مشتاق' راجہ رام نرائن موزوں' محمد سجاد سجاد عرف غلام نقشبند پھلواروی اور شاہ نورالحق طپاں پھلواروی کے کلام کو پیش کروں‌گا ۔ مشتاق جو نواب زین‌الدین ہیبت جنگ صوبہ دار عظیم آباد (متوفی سنہ ۱۱۶۱ ہجری) کے رفیق و ندیم موسیقی میں ماہر اور پر گو شاعر تھے فرماتے ہیں :-

غیروں کی وہ کہانی سنتا ہے گوش دل سے
جب ہو مرا فسانہ تب اس کو خواب آوے

موزوں سنہ ۱۱۶۵ھ سے ۱۱۷۴ھ تک نائب ناظم صوبہ بہار تھے ان کا فارسی دیوان چھپ چکا ہے ۔ اردو کے اشعار ملاحظہ ہوں :—

ابر نو خود ہی خجالت سے ہے پانی پانی کب مقابل ہو مرے دیدۂ خوں‌بار کے ساتھ
بھولی نہیں ہے مجھکو بتوں کی ادا ہنوز دل کے نگیں پہ نقش ہے نام خدا ہنوز

سجاد حضرت جوہری کے ہم مولد و ہم‌مسکن تھے ۔ سنہ ۱۱۷۳ ہجری میں وفات پائی ۔ مثنوی گوہر جوہری کے قبل کا کلام حسب ذیل ہے :

صدقے ترے ساقیا آج لگادے سبیل وارد میخانہ ہے زاہد پرہیزگار
آپ الگ ہیں خفا دل ہے جدا بےکہا آپ ہی ٹک سونچیے کیا کرے سجاد زار

طپاں حضرت تاج العارفین شاہ مجیب اللہ رح کے پوتے تھے ۔ سنہ ۱۱۵۶ھ میں پیدا ہوئے سنہ ۱۱۷۳ھ میں سجادہ عمادیہ پھلواری پر متمکن ہوئے ایک بیاض ضخیم اردو مراثی کی چھوڑی ۔ کلام کی صفائی ملاحظہ ہو :

عقل والوں سے جو سنتا ہے فسانہ تیرا پیٹھ پھیرے ہوئے ہنستا ہے دوانہ تیرا

میں نے قصداً جوشش و عشق جیسے نہایت مشاق پر گو اور نازک خیال شعرا کا نمونہ کلام پیش کرنے سے احتراز کیا ہے کیونکہ جو چند اشعار نقل کیے گئے اور جن شعرا کا نام لیا گیا ان کے کلام پر نظر کرنے سے معلوم ہوجاتا ہے کہ اس دور کی

بہار کی زبان بہت کچھ شستہ اور صاف ہوچکی تھی - خود مثنوی کے بعض اشعار ایسے ہیں جو دور حاضر کے کلام میں ممتاز جگہ پاسکتے ہیں کاش جوہری کا کوئی دیوان اردو میں مل جاتا تو اس موضوع پر کافی روشنی پڑتی -

بہر حال! مثنوی کی زبان کے لیے مجھے ' پنجاب میں اردو ' ( از جناب حافظ محمود خاں صاحب شروانی ) نے بہت کچھ مدد پہنچائی جو خصوصیات زبان کے اس مثنوی میں پائے جاتے ہیں ان سب کا تذکرہ مختلف مقامات پر مختلف شعرا کے حالات میں اس کتاب کے اندر ملتا ہے جو مصنف مثنوی سے مقدم ہیں - علی الخصوص افضل جھنجھانوی مابانی بنتی کہ ان کی نظم بارہ ماسہ کی خاص کیفیت اس مثنوی میں موجود ہے اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ جوہری نے یہ مثنوی بالقصد اس زبان میں لکھی ہے اور زور طبع دکھایا ہے لیکن ان کے دور کی زبان جا بجا ان کی نمامی کرجاتی ہے -

پنجاب میں اردو کے صفحہ ۲۳ پر یہ عبارت موجود ہے "اردو کا سب سے قدیم نام ہندی یا ہندوی ہے" اس کی ایک پرانی مثال وہ ہے جو حضرت شاہ جی شمس العشاق متوفی سنہ ۹۰۲ کے رسالہ خوش نغز میں ملتی ہے میراں جی فرماتے ہیں :-

ہندی بولوں سب     اس روتوں کے سب

یو دیکھت ہندی بولی     پر معنی ہیں سب تولی

اس ضمن میں جوہری کا یہ معروضہ تالیف مثنوی کے متعلق ملاحظہ ہو :-

بھرا ہوں درد شعر ہندوی موں     اثر کیتا ہوں حل اس مثنوی موں

دونوں کے توافق سے یہ نتیجہ اخذ کیا جاسکتا ہے کہ اردو زبان کا نام جب ہندی تھا اس وقت جو خصوصیات اس زبان کی تھیں انہیں خصوصیات کا لحاظ کرتے ہوئے یہ مثنوی لکھی گئی اور اپنے دور کے لسانی تغیرات سے غض بصر کیا گیا اس کی جو وجہ بھی ہو خود شاعر کی افتاد طبیعت یا زور طبع کا اظہار یا بارہ ماسہ محمد افضل کا جواب لیکن اس سے انکار نہیں ہوسکتا کہ آخری توجیہ کو اس مثنوی سے ایک حد تک ربط ہے - کم از کم یہ یقینی ہے کہ افضل کی بکٹ کہانی جوہری کی نظر سے گزری اور بارہ ماسہ کی محرک ہوئی -

بہر کیف اب میں اس مثنوی کے لسانی خصوصیات پر ایک نظر کرتا ہوں وہ حسب ذیل ہیں نئی اور نیئں بجائے نہیں ۔ سیں بجائے سے ۔ کون بجائے کو ۔ مون بجائے میں ۔ سیتن بجائے سے اکثر باندھتے ہیں ۔ خواجہ میر درد کے کلام میں بھی نیئں اور نئی کا نمونہ ملتا ہے بہت ممکن ہے کہ یہ تصرف اس زمانہ میں جایز ہو حضرت درد فرماتے ہیں :-

ہم ہی اس وحشت سرائے نئیں اوداس اور بھی جو آئے سو یاں کم رہے

درد ایسی سرد آہیں عشق میں منظور نئیں ۔

۲ کیّا کرنا کا ماضی۔ لیّا لینا کا ماضی مشدد الیا اکثر لاتے ہیں ۔ ۱ مثلاً حدیث حر کے نیئں اظہار کیّا ۔ ۲ قسم دوں اس کی جن لیّا ترا دل ۔ اسی طرح ہوا ہوّے ۔ کیّے لیّے کا واو مشدّد اور یاے مشدّد بھی باندھا ہے محترم اور باخبر بزرگ قاضی عبدالودود صاحب فہم اپنے مکتوب گرامی مورخہ $\frac{۲۰}{۱۲}$ ۳۱ میں لکھتے ہیں کہ سودا کے معاصرین میں ایک صاحب محمد تقی عرف گھاسی تھے جو غزل خاصی کہتے تھے ان صاحب نے کیا کے بدلے کیّا نظم کیا ہے کیّا ہوسکتا ہے ۔ تو ہوّا میں بھی خرابی نہیں افسوس ہے کہ مجھے سودا کا کلیات نہ مل سکا جس سے معلوم ہوتا کہ کون سی باتیں ان کے زمانہ میں جاری تھیں ۔

۳ کہیں اور کبھی بھی اور جبھی کی جگہ کدھوں کدھوں۔ کدھیں کدھیں اور تدھیں ۔ جدھیں جب کبھی کے عوض دال و ھاے مخلوط التلفظ کے ساتھ اور دال ساکن ھائے ہوز متحرک کے ساتھ بھی لاتے ہیں ، مثلاً:

عجب ہے چرخ گردوں شعبدہ باز کدھوں جتنا کرے کدھیں ہو ہمراز

تدھیں تک ہے کی یو غیرت ہماری کہ جب تک ہو نہ ظاہر بے قراری

ہوا ہوں درد سے میں نیم جاں آہ نہ دم لینا کدھیں دل کا فغاں آہ

اٹھایا جدھیں لگایا تیغ در پر کہ کھا کے تیر کو آجائے تا سر

اس میں جدھیں جبسی ہے کے معنی میں ہے ۔

جدھیں عاشق کتیں آیا شکر خواب کہا معشوق کے دیکھن کو بے تاب

واضح ہو کہ کیتن کے تئیں کا مخفف اکثر آیا ہے ۔

ہ ہائے ہوز جابجا تقطیع میں گرتی ہے لیکن مثنوی پر بالاستیعاب نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی اتفاقی حادثہ یا عروض کی ناواقفیت کے سبب سے نہیں ہے بلکہ صاحب مثنوی کی زبان پر ہائے ہوز الف وصل کا حکم رکھتی ہے اس لیے ہر جگہ تقطیع میں گرجاتی ہے خواہ مصرعہ کے وسط میں ہو یا آخر میں قافیہ سے متصل آئے ۔ مختلف مقامات سے اشعار منتخب کرکے حروف تہجی کے اکثر حروف صحیح کے ساتھ مثال پیش کی جاتی ہے :-

کھلے گر دل کا عقدہ فتح باب ہو ؛ کہ چوں انگور ٹوٹے آفتاب ہو
(سبحان اللہ)

ہزاراں اس سے حل مشکلات ہو		گنہگاروں کے تئیں جن سے نجات ہو
کہ جس کو کچھ نہیں ہرگز وجود ہے		طمع سے اس کے نہیں طامع کو لود ہے
لباس زندگانی مستعار ہے		اساس عمر بس ناپائدار ہے
اگر پروانہ کوں سوز و گداز ہے		مجھے گل ساتھ بھی راز و نیاز ہے
محبت میں نیت وہ سینہ صاف ہے		شگاف سینۂ اورا شگاف ہے
جہاں میں جو کچھ ہیگا جوش عشق ہے		دو عالم سر بسر مدھوش عشق ہے
گل لب تشنہ حیرانی سے تنگ ہے		برہ جوگی جٹا دھاری ملنگ ہے
صبا باز آؤ کیا تجھ کو خیال ہے		سمجھنا عشق کی باتاں محال ہے
نہیں دیتا ہے یو سے بود جسم ہے		نہ ہو مدھوش یو شہر طلسم ہے

فارسی عنصر کا غلبہ اور مکمل فارسی مصرع اور شعر کا بجا پایا جانا اس مثنوی کی خصوصیات سے ہے ۔ چند شعر ملاحظہ ہوں :-

ز جام می خودی کر دل کو سرشار
ز نفس شوم و شیطان داد بردار		بکوئے عشق کر دل کو سبک سیر
پڑی ہے کشتئی عشقم بگرداب

قابل ملاحظہ یہ امر ہے: کہ فارسی ترکیبیں اردو سے پیوست کرکے لاتے ہیں آدھا مصرعہ فارسی آدھا اردو ۔ دو مثالیں اور پیش کی جاتی ہیں :-

مجھے کر تو مقیم کوئے اخلاص چو شمع بار دیے در خلوت خاص
نہ لیلی کی خبر در نجد پاتے نہ مجنوں کا جنون و وجد پاتے

۶ فارسی اضافت کے ساتھ اردو اضافت کی علامت 'کا' و 'کی' وغیرہ بکثرت لاتے ہیں جو یقیناً موجودہ قواعد اردو کی رو سے جائز نہیں ۔ مثلاً:

غم عالم کا مرے دل موں کم دے شرر لب ریز دل اور چشم نم دے
غرض حرف اجابت کا سنا جب کیا اس طرح سے اظہار مطلب
کہ حرف رد کا تو مجھ کوں سنا مت اجابت کر اجابت کر اجابت
بہار آیا (!) گیا ایام دے کا کرے ہے بوئے گل کی کام مئے کا
کریں شادی خوشی سے راگ گاویں دف دل کا بجا کر پھاگ گاویں

صیغہ حال سے کلمہ 'تا' برابر حذف کرتے ہیں اور کھاتا ہے کی جگہ 'کھا ہے' اور ہوتا ہے کی جگہ 'ہو ہے' وغیرہ بکثرت استعمال کرتے ہیں ۔ مثلاً :—

اسی کے کھوجے موں وہ غوطہ کھا ہے اسی کے حسن کا مارا پڑا ہے
اسی نین تجھ سیں دل تیرا لیا ہے پڑا گرداب مون تو غوطہ کھا ہے
کدھوں ہو دوست کدھیں ہو ہے دشمن کدھوں ہو یار کدھیں ہو ہے رہزن
کدھوں ظاہر ہوئی پھر شکل لیلی دل مجنون کو دیے ہے تسلی

واضح رہے کہ اصل عظیم آباد کے ناخواندہ یا کم علم بڈھوں اور عام طور سے عورتوں اور بچوں کی زبان پر یہ لہجہ ہنوز موجود ہے ۔

۸ رائے ہندی اور رائے فارسی کو ہم‌قافیہ لاتے ہیں جیسے اوتار اور پہاڑ ۔ دوڑ اور چور' توڑی ۔ چوری' بیگاڑا ۔ سارا ۔

۹ کلمہ کی ہا کبھی قافیہ کے خیال سے الف سے بدلتی ہے بہ‌شرطیکہ فارسی ترکیب میں نہ واقع ہو ۔ صاحب مثنوی عجب جدت کرتے ہیں الف کے آخر نون بڑھاتے ہیں اور مسلمان کا ہم‌قافیہ کردیتے ہیں ۔ مثلاً :—

تری زلفاں نہیں پڑھتی ہیں کلماں کہ یو کافر نہیں ہوگا مسلماں

اصل عجم کلمہ کہتے ہیں نون غنہ کا انداز پیدا نہیں کرتے اور اہل ہند یوں بولتے ہیں کہ نون غنہ ظاہر ہوتا ہے صاحب مثنوی نے شاید ہندی تلفظ کا تتبع کیا ہے ۔

(۱۰) پیار اور پیاس کی یا مستقل تلفظ سے ادا کرتے ہیں جیسے پیالہ کی یاء۔ یہ تلفظ ان دنوں متروک ہے

مثال	بھنـواں خمـد ار تیـری ایسی پیـاری

ایسی 'یہ' اس زمانہ میں مخلوط تلفظ سے ادا ہوتی ہے

(۱۱) مثنوی میں خمار کی جمع خماروں۔ درد کی جمع دردوں۔ نشہ کی جمع نشوں۔ کیف کی جمع کیفوں وغیرہ اکثر ملتی ہے۔

(۱۲) ایک جگہ ایاغین اور داغین بطور تانیث استعمال کیے گئے ہیں۔ اس کی مثال میرتقی میر کے ہاں جان کے لفظ میں پائی جاتی ہے ان کے زمانہ میں جان کا لفظ مذکر مستعمل تھا اب تانیث ہوگیا ہے۔ ممکن ہے ایاغ و داغ بھی مونث رہے ہوں یا مختلف‌فیہ۔

(۱۳) جیونکر۔ جیونکہ جس طرح کے معنی میں بہ‌کثرت مستعمل ہوا ہے۔

(۱۴) بعض ترکیبیں بالکل عجیب سی معلوم ہوتی ہیں؛ مثلاً، دام زلفوں۔

فنی خصوصیات

اب میں مثنوی کی دوسری خصوصیات کا ذکر کرنا چاہتا ہوں۔ کل مجموعہ میں دو بحریں ہیں:۔ بحر متقارب جس میں شاہنامۂ فردوسی ہے اور بحر ہزج جس میں مثنوی یوسف زلیخا جامی کی ہے۔ مثنوی کا بیشتر حصہ بحر ہزج میں منظوم ہوا ہے۔ پورا مجموعہ مختلف داستانوں پر مشتمل ہے اور پہلے ہر داستان کی ابتدا و انتہا مع ضروری اجزا کے بحر متقارب میں چند شعروں پر ختم کرکے پھر بحر ہزج میں مفصل داستان مع تمام واقعات جزوی و کلی نظم کی ہے ہر سابق کی داستان کے آخر شعروں میں لاحق داستان کا اشارہ موجود ہے گویا ایک داستان سے دوسرے داستان کی طرف قصیدہ نما گریز فرماتے ہیں:۔

(۱) حمد خدا سے نعت کی جانب گریز کی مثال:۔

اریے مطرب سنـا آواز دل کوں	نبی کی مدح کا ہے ساز دل کوں

(۲) نعت سے مدح سخن کی جانب گریز :

مجھے دے ساقیا یک کشتئی مے کہ دریائے خماروں کو کروں طے

(۳) سخن کی مدح سے سیر گلشن کی جانب گریز :

کہ بھولے دل سے میرے کعبہ و دیر کروں مدھوش ہو گلشن کا (؟) میں سیر

(۴) سیر گلشن سے داستان پیر ماخرزی کی طرف گریز :

کہ جس بادہ سے ہو عقل و کیا گم کہ جیونکہ پیر ماخرزی ہوا گم

(۵) پیر ماخرزی کی داستان سے داستان گدا کی طرف جس نے دختر شاہ سے عقد کیا گریز : مجھے دے ساقیا یک جام ہمت دل و جانم فدائے نام ہمت

کہ جنوں آں مرد دین اپنے بناہا گدا ہو دختر شہ کو بیاہا

(۶) اس داستان سے ملک ھڑبونگ (دنیا) کے اس جوان کی داستان کی طرف گریز جو تن پروری کے باعث دار پر کھیچا گیا :

کرائے دل جی سے خدمت مقبلان کی رفاقت چھوڑ مت صاحبدلاں کی

اگر چھوڑی رفاقت ہو برا حال مبادا اس جوان سا ہو ترا حال وغیرہ ۔

(۷) اس حکایت سے اپنے پیر و مرشد کی مدح کی جانب گریز :

خودی کا چھوڑنا ہے سخت مشکل نہ حاصل ہو بغیر از پیر کامل

(۸) اس سے وصف عشق کی جانب گریز :

ارے ساقی ہمارا کام کر دے شراب اپنے تئیں سے وام کردے

مجھے ہے تجھ سیں جام عشق درکار کہ ہوں بےعشق میں بیمار بیمار

(۹) اس سے ایک داستان عشق کی جانب گریز :

کہ جس پینے ستیں دل ہوئے مسرور کہ جس پینے ستین ہو مست و مخمور

محبت کے فسانہ کو کروں یاد کروں میں داستان نو کو ایجاد

اسی داستان پر مثنوی ختم ہے لیکن اس داستان کے مختلف ٹکڑے ہیں اور ہر جگہ ایک ٹکڑے سے دوسرے ٹکڑے کی جانب مناسب گریز موجود ہے ۔ میں اسی آخری داستان کے چند ٹکڑے پیش کرتا ہوں ۔ اس لیے کہ یہی داستان بہ‌حیثیت مجموعی

مصنف کا شاہکار کہی جاسکتی ہے۔ کسی آیندہ موقع پر مثنوی کی ہر ہر داستان تبصرے کے ساتھ پیش کی جائےگی۔ انشاء اللہ تعالی!۔

اکبرآباد میں ایک خوش‌رو جوان ہے۔ رام راجہ نام۔ وہ ایک خوب‌صورت عورت کنول دی پر عاشق ہے اور بے طرح مبتلا ہے۔ اس کا حال لکھتے لکھتے یہ مسئلہ پیش نظر آیا کہ عشق کا اثر عاشق و معشوق دونوں پر ہوتا ہے:

الفت کا جب مزہ ہے کہ وہ بھی ہوں بےقرار ؛ دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی

بہرحال صاحب مثنوی نے اس جوان کے حال سے معشوقہ کے حال کی طرف گریز کی ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں:

سخن کوتاہ عاشق نوحہ کرتا بدیں؟ افتادہ از خود بے خبر تھا

ہوئی معشوق بھی دردوں سے بیتاب دل سنگین اس کا ہوگیا آب

اس کے بعد کنول دی کی بےقراری۔ انکشاف حال یعنی ماں کا مطلع ہونا منظوم ہوا ہے۔ نظم کرتے کرتے جی چاہا کہ فراق کے حالات قلم بند کریں اور تمنائے وصل کا عالم دکھائیں، فرماتے ہیں:—

مجھے دے ساقیا بھر بھر ایاغیں کہ آب مئے سے دھوؤں دل کی داغیں

کرم سیں کہہ کہ اے مخمور مئے پی کہ مارا ہے خماروں نے مرا جی

حال فراق اور تصوّرات عالم ہجر نظم کرتے کرتے عاشق کو سلادیا اور خواب میں محبوبہ کا چہرہ دکھایا۔ اس طرف یوں آتے ہیں:

ز حسرت آنکھ بھر بھر آب آیا اسی حسرت میں تھا کہ خواب آیا (۱)

خواب میں کنول دی کو دیکھا۔ شکوے اور شکایتیں ہوئیں۔ اس نے کہا کہ اپنے باپ سے کہو وہ میرے باپ کو پیام دیں وہ منظور کرلیں‌گے۔ اس کے بعد رام راجا کی آنکھ کھل گئی۔ آنسو رخسار پر جاری تھے خوب رویا۔ باپ کو اطلاع ہوئی۔ تمام حالات منکشف ہوگئے۔ قلب متاثر ہوا وعدہ کیا۔ کنول دی کے باپ کے پاس پہنچا۔ پیام دیا۔ نوجوان کو دیکھنے کی شرط پیش کی گئی اور دیکھنے کے بعد درخواست منظور ہوئی۔ بات پختہ ہوگئی اس کی جانب گریز کرتے ہیں:

کرم کر ساقیا دے مجھکو اک جام   کہ ہے اس مہ کی شادی کا سر انجام
کہ مارے عشق میرے دل اپر جوش   عروس بےخودی سے ہوں ہم آغوش

پھر رام راجا کی بےقراری ۔ باپ سے شادی کا تقاضا دن تاریخ کا مقرر ہونا ۔ برات کی روانگی ۔ بیاہ کے لانا اور ان واقعات کے درمیان شادی کے مختلف رسوم ان تمام باتوں کو عجیب خوبی سے نظم کیا ہے ۔ اس کے بعد رام راجا کنول دی سے جدا ہوتا ہے اور ایک برس کے بعد ملتا ہے ۔ اس داستان کی طرف یوں آتے ہیں :۔

بدہ ساقی شراب بے خمارم   کہ آمد یار دیریں در کنارم
مکن ہم چوں حیابش چشم پوشی   مکن چوں دختر از گرم جوشی (کذا)

سال بھر تک رام راجا کنول دی سے جدا رہا ۔ اساڑھ سے جیٹھ تک ہر ماہ کا حال جداگانہ نظم کیا ہے بارہ ماسہ اسی کنول دی کی زبانی منظوم ہوا ہے اور اس داستان کو ان اشعار پر ختم کیا ہے :۔

ارے ساقی ہیں یہ گرمی کے ایام   خوشی کے دن ہیں دے تو جام پر جام
کہ آیا گھر برس اوپر مرا یار   نشوں سے مست کر کیفوں سے سرشار

اس کے بعد کی داستان میں کنول دی کا بیمار ہونا ، علاج کی ناکامی، اس کا مرنا اور جلایا جانا ۔ عاشق کا ایک ہفتہ صبر کرنا اس اثنا میں لوگوں کا یہ منظر دیکھ کر اس سے بیان کرنا کہ اس راکھ سے شعلہ نکلا ہے اور رام راجا، رام راجا کہہ کر پکارتا ہے۔ اس کا جانا اور اس شعلہ سے ہم آغوش فنا ہوجانا نظم کیا ہے ۔ اس ذیل میں تصوف کی چاشنی کا ایک شعر لکھ گئے جی نہیں چاہتا کہ اسے نظر انداز کردوں ۔

دکھو* کثرت میں وحدت کا تماشا   دو شعلے جوں ہوا اک شعلہ پیدا

اس کے بعد مثنوی کا خاتمہ ہے ۔

اب میں اس آخری داستان یعنی رام راجا اور کنول دی کی حکایت معاشقہ کے مقامات سے اشعار منتخب کرکے پیش کرتا ہوں جن سے شاعر کی ہمہ گیر طبیعت اور نزاکت خیال کا اندازہ ہوسکتا ہے ۔

* دیکھو میں 'ی' کا تلفظ غائب ہے ایسا حذف کئی جگہ دیکھنے میں آیا ہے ۔

(۱) رام راجا کی جوانی کا عالم دکھایا ہے:

چو آید سبزہ خط بر لب او بسال چاردہ شد چار ابرو

نہ تھا سبزہ لبوں پر اس کے پیدا مگر یاقوت پر تھا کار مینا

نہ تھا خط اس کے چہرہ صاف اوپر نظر آتا تھا آئینہ میں جوہر

(۲) کنول دی نے سنا ہے کہ اس پر کوئی خوشرو جوان عاشق ہوا ہے اور جان دے رہا ہے۔ اسے بھی محبت پیدا ہوئی اور پوجا کے بہانے گھر سے نکلی کہ شاید دیر میں اس سے ملاقات ہوجائے۔ راہ میں رونے کی آواز سنی۔ دل پر اثر ہوا۔ کہتی ہے:

اثر اس نام میں کیا کچھ بلا ہے شکست چینی دل کی صدا ہے

میرے جی بیچ کیا کیا درد باٹا کسی کاٹے کلیے کا ہے خراٹا

(سبحان اللہ عجب تشبیہ پیش کی ہے)

(۳) کنول دی اس آواز کے سہارے عاشق تک پہنچ گئی۔ مدھوش پایا، ہوش میں لائی۔ اس نے پہچانا کہ یہ ہی وہ ہے جس پر مرتا ہے:

جو کھولا آنکھ یار اپنے کو دیکھا دل و دلبر نگار اپنے کو دیکھا

جنوں بھڑکا پڑی دیوانگی جاگ جلے جی سب پکارا آگ رے آگ

(اف! کتنے غضب کا یہ مصرعہ ہے)

(۴) دونوں جدا ہوئے کنول دی روتی ہوئی گھر آئی۔ لکھتے ہیں:

کرے تھی نالہ کرنے میں اثر حل کنول دی اشک میں لخت جگر جل

(سبحان اللہ!)

(۵) رام راجا اس کی جدائی میں تڑپتا ہے اور کہتا ہے کہ تیرا سراپا آنکھوں میں پھر رہا ہے عقل ٹھکانے نہیں۔ سراپا نظم کیا ہے۔

---

(الف) سر کے بالوں کی تعریف

نہ سر پر بسال ہے کالا پہاڑ ہے اٹک مت رہ کہ چیونٹی سے اتار ہے

تیری زلفوں کے داموں میں پھنسا دل میرا شانے کی طرحوں چر گیا دل

(چڑھ گیا)

(ب) کانوں کے بندوں کی تعریف

سجن تجھ کان میں یو گوشوارہ مجھے دکھ دے ہے جیون سکھ کا ستارا
(صنعت تضاد کی کیا اچھی مثال ہے)

(ج) پیشانی و ابرو کی تعریف۔ کیا کہا ہے:

جبنیت بحر سیماب مقفا خط پیشانیت چوں موج دریا
بھنواں خمدار تیری اے پیارے لگے ہے ناؤ دریا کے کنارے
بھنویں باریک تیغ دو زباں ہے ہلال کم نما بر آسماں ہے
سجن تیری بھنویں ہیں طاق عالی دیا ہے بیت دیوان ہلالی
بھنواں مسجد و محراب دعا ہے وبا توسیف خاں* کا مدرسہ ہے
بلا ہے لو تیری خمدار ابرو نین آہو پلک ہے شاخ آہو

(د) آنکھوں کی تعریف میں دو شعر کیا خوب نکالے ہیں:

تیری یو مست ہیں آنکھیں گلابی شرابی ہیں شرابی ہیں شرابی
تیری آنکھوں میں ظالم لال ڈورے بھرے لو ہو سیں نرگس کے کٹورے

(ر) رخسار و بینی کی تعریف

تیرا اے شوخ یو رخسار ہے گل یہ بینی نور کے چشمے پہ ہے پل

(س) دانت اور ان پر پان کی سرخی دونوں کی تشبیہ مرکب:

کنول دی دانت موں پانوں کی بیڑی ملے باہم فرنگی کاشمیری

(۶) خواب میں عاشق و معشوق ملتے ہیں رام راجا اپنی بےقراری کا عالم بیان کرتا ہے۔ کنول دی جواب میں کہتی ہے (مصنف کی باریک بینی اور جذبات کی صحیح تصویر کشی ملاحظہ ہو):

اگرچہ میں و تو دونوں ہیں بیمار مرے تیرے ہے آخر فرق بسیار
تجھے رونے کی ہے اے جان رخصت رہے مجھ جی کی چھپی بیچ حسرت
نکالے رو کے تو دل کی غباریں مجھے رخصت نہ کیونکر رو پکاریں

* توسیف خاں سترھویں صدی کا ایک عالی نسب ایرانی امیر تھا مگر یہ بہار میں شایستہ خاں کے بعد صوبہ دار ہوا ایک عالیشان مدرسہ اور مسجد یادگار چھوڑی مسجد باقی ہے اور مدرسہ کی مسجد کہلاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ترے آنسو کے تئیں دامن ہے منزل | میرا آنسو گرے بر دامن دل |
| کرے ہے تو گریباں درد سے چاک | میں جی ہی بیچ جل کر کے ہوئی خاک |
| نہ ہوسکتی ہوں ظاہر بیچ بیتاب* | میری ہے آبرو یک قطرۂ آب |

(سبحان اللہ!)

| | |
|---|---|
| جدائی سے تری اے چار ابرو* | بھر آتی آنکھ پی جاتی ہوں آنسو |

(۷) رام راجا کے باپ کو بیٹے کے عشق کی خبر ہوتی ہے وہ حال دریافت کرتا ہے۔ یہ کنول‌دی پر عاشق ہونے، اس سے مندر میں ملاقات ہونے اور اس کے وعدہ شادی کا تذکرہ کرکے اپنی حالت زار بیان کرتا ہے:

| | |
|---|---|
| کہوں میں اپنے دل کا تجھ سے کیا درد | پھنسے ہے ششدر غم میں میری نرد |
| کروں ہوں اس ستیں میں خاک بر سر | زشش پنج زمانہ ہوں گا ششدر |

نرد کے تلازمہ کے بعد شطرنج کا تلازمہ شروع ہوتا ہے:

| | |
|---|---|
| کروں ہوں درد کی قانوں نوازی | محبت کی رچی، شطرنج بازی |
| کروں ہر روز میں منصوبۂ غم | رہے قایم نہ بازی ہوئے برہم |
| چلے وہ شوخ کج فرزیں کی سی چال | کیے جاتے ہیں مہریں دل کے ہر حال |
| شہ دل کو نہ اس رخ سے نجات ہے | بہ پیل بند عشقش نرد و مات ہے |
| ہوا شہ کہا کے رخ بازی کو ہارا | دیا ابڑی تلے مہروں کو مارا |
| ملے آخواب میں پھر رات مجھکوں | کیا قربان فرزیں مات مجھکوں |

(۸) رام راجا کا باپ کنول‌دی کے باپ کے پاس پیام لے کر جاتا ہے۔ بیٹے کی رام کہانی سنا کر اور شادی کا پیام دے کر یوں اس نسبت کے قبول کرنے پر قسمیں دیتا ہے:

| | |
|---|---|
| تجھے یوسف کی صورت کی قسم دوں | زلیخا کی محبت کی قسم ہوں |
| قسم شیریں کی دوں اور کوہکن کی | قسم زنّار کی اور برہمن کی |

* یہ ترکیب کوئی انوکھی ترکیب نہیں اکثر قدما کے یہاں پائی جاتی ہے۔

* یہ محاورۃ نوجوان کے معنی دیتا ہے۔

میں لیلی کی نگاہوں کی قسم دوں دل مجنوں کی آہوں کی قسم دوں
تجھے سب سینہ چاکوں کی قسم ہے تجھے ابرو ہلالوں کی قسم ہے
تجھے ہے رام اور لچھمن کی سوگند تجھے سیتا کی ہے جوبن کی سوگند
(یہ آخری مصرع بہت پست ہوگیا ہے)

(۹) نسبت منظور ہوتی ہے کچھ دن کے بعد شادی کی تاریخ مقرر ہوتی ہے۔ لکھتے ہیں:

نجومی نے جو اصطرلاب ڈالا جو دن بہتر تھا سب سیں چن نکالا
بھری مجلس میں آپترے کو کھولا کہا سب راس ویرگ اورونکی بولا
کیا ہے بخت نے دولہ کے یاری کیے ایم نین بھی سایہ‌داری
جو ہوتا ہے کسی کا بخت یاور موافق ہو ہے چرخ و ماہ و اختر
نپٹ دن سعد ہے بہتر گھڑی ہے گرہ کچھ نہیں ہے سینبس مشتری ہے
کرک متھانوں میں نہیں بسیکھ ہے ستاروں میں نہیں کچھ مین میکھ ہے
ہوا دولہ کا جی سے مشتری رام اطاعت بیچ ہے کا رائے بھرام
چندرسنگھ ہاتھ میں لیتے ہیں دف کوں مہر چندنین کیا روشن ہے صف کوں
عطارد لعل لکھتا ہے نوبدیں زحل پنڈت کھڑا پڑھتا ہے بیدیں
فلک پر ہورہا ہے راگ اوررنگ بجائے زہرہ بائی بربط و چنگ

۱۰ رام راجہ مانجھے میں بیٹھتا ہے۔ دعوت کا سامان ہوتا ہے۔ کھانوں کے اقسام بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:—

چنا جو زر کے قابوں بیچ یک لخت کھلا تھا اتعب طماع کا بخت
نکالا اس قدر کھانوں کو کس کر کہ اکتا کر کہا طماع نین بس کر

۱۱ رام راجہ گھر کے اندر جاتا ہے۔ رسومات ادا ہوتے ہیں شہانا جوڑا پہنتا ہے:—

چوں آں مہ حلۂ کم‌خواب پوشید مبارک باد گفتش ہر کہ می‌دید
نپٹ تھا بیش وہ کم‌خواب زر دوز کہ ہر بوٹی تھی اس کی مجلس افروز
نپٹ تھیں بوٹیاں سب صاف و شستہ ستاروں کا ہوا تھا گل شگفتہ

کروں چہرے کی کیا خوبیوں کا اظہار نہ جھلکاھٹ ستیں کرتی نظر کار
بہ سر سربست سپر پیچ مکلل بیاپوشید تا اواز مخمل (؟)
پنہایا چرخ کے اطلس کی شلوار شفق کا ھاتھ میں رومال زر تار
جو باندھا بر کمر زر کا کمربند یکے جنبش کہ بودہ گشت دہ چند
برخ افگند چوں از گل نقابے درخشید از تہ آب آفتابے

۱۲ برات چلتی ھے۔

ھزاراں لالہ رخساران بے داغ لیے گل کی چھڑی ھاتھوں میں اور باغ
چتر سورج مکھی کالے کنول رام دولاؤتا ناز سے پران (؟) گل اندام
صنوبر قامتا وہ ماہ پارہ ھزاراں چھوڑتے کنج ستارہ

۱۳ برات دولھن کے گھر پہنچی۔ بہ‌رسم ھندوانہ عقد ھوا۔ دعوت ھوئی۔ عروس کو سجایا گیا۔ جلوے کا وقت آتا ھے نوشہ جلوہ‌گاہ میں جاتا ھے۔

پڑی جلوے کی جب یکبارگی دھوم کیا جلوہ بہ جلوہ‌گاہ معلوم
لگا چننے نبات و بیرۂ پان برائے پاس جانان از دل و جان
لگی مشاطہ جوں دینے کو دشنام دیا جلوہ برائے صبر و آرام
منصہ پر کھڑا کر جلوہ دیا کہا مشاطہ نے ھا عجلوھا
چو نوبت وصل کی اس مہ کے آئی دیا دل کا نگیناں منہ دکھائی

۱۴ رام راجہ کنول دی سے کچھ دنوں کے بعد رخصت ھوتا ھے اور سال بھر جدا رھتا ھے کنول‌دی ان بارہ مہینوں کے درد و فراق کو ھر مہینہ کی مناسبت سے سکھیوں سے بیان کرتی ھے۔ اس موقع پر محمد افضل جھنجھانوی مرحوم کے بارہ ماسہ بکٹ کہانی کو پیش‌نظر کرلینا چاھیے۔ میں فاضل محترم قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹر کا نہایت ممنون ھوں کہ افضل کی بکٹ کہانی کے صاحب مثنوی کی نظر سے گزرنے اور زبان اور طرز بیان سے افضل کی تقلید کرنے کا خیال سب سے پہلے موصوف ھی نے ظاھر کیا ھے۔ موصوف نے نہ صرف ناچیز کی توجہ اس طرف منعطف کی بلکہ باوجود کسل طبیعت

انکی سے جو مکتوب گرامی مورخہ ۲۰ دسمبر سنہ ۳۹ ع کو روانہ کیا اس میں اپنی تیرھویں صدی کے نصف اول کی ایک بیاض سے بکٹ کہانی کا پورا اقتباس بھی ملفوف کردیا۔ علامہ شیرانی کی 'پنجاب میں اردو' میں بھی جو کچھ بیرسٹر صاحب قبلہ نے مجھے ارسال کیا موجود ہے۔ مثنوی پر محمد افضل کے بارہ ماسہ کا اثر خلاف واقع نہیں معلوم ہوتا زبان ملتی جلتی ہے۔ فارسی ترکیبوں کا انداز، الفاظ کا استعمال اور جو کچھ بحث الفاظ میں گزر چکا ہے وہ سب باتیں بکٹ کہانی میں بہت حد تک پائی جاتی ہیں اس لیے بعید نہیں بلکہ قرین قیاس ہے کہ مصنف نے یہ مثنوی بکٹ کہانی کے طرز پر لکھی ہے:

بحر وہی رکھی ہے جامی کی یوسف زلیخا والی افضل یوں بارہ ماسہ کی ابتدا کرتے ہیں:

سنوں سکھیو بکٹ میری کہانی   بھئی ہوں عشق کے غم‌سوں نمانی

ادھر حضرت جوہری یوں شروع کرتے ہیں:

سنو سکھیو میرے غم کا فسانا   برہ مان برہ کی بےکا تھاٹان (؟)

افضل کا بارہ ماسہ مکمل دستیاب نہیں ہے کہ معلوم ہو کہ انھوں نے کس ماہ سے شروع کیا ہے اور ہر ماہ کی مناسبت سے کیسے اشعار حوالہ قلم کرتے ہیں۔ (پنجاب میں اردو) میں صرف ساون اور بھادوں اور اسوج کو دیا ہے لیکن کہانی کے ابتدائی اشعار کے بعد ساون اور بھادوں کے حالات کی نظم کا وارد کرنا ممکن ہے یہ معنی رکھتا ہو کہ اس کی ابتدا ساون ہی سے ہوئی۔ جوہری اساڑھ سے شروع کرتے ہیں:—

اساڑھ آیا لگا بادل گرجنے   اندھیری رات میں بجلی چمکنیں
گگن پر برق نہیں ہےکا چمکتا   مرا شوقوں ستیں ہے دل پھڑکتا

اس میں شاعری کے لطائف لیے ہوئے شعر لکھتے ہیں:—

پیا بن بھری برسات روؤں   نہ ہے برساتھ کیونکر ساتھ سوؤں

(برسات اور برساتھ کا لطف واضح ہے):—

میری آنکھوں نے کس سین‌پیت جوڑی   کہ بھر برسات جوں چوئی ہے اوری
ہرا جنگل ہوا پانی سیں اور روکھ   مرا بھروا گیا برسات میں سوکھ

پیا پردیس مجھ کوں دوکھ کا ہے کاج	اکیلے کیونکہ پیو بن میں رہوں آج
پیا کے پساونے کی کچھ نہیں رنگ	ہوئیں رونے سے آنکھیں مخملی رنگ
اٹھے ہر نسال سیں میرے لگن آج!	بوجھے پانی سیں بونہیں پیو بن آج

کنول دی بھنگم کو مخاطب کرکے دل کا حال کہتی ہے اسے پیامی بناکر بھیجتی ہے کہ میرے پیو کو ڈھونڈھ لاؤ وہ طائر جاتا ہے اور نہیں پلٹتا۔ ساون آجاتا ہے۔

لگی اڑنے بھنبھیری ساون آیا	خبر پیو کی بھنگسم کچھ نہ لایا

بیان میں محمد افضل اور جوہری کا تقابل کرنا چاہتا ہوں۔ افضل کہتے ہیں:۔

گھٹا کاری امڈ چھاتی سوں آئی	بره کی فوج سے کینی مرھائی

جوہری کہتے ہیں:۔

گھٹا ساون کی کاری جب پڑی جھوم	میرے جی بیچ برہا آکرے دھوم

افضل کا شعر پہلے مصرع کے سبب بڑھ گیا ہے۔

افضل کہتے ہیں:۔

پہٹی جل تھل پھپا سرسبز عالم	نہیں جز وصل کا سوکھا نہالم

جوہری کا شعر ملاحظہ ہو:۔

زمیں کوں ہے قبائے سبز در بر	سمیں ایسے میں پیو میرے ہیں باہر

میاں جوہری افضل سے کئی منزل آگے ہیں۔ دوسرے مصرع نے قیامت کردی ہے۔

افضل:۔

ھنڈولی جھولتی سبھ نار پہ سنگ	حسد کی آگ نے جاوا مرا انگ

حسد کے ذکر نے شعر کو پستی کی طرف ڈال دیا ہے۔

جوہری:۔

سکھی سب جھولتے پیو سنگ جھولا	جھولاتا چرخ مجھ کوں چرخ ھنڈولا

سبحان اللہ! افضل دوسری عورتوں کو نار ہی کہہ کر رہ جاتے ہیں۔ جوہری خالاق کی خوبی کو تمام عورتوں کے سکھی ہونے سے واضح کرتے ہیں اور دوسرا مصرع تو جان شعر ہے:

افضل :-

اندھیری رین جگنو جگ مگاتا اَرے جلتی اوپر تیں کیا جلاتا

سادگی کیا ہے جادو ہے۔

جوہری بھاوں کے حال میں کہتے ہیں :-

ارے جگنوں کا ایسا جگمگانا ہوا نہیں اس سمیں میں پیو کا آناں

جس بات کو افضل نے کنایہ میں کہا ہے :- ارے جلتے اوپر کیا تیں جلاتا اسے جوہری صاف صاف کہتے ہیں :- ہوا نہیں اس سمیں میں پیو کا آنا۔ یقیناً کنایہ تصریح سے ابلغ ہوتا ہے لیکن وہ اس کمی کو دوسرے شعر سے پورا کر دیتے ہیں :-

نہ جگنوں میرے اس دردوں کے مارے فلک سیں آئے ٹوٹے ہیں ستارے

کنول دی کوکلا (ہدہد) کو پیامی بناکر بھیجتی ہے کہ تو جا کر پیو سے مر حال کہہ :-

| | |
|---|---|
| پیا بن ہے ہماری سیج سونی | ہوئے رہ رہ مجھے دکھ درد دونی |
| پیا کے وصل کی ہوں ایسی بھوکی | کہ جوں سورج کے بیچھوں سورج موکھی |
| بھنور ہو کرکے الجھے کس کنول میں | رہے لپٹائے کس سوتن کے کل میں |
| کنول ہوں میں کنول دی ہے مرا نام | مجھے جل بیچ بن سورج نہ آرام |
| نہ سورج بن ہوں میں آرام و کل میں | کھڑی جلتی ہوں نت آنسو کے جل میں |
| ہماری طرف سیں اک کوک کرناں | پیا کے دل میں لے کر آہ بھرناں |
| سونے جس کوک کے وہ باورا ہوئے | مجھ ایسے برھنی کے دوکھ بھرے روئے |

کوکلا نہیں پلٹا اور بھادوں آگیا۔ اس میں کنول دی کوئل کو پیامبر بناتی ہے۔ اس مقام پر افضل اور جوہری الگ الگ چلے ہیں۔ افضل بادل کی گرج بجلی کی چمک بدلی کی سیاہی سے اثر لینا دکھاتے ہیں۔ جوہری ان تمام باتوں سے الگ اس فصل کا اثر نوعِ انسانی پر ظاہر کرتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| کوئی جھومر کوئی گاویں ملاریں | سب اپنے پیو سنگ کھکیں دھماریں |
| سنیں جھومر کے دل پر دکھ کی ہو بھیڑ | ملاریں سن کے آنکھوں پر چلے نیر |
| پیا مجھ گھر اگر آوے سبیرا | چڑھاؤں اے خضر تیرا میں بیڑا |

(یہاں ایک اعتقادی رسم کی جانب اشارہ ہے۔ یہ رسم ہندو مسلمان سب ہی ادا کرتے تھے)

اکارت جائے ہے میری جوانی پیا پردیس کیا یہ زندگانی

افضل صرف اس موسم کے پرکیف سماں کا اثر دکھاتے اور برہ کے لفظ سے جدائی کی جانب اشارہ کرتے ہیں۔ جوھری ہر ہر قدم پر پیو کی یاد تازہ کرتے جاتے ہیں۔

کنول دی کوئل سے پیام کہلاتی ہے۔

ارے کویل پیا کے باغ جاناں میرے عنقا سیں یہ باتاں سناناں

بو کہ اس سیں کہہ وہ تیری سنیہی ہوئی تولے سیں کم ماسے نہ دبہی

پہلے شعر میں کوئل۔ باغ اور عنقا میں مراعاۃالنظیر کی صنعت صرف ہوئی ہے اس طرح تولہ اور ماشہ اگرچہ ماسے سے مراد گوشت ہے مگر اکثر عورتیں ماشہ سیں ھی سے ادا کرتی ہیں اس لیے تلفظ نے تولہ کی رعایت پیدا کردی ہے:۔

کنول کہتی ہے کہ پیو سے کہیو۔

ارے کن کا تو او جادو کیا رے مرے موھن کو مجھ سیں ھرلیا رے

بھادوں گزرا کنوار آیا کوئل نہ پلٹی۔ جوھری لکھتے ہیں:۔

مری آتش سے کوئل کے جلے پر گیا بھادوں کنوار آیا سر اوپر

اس ماہ میں کنول دی سبزک یعنی طوطا کی زبانی پیام دیتی ہے وہ جاتا ہے۔ یہ رمال سے فال کھلواتی ہے۔ خلاف نکلتی ہے کہتی ہے۔

جلے یہ فالناماں اور رمال ہوا جس فال کے سنتے عجب حال

مرا سبزک بجھا ہے در کسی دام پھرا نہیں آگیا کاتک کا ایام

اب کاتک کے مہینہ کا حال لکھتے ہیں:۔

ارے کاتک کے ایسی دودھ کی رات میں کھوا رو کے کنچن سن مری بات

میں بے پر ہوں کی بے بس تو ہے پردار مرا قاصد تو ہیں تجھ پر مرا بھار

ارے کنچن پیاسی ہے مری بین پیاسے پیو کے مرے بین دن رین

اس شعر میں پیاسی (پیا کی سی) اور پیاسی (تشنہ) نے جو لطف پیدا کیا ہے وہ ظاہر ہے ۔ اور ملاحظہ ہو :-

مری آنکھیں سدا چلتی رہیں راہ ۔ ندیکھا پیو کی پرچھائیں کہیں آہ

اس ماہ میں دیوالی منائی جاتی ہے ۔ ہنود میں جوا کھیلنے کی رسم عام ہے جسے عورتیں تک جانتی ہیں اس مضمون کو کنول دی کی زبانی یوں ادا کیا ہے

دیوالی میں کروں روشن چراغاں ۔ قمار عشق کھیلیں عشق بازاں
دیا لاکھوں جلادیں گھر کے اندر ۔ پیارے بن اندھیرا ہے مرا گھر
سکھی چوپڑ کو کھیلیں کنت پاسا ۔ ہماری کنت باہر کون آسا
سکھی نیں اپنی بازی کون ایا جیت ۔ میں ہاری بازی پیو مرا گیا جیت
ارے کنچن مری تک پیو سے جاکہہ ۔ نیرے بن ہو رہی ہوں تین تیرہ
سبھی نہیں جانے کنچن برہ بھاری ۔ کٹھن ہے سخت پیو کی انتظاری
دکھاوں تجھ کوں دل کی آگ کیوں کر ۔ کروں میں آہ تو تیرا جلے پر
مرا دکھ سن کیا کنچن نے پرواز ۔ کہا با نہیں کہا پیو سیں مرا راز

کاتک گزرتا ہے اگھن آتا ہے ۔ یہ وہ مہینہ ہے جس میں کیا بچے کیا جوان کیا بوڑھے اگلے زمانے میں کنکوے اڑایا کرتے تھے اب تو بچوں کا کھیل سمجھ کر چھوڑا جارہا ہے ورنہ آج سے پچاس برس پہلے بہار میں اس کی بہار دیدنی تھی سیرالمتاخرین کے صفحات میں بھی اس کا ذکر ہے کون نہیں جانتا کہ سراج الدولہ اس کا شیدا تھا جوہری اس ماہ میں اس چیز کو فراموش نہیں کرتے اور کنول دیو کی زبان سے فرماتے ہیں :-

جیوں میں رات دن آنسو کا مالا ۔ ہوا کنچن بدن لوہے سا پالا
چڑھائی پیو نیں کڈی کہیں اور ۔ ہماری پیچ کی ڈوری دیا توڑ
کسی نے ساتھ ہو کڈی اڑایا ۔ لگا کے پیچ کی ڈوری کٹایا
چڑھائی اور سنگ دیا ہمیں پیچ ۔ کنش کنین کیا ہم سیں کیا پیچ
کنیں کیا ڈھیل دیا ہم ستیں ہائے ۔ میری طاقت کی کڈی کیوں نہ کھائے

اس ماہ میں کنول دی سرخاب کو پیامبر بناتی ہے ۔ سرخاب کے خصوصیات جو مشہور ہیں انھیں کیوں کر بیان صرف کیا ہے ملاحظہ کے قابل ہے :۔

نہ مجھ کوں صبر دوری ہے نہیں تاب  شتابی جا تو اس مہہ پاس سرخاب

جدا ہو جفت سیں اپنے تو ہر شب  جدائی سیں مرا دے جان بر لب

مجھے اک رات کی بھاری جدائی  جدائی عمر کی مجھ سر پہ آئی

ارے سرخاب سن تک درد ہماری  محبت اٹھ گئی عالم سیں ساری

اگر تجھ میں وفائے کی بو کچھ ہوے  مرے آنسوکوں لیے جا پیو پاس روے

بھرتی لوہو ستیں سرخاب کی نین  گیا پیو پاس کہنے یو مرا بین

اگھن گزرا پوس آیا سرخاب نہ پھرا ۔ کنول دی کہتی ہے :۔

گئے دن پوس کے بڑھنے لگی رین  مجھے جاڑا نہیں دے ایک پل چین

بیت کی رات بھاری دن ہوئے کال  اک اک ساعت مجھے بیتے ہے سو سال

کہاں ہیں وہ سہاگوں کے مرے دن  پیا پوچھے نہیں کس کی سہاگن

(ان شعروں میں نسوانی کیفیات قلبی کی اچھی مصوری کی ہے)

اس ماہ میں سارس کو ایلچی بناتی ہے :۔

مجھے سارس ہوا یوں عشق جنجال  کوئی نہیں پوچھتا کیا ہے ترا حال

خدایا تا ترس دے مرے دلربا کوں  مرے مطلب کی عرضی دے پیا کوں

مری عرضی اپر دستخط کراناں  شتابی سے خبر اپنن کی لاناں

اس کے بعد کچھ زبانی پیام ہے اس میں اپنی حالت کی ابتری دیوانگی اور کس مپرسی کو بیان کیا ہے آخر کے چند شعر ہیں :۔

اڑا ہے آج چہرے سیں مرا رنگ  بجاؤں ناخن دل سیں رگ چنگ

ڈھلک کر آرہے پلکوں پہ آنسو  بسرات عاشقاں بر شاخ آہو

بیجوگ ہوں میں کس سیں نہیں ملتی بے لحس (؟)  جواب اس کا نہ لائی کچھ بھی سارس

گیا یہ پوس کا سارا مہینا  چڑھا ماگھا کیوں کر ہوئے جینا

اس ماہ میں کبوتر قاصد بنایا جاتا ہے ۔ ابتدا یوں کی ہے :۔

کیا ہے ماگھ کے جاڑوں نے تاثیر کلیجے میں لگے ہے بادچوں تیر
یہی ہے باد جاڑا ہو ہے دوناں مرے جوبن نگر بن پیو ہے سوناں
رہی اشکوں مری پہیلی یک ذرا درد پڑا پالا محبت ہوگئی سرد
بسنت آیا ہوئی ابتوں میں منجر(؟) جہاں وہ پیو ہے جا تو اے کبوتر

پیام ختم کرکے کنول دی کہتی ہے :-

اڑایا میں کبوتر خیل کے خیل نہ نکلا بھنور سیں بڑھنے لگی سیل
گیا ماگھ اور چڑھا آکر کے پھاگن کبوتر نیں نہ مانا کچھ مرا کن
پیا کے کھوج کوں میں بار دیگر اوڑاؤں چاک کر دل کے کبوتر

ہولی پھاگن میں کھیلی جاتی ہے اس لحاظ سے بسنتا کو قاصد بناکر پیام دیا جاتا ہے :-

بسنتا ہو جہاں ہو کھیلتا پھاگ دکھا تو دل کی مرے دکمکی آگ

لوگوں کا ہولی کھیلنا اور آگ جلانا اور اس کا برہ کی آگ میں جلنا عجب خوبی سے نظم کیا ہے۔ آخری شعر ہے :

کیا کیوں دیر آنے میں بسنتا پھنسا کس دام و دانے میں بسنتا

چیت آتا ہے۔ فرماتے ہیں :

گیا پھاگن چڑھا اب چیت سر پر جلی ہولی ہماری آگ لے کر
جلی ہولی لگا اک نیا سال مری لیکھن بہار چیت ہے کال
رہا ہے پھول سنبل آج بن میں لگی ٹیسو کے دیکھے آگ تن میں

بہار کا مہینہ ہے، پھولوں کی کثرت ہے، ان کے ہار گوندھے جاتے ہیں۔ گلے کا ہار ہوتے ہی کنول دی اس عالم کو دیکھ دیکھ کر تڑپتی اور پیو کی یاد میں سر دھنتی ہے۔ ملاحظہ ہو :-

پھری پھرتی ہوں اس گل بن ڈلواڈبول کروں کیا لیکے غنچہ کیا کروں پھول
صبا نے غنچۂ دل وا نہ کیا مرے گلبو کا کچھ سودا نہ کیا
مرے غم سیں کوئی گل چاک داماں مری حسرت ستیں غنچہ ہے حیراں

اس ماہ میں بلبل کو قاصد بنایا ہے ۔ کہتے ہیں :-

ارے اے عندلیب باغ دلدار  گلوں کے بُو ستیں بد مست و سرشار
تجھے تو رنگ و بوئے گل شراب ہے  مرا یہ دل جلا نقل و کباب ہے
تجھے تو گرمی بازار ہے گل  مری آنکھوں میں آتش زار ہے گل
جلےگا گل لگے گی باغ میں آگ  ارے بلبل شتابی بھاگ تو بھاگ
ارے بلبل خدا کوں کر پہچانے  دوانی کی اگر تو بات مانے
کہ ہے تو آشنا از ہر گل و خار  ز درد عشق بازاں ہے خبردار
مرا اس گل ستیں تو جاکے پیغام  بہار چیت کا جاتا ہے ایّام
میں لیلی ہو رہوں اس گل کی مجنوں  ابلتا ہے مری آنکھوں ستیں خوں
مری لوہو سیں آنکھیں لالہ زار ہے  گل نرگس میں لالے کی بہار ہے (سبحان اللہ)
شبے چوں شمع گل گلشن فروز ہے  بہار غنچہ و گل یک دو روز ہے
نسیم نو بہار ہے زندگانی  گلوں کی بو سیں اڑتی ہے جوانی

عجب شعر نکالے ہیں ۔ تخیل کی ندرت اور بندش کی سبکی نے سہل ممتنع کا منظر پیش کردیا ہے "گلوں کی بو سیں اڑتی ہے جوانی" ۔ سبحان اللہ !

بلبل جاتی ہے واپس نہیں آتی ۔ ارشاد ہے :

ہوا آخر بہار موسم گل  نہ لائی گل سیں کچھ پیغام بلبل
گیا چیت اور ہوئے بیساکھ کے دور  ہوئے دس ماس پیو اٹکے کہیں اور

س ماہ میں کنول دی کاگ کو ایلچی بناتی ہے اور زبانی پیام دیتی ہے ۔ خط کے نہ لکھنے کا عذر عجیب رنگ میں پیش کیا گیا ہے ۔ سبحان اللہ !

لکھوں اس بےوفا کوں کیوں کہ پاتی  بھر آتی آنکھ اور پھٹتی ہے چھاتی
لکھوں تو جل کے کاغذ خاک ہوئے  قلم غم سن کے سینہ چاک ہوئے

کاگ جاتا ہے اور نہیں پلٹتا ۔ بیساکھ ختم ہو جاتا ہے ۔ جیٹھ آتا ہے ۔ اس مقام کے چند شعر ملاحظہ ہوں :

مجھے نہیں جیٹھ کی گرمی کی ہے تاب  ہوا اس بے وفا کا دیکھنا خواب

فلک جل کر ہوا آتش کا پن کال   زمیں گرمی سیں ہے اک منت بنکال
ستارے ہوگئے جل کر کے اخگر   نکلتا ہے سحر خورشید جل کر
اوڑی خاک اور ہوا ہے تند اور تیز   اوٹھے ہے گرد و باد وحشت انگیز
بہت لو شعلہ پرور ہے زمانہ   کیا ہے مجھ کوں تیروں کا نشانہ
رہی ہوں میں کماں قد ہو زمیں گیر   کیا جب سیں مری ترکش کا وہ تیر
کوئی ہو لے گیا سائیں ہمارا   کنے کیا اے فلک میرا ستارا
میں ہر ہر ماس میں قاصد چلایا   اکارہ ماس گزرا پیو نہ آیا
کہو اب کون سا قاصد چلاؤں   سوا اب کس کی میں منت اٹھاؤں

یہاں اگلے کل قاصدوں کا نام لے کر ان کی بے وفائی کا ذکر کرتی ہے :

بھنکم سلہ نہ کر تو بے وفائی   تجھے طوق محبت کی دہائی
گلے تیرے محبت کا پڑا طوق   بھولا مت کو کلاسا تو مرا شوق
لگی کوئل کو خجلت سیں سیاہی   سوا ان نیں رفاقت میں تباہی
پھرا کنجن نہیں سبزک نہ سرخاب   رہی بے غم ہو سارس میں ہوس تاب
سوا مت بے وفائی کر خلل دے   کبوتر کی سی آنکھیں مت بدل دے
بسنتا نہیں پھرا بلبل نہ آئی   کیے ان سب نیں ہم سیں بے وفائی
سوا نہیں کاگ نیں جانا مرا داغ   مثل ہے یوں کہاں طوطی کہاں زاغ

پنجرہ کھولتی اور سوا کو اڑا دیتی ہے وہ یہ کہتا ہوا جاتا ہے :—

اوڑا اور یوں کہا تب جاکے آؤں   پیاری کون تیری جب ساتھ لاؤں

ادھر وہ جاتا ہے ادھر یہ مختلف باتوں سے پیا کے آنے کی فال لیتی ہے خواب میں ہم آغوش دیکھا تعبیر دی کہ آتا ہے لکھتے ہیں :

اٹھی جب خواب سیں کرتی تبسم   ہنسا گل غنچہ سیں حیرت ہوئی گم

بائیں آنکھ کے پھڑکنے سے شگون لیا مشاطہ سے زینت کرنے کو کہا آخر وہ دن آیا کہ سوا پہنچا سکھی سے اس کی آمد پر کہتی ہے :

سکھی جن وقت میرا یار آیا   ارے جوڑے میں بھر کر جان پایا

بیکسی میں کیا کہوں سکھ کی کہانی     پڑا موتئے (؟) دمنوں میں جلکے پانی

اس کے بعد داستان میں کنول دی کے بیمار ہونے علاج کی ناکامی اور مرنے کا حال ہے جس کا تذکرہ سطور بالا میں کیا جاچکا ہے اور اسی پر مثنوی کا خاتمہ ہے ۔اس کے چند اشعار پر اپنے مضمون کو ختم کرتا ہوں۔

چرخ کج رفتار کی مذمت میں لکھتے ہیں :

ہوا اس چرخ کی گردش سیں یکبار     مزاج نازک معشوق بیمار

طبیب آئے مرض تشخیص نہ ہوسکا جتنے منہ اتنی باتیں۔ بعض مختلف امراض کے نام لیتے اور بعض آسیب و سایہ کہتے ۔ کنول‌دی روز بروز گھلتی گئی مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی ۔ آخر بےحد نحیف و زار ہوگئی۔ نقاہت و نحافت پر شعرا نے خوب خوب طبع آزمائیاں کی ہیں ۔ کسی عربی شاعر نے قلم کے شگاف سے لاغری کو تشبیہ دی۔ کسی نے کہا کہ اگر موت بھی ڈھونڈھنے آئے تو لاغری کے باعث ملنا محال ہو ۔کسی کا شعر ہے :

فراق یار میں گھل کرمیں تار بستر ہوں     یقیں ہے ڈھونڈھ کے پھر جائے گی قضا میری

اب ذرا حضرت جوہری کی طباعی ملاحظہ ہو ۔ کیا کیا شعر نکالے ہیں : سبحان اللہ !

گئی وہ اس قدر نازک بدن ہو     کہ یک گلبرگ کا سو پیرہن ہو
ہوئی اس مرتبے میں ناتوانی     کہ کرتا بال سر پر سرگرانی
نہ چن سکتی ز رخ زلفوں کا دامن     گلے میں ہوگئی جوں طوق آہن
ہوئی وہ ضعف میں اس حد تلک زار     کہ رکھتا فربہی مو تن سے سو بار
نزاکت سیں اسے بھاری ہوا رنگ     پری کا تن ہوا سینہ نفس تنگ
توانائی ز بس دامن فشاندہ     مجال جنبش مژگاں نماندہ
اپنی نازک ہوئی اور ناتواں حال     نظر آتی نہ آئینے میں تمثال
نہ آتا لب تلک بھی شعلۂ آہ     نفس گنتی تھی جوں شمع سحرگاہ

بالآخر موت کا وقت قریب آ گیا۔ اس دم رام راجہ کو بلایا۔ اس کے آتے کنول‌دی سے بغل گیر ہوئے اور آخری وقت کی باتیں، یوں نظم کی ہیں :—

سنا جب تنگ ہے بس حال معشوق   ہوا جل کر سیہ جوں خال معشوق
پریشاں خاطر و آشفتہ اطوار   گیا ہو مضطرب چوں نبض بیمار
(سبحان اللہ)
سراسیمہ ہوا اور اشک ریزاں   گیا بستر تلک افتاں و خیزاں
دم آخر میں وہ شوریدہ تصویر   ہوا معشوق سے جا کر بغل گیر
لگی کہنے کہ اے دیوانہ میرا   میں تیری شمع تو پروانہ میرا
کوئی ساعت میں آوے گی قیامت   میں جاتی ہوں سدا تو رہ سلامت

اس مقام کے اشعار نہایت موثر پیرایہ میں ادا ہوئے ہیں اور چونکہ صنف نازک کی زبان سے عالم محبت و ہیبت فراق کا اظہار کیا گیا ہے اس لیے ان کی کیفیت ہی کچھ اور ہو گئی ہے۔ کنول دی کہتی ہے کہ تو میرے بعد کیوں کر جیے گا تیرا کیا عالم ہوگا اسے یوں ادا کیا ہے:—

تری تئیں دیکھ کر آتی روائی   کہ دے گی اب اجل داغ جدائی
ہوا اس فکر میں میرا جگر آب   کہ دوری کی تجھے کیوں کر کہ ہو تاب
رہے گا کیوں کہ بے لیلی کے مجنوں   پھرے گا کس طرح ہاموں بہ ہاموں

یہ کہتے کہتے دم نکل گیا۔ لکھتے ہیں :—

اڑی بو اور گیا بے آب ہو گل   پری سا اڑ گیا شیشے ستیں مل

گھر میں کہرام مچ گیا۔ رام راجہ کی بے قراری کا عجب عالم تھا۔ لوگوں نے سمجھایا بجھایا۔ لاش جلانے کی جگہ لائی گئی۔ پھونکی گئی۔ اس موقعہ پر چند شعر لکھے ہیں :

جب آتش کوں دیا اس کے سرے میں   لگی تھی آگ گویا آگرے میں
سری سب بیچ کہا دھواں نکلتا   اسے دیکھیں سبں سارا شہر جلتا
اگرچہ جھوٹ کا کہنا گناہ ہے   فلک اس دود سیں اب تک سیاہ ہے
(انوکھی حسن تعلیل ہے)

رام راجا بھی جل مرنے پر تیار ہوا۔ لوگ بیچ میں حائل ہو گئے۔ اس مقام کے چند شعر:-

ھوا پروانہ ساں جلنیں کوں مایل ۔ ھوے فانوس سے سب لوگ حایل
جلے معشوق جب آتش کے اندر ۔ لہر لیتا تھا عاشق جوں سمندر
جلی آتش میں وہ رشک سمندل ۔ ھوا نے کسب کیتا بوئے صندل
جلاکر سیم تن کو خاک کیتا ۔ بزنگ زر جلاکر پاک کیتا

اس کے بعد راکھ سے شعلہ کا پیدا ھونا ۔ رام راجہ رام راجہ پکارنا ۔ لوگوں کا خبر دینا ۔ اس کا پہنچ کر خود کو اس شعلہ میں ڈال دینا اور راکھ ھونے کے بعد ایک شعلہ ھوکر ظاھر ھونا اس طرح نظم کیا ھے کہ سب مل کر ایک زنجیر بن گئے ھیں ۔

حقیقت یہ ھے کہ حضرت جوھری نے تسلسل کا ھر جگہ اور ھر داستان اور اس کے اجزا میں التزام رکھا ھے جب ایک مہینہ کا حال ختم کرتے ھیں دوسرے مہینہ کا اشارہ کردیتے ھیں جس سے سلسلہ ٹوٹنے نہیں پاتا ۔ پوری مثنوی میں ھر لاحق داستان کو سابق داستان سے ربط دے دیا ھے ۔ اسی طرح ھر آنے والے مہینہ کو جانے والے مہینہ سے ملاکر رکھا ھے ۔ دوسری بات یہ ھے کہ کنولدی ھر مہینہ میں الگ الگ قاصد بھیجتی ھے اور یہ وہ خصوصیت ھے جو افضل جھنجانوی کے بارہ ماسہ میں مفقود ھے ۔

مجھے افسوس ھے کہ مثنوی سے مصنف کے زمانہ کی معاشرتی حالات پر جو روشنی پڑتی ھے اسے نمایاں نہ کرسکا ۔ یہ بھی دکھانے کی ضرورت تھی کہ کس حد تک مثنوی پر ھندوانہ رنگ غالب ھے اور اس کی وجہ کیا ھوسکتی ھے ۔ یوں تو بارہ ماسہ پورا اسی رنگ میں رنگا ھوا ھے ۔ ایک شعر اس ضمن میں ملاحظہ ھو :-

سنا اک راگ اے بیراگ راگی ۔ کہ سو درے مین سے تاک لاگی (؟)

مضمون خلاف توقع نہایت طویل ھوگیا اور تبصرہ تشنہ رہ گیا خصوص اس امر کے ظاھر کرنے کی گنجائش نہ رھی کہ آیا مثنوی سے مصنف کے درسیات کے عدم تکمیل یا تکمیل کس بات کا اشتباہ ھوتا ھے ۔ خدا کرے کہ اس بات کا موقع مل جاوے کہ میں پوری مثنوی پر تبصرہ کرکے یہ کہہ سکوں کہ مصنف تکمیل استعداد

اور وسعت نظر ۔ بلاغت کلام ۔ بلندی خیالات ۔ نزاکت تخیل کے بہت ممتاز زینہ پر ہیں۔ علی الخصوص تصوف کی چاشنی جو مثنوی میں جابجا کام میں لائی گئی ہے وہ ہرگز نظر انداز کرنے کے قابل نہیں ۔ اس کے مختلف مقامات باہم بہ عالم رکھتے ہیں کہ اگر ایک ٹکڑے کو پیش کیا جاوے تو دوسرا فریاد کرتا ہے کہ ہائے مجھ پر ظلم ہوا ۔ جابجا عبرتوں اور حکمتوں کے گوہر آبدار اس خوبی سے نظم کے سلسلہ میں پرو دیے گئے ہیں کہ واسطۃالعقد بن گئے ہیں ۔ خدا صاحب مثنوی شاہ آیت اللہ جوہری پر اپنی رحمتوں کے موتی برسائے اور برسایا ہوگا ۔

---

# مقالات گارساں دتاسی

## بابت سنہ ۱۸۷۴ع

مترجمۂ عزیز احمد شعبۂ انگریزی جامعہ عثمانیہ

۱ - اس سال ہندستان میں بہت سخت قحط پڑنے کا اندیشہ تھا لیکن سرکار نے ایسی مستعدی اور کوشش سے اس کا انتظام کیا کہ اس وبال کی سختی بہت کم ہوگئی - خوش‌قسمتی سے بہت تھوڑے لوگ اس کا شکار ہوئے - ہمیں امید کرنی چاہیے کہ آیندہ سال زیادہ مبارک ہوگا -

"نئے اور نوجوان سال خوش آمدید - تیری حکومت کو خوشی اور امن نصیب ہو - تیرے دوران میں روشنی اور صفا کا دور دورہ رہے اور تو احتیاج اور مصیبت سے آزاد رہے[1]" -

میں اب بھی ہندی کے مقابلے میں اردو کی حمایت کر رہا ہوں، اگرچہ کہ میں اول‌الذکر کی اہمیت اور افادیت سے منکر نہیں[2] - خوش قسمتی سے اہم شخصیتوں نے اس بحث میں میری تائید کی ہے - لفٹننٹ کرنل جے - چیمبرس (J. Chambers) پروفیسر ہندستانی جامعۂ آکسفورڈ کا ایک خط میرے پیش نظر ہے جسے میں نقل کرتا ہوں :-

---

A welcome to thee young new year,
[1] Joy and peace attend thy reign;
So may thy course be bright and clear
Free from want and free from pain.

[2] ان اضلاع کے انگریز عہدہ‌داروں کے لیے جہاں یہ بولی جاتی ہے یہ لازم قرار دیا گیا ہے کہ وہ اسے سیکھیں اور بالخصوص اودھ میں نامزد شدہ عہدہ‌داروں کے لیے اپنے عہدوں کا جایزہ لینے سے پہلے حکماً یہ لازمی بتایا گیا ہے کہ وہ ہندی اور اردو دونوں ہی میں ایک امتحان کامیاب کریں - علی گڈھ اخبار ۷ اگست سنہ ۱۸۷۴ م -

"مجھے یہ دیکھ کر بہت مسرت ہوئی کہ آپ اور بہت سے نامور ہندستانی حضرات جدید ہندی کے مقابلے میں اردو کے رواج کے حامی ہیں ۔ ہندی مجھے بالکل پسند نہیں کیوں‌کہ یہ فارسی، عربی، انگریزی اور کچھ مقامی محاوروں اور سنسکرت ترکیبوں کا ناخوش‌گوار مجموعہ ہے۔ یہ سنسکرت ترکیبیں ہندستان کے کسی اپنے حصہ میں رائج نہیں جہاں میں سنہ ۱۸۳۴ ع سے سنہ ۱۸۶۲ ع تک مقیم رہا، یہاں جن حصوں کا میں نے سفر کیا جن میں بنگال کے تمام اضلاع اور مدراس اور بمبئی کی پریسیڈنسیوں کے کچھ اضلاع شامل ہیں ۔ دیوناگری رسم‌الخط، اس میں کوئی شک نہیں کہ سنسکرت اور ٹھیٹھ ہندی کے لیے اچھی طرح موزوں ہے ۔ لیکن اجنبی الفاظ کو تحریر کرنے کے لیے بہت ناقص ہے کیوں‌کہ اس رسم‌الخط میں دوسرے حروف کی آواز کو ادا کرنے کی صلاحیت نہیں ہے ۔ المختصر میں یہ سمجھتا ہوں کہ فارسی رسم حروف ہندستان میں عام استعمال کے لیے زیادہ موزوں ہیں ۔ ہندستانی سپاہی انہیں (فارسی) حروف کو استعمال کرتے ہیں اور اگر نہیں کرسکتے تو دیوناگری نہیں بلکہ کیتھی ناگری کو استعمال کرتے ہیں، اگر بنگالی ہوں تو مہاجنی کو اور پنجابی ہوں تو گورمکھی کو ۔ اگر وہ فارسی رسم‌الخط استعمال نہیں کرسکتے تو اس رسم‌الخط کو استعمال کرتے ہیں جو ان کے مفاد کے مطابق ہو" ۔

سید عبداللہ کی بھی یہی رائے ہے ۔ اس سے قبل اپنے گزشتہ مقالوں میں مجھے کئی بار ان کا ذکر کرنے کا موقع ملا ہے ۔ اس نامور ہندستانی نے لندن میں ربع صدی گزارنے کے بعد، جہاں انھوں نے ایک انگریز (رومن) کیتھولک خاتون سے شادی کی ہے اپنے وطن جانے کا ارادہ کیا ہے ۔ ان کے دوستوں کو اس کا افسوس ہے کہ انگلستان ایک ایسے قابل ایشیائی کی موجودگی سے محروم ہوجائےگا جو اسلامی مشرقی ادب اور زبان و ادب انگریزی کا یکساں ماہر تھا ۔ وہ یونیورسٹی کالج میں ہندستانی کے پروفیسر تھے اور سینکڑوں شاگردوں نے ان سے فیض پایا جن میں سے میں صرف ان کے سب سے زیادہ قابل ذکر شاگرد یعنی ایڈورڈ ۔ ایچ ۔ پامر (Edward H. Palmer) پروفیسر عربی کیمبرج کا ذکر کروں‌گا جو نہ صرف اس زبان کو بڑی روانی سے لکھنے

اور بولنے کی صلاحیت رکھتے ھیں جیسے وہ پڑھاتے ھیں بلکہ هندستانی اور فارسی کو بھی -

سید عبداللہ صرف بحیثیت پروفیسر ممتاز نہیں بلکہ اپنے مفید اردو اور هندی انتخابات کی وجہ سے بھی مشہور ھیں جن کا میں نے یا اپنی " تاریخ ادب هندوی و هندستانی" (Histoire de la litterature hindouie et hindoustanie) میں یا اپنے سالانہ مقالات میں ذکر کیا ھے - یقیناً وہ اپنی فنی قابلیت کے ثمرات عوام‌الناس کے سامنے پیش کرتے رھیں گے، اب تو وہ بہار ہیں مہتمم مدارس ھیں[1] -

علی‌گڈھ اخبار[2] کے ایک مضمون سے ھمیں اس کا علم ھوتا ھے کہ الہ‌آباد میں ۸ دسمبر سنہ ۱۸۷۳ع کو مولوی فریدالدین پلیڈر ھائی‌کورٹ[3] کے ساتھ مل کر انھوں نے ایک جلسہ منعقد کیا جس کے صدر جعفرعلی تھے جس میں الہ‌آباد کے مشہور مسلمان شریک تھے - جلسے کا مقصد یہ تھا کہ ممتاز هندوؤں کی حکومت کے نام اس درخواست کے خلاف احتجاج کیا جائے جس میں دفاتر اور مدارس میں دیوناگری رسم‌الخط کے رواج کا مطالبہ کیا گیا تھا - اس موضوع پر مباحثے کے بعد یہ طے کیا گیا کہ الہ‌آباد میں ایک مرکزی کمیٹی قایم کی جائے جس کے سیکرٹری سیداحمد خاں ھوں اور وہ مجلس کی تجویزات کے مطابق عمل کریں -

دیسی اخبارات میں اردو کو خوش بیان حامی برابر ملتے جاتے ھیں - اخبار سررشتۂ تعلیم اودھ مورخۂ یکم جولائی سنہ ۱۸۷۴ ع میں ایک مضمون میں جس کا عنوان "اردو اور ناگری (هندی) کے موضوع پر بحث " ھے، یہ حصہ ملاحظہ ھو :-

" یا اللہ - یا اللہ - لوگ بھی کیا مٹی اچھالتے ھیں - چاھتے ھیں کہ اردو کا نام صفحۂ هستی سے مٹادیں اور ناگری کو زندہ کریں - سرکار میں انھوں نے عرضیاں بھی

---

۱ پنجابی مورخۂ ۵ جولائی میں سید عبداللہ کے متعلق تعریف سے پر ایک مضمون چھپا ھے - یہ مضمون اس تفصیلی خط کے ترجمے کے ختم پر ھے جو پنجاب کے اخبارات میں اشاعت کے لیے ایک مشہور افسر اور قابل طبیب نے لکھا ھے -

۲ شمارہ ۱۲ دسمبر سنہ ۱۸۷۳ع -

۳ جو وکلا ھائی‌کورٹ میں پیروی کرنا چاھتے ھیں ان کے لیے ضروری ھے کہ وہ حسب پسند انگریزی یا اردو میں امتحان کامیاب کریں -

بھیجی ھیں ۔ اخبارات میں لمبے چوڑے مضامین لکھے ھیں اور کمیٹیاں قایم کی ھیں ۔ روپیوں کے اس کھیل میں صوبجات شمال مغربی کے اعلیٰ عہدہ‌دار سپہ‌سالار بن گئے ھیں۔ پھر بھی کون ھے جو خدا کے کام کو مٹاسکے ؟

کیا ایسی زبان کو نیست و نابود کیا جاسکتا ھے جو دو سو سال سے ھندستان میں عام ھے اور جو شمالی ھندستان کے تمام باشندوں کے آب و گل میں سرایت کرچکی ھے ؟

حیرت کی بات ھے کہ اردوکش اصحاب اس کے درپے ھیں کہ اردو زبان گورنمنٹ کے رجسٹروں سے خارج کردی جائے۔ مگر ھم یہ پوچھتے ھیں کہ کیا کوئی ھندستانیوں کا منہ بند کرسکتا ھے یا اس امر کو قابل الزام قرار دے سکتا ھے کہ کوئی اپنے گھر میں اپنی بیوی، اپنے دوستوں اور اپنے ملاقاتیوں سے اردو نہ بولے ۔ جب تک یہ ناممکن بات پوری نہیں ھوسکتی۔ یہ لوگ سمجھتے ھیں کہ چند سرکاری رجسٹروں سے خارج کردیے جانے پر اردو زبان ترک کردی جائے گی ۔ خدا نہ کرے ۔ یہ زبان ھندستانیوں کے لیے ایسی ھے جیسے آٹے میں نمک ۔ کون اسے مٹا سکتا ھے ؟

مدت دراز سے ھمارے کئی ممتاز ھم وطن اس موضوع پر خاموش سے ھیں اور ھم بھی اس مسلک پر عمل پیرا ھیں کہ فتنۂ خوابیدہ کو جگانا نہ چاھیے ۔ پھر بھی ان شکایات کے نتائج سے قطع نظر جو حکومت سے کی گئی ھیں ھم اپنے ھم‌وطنوں کی توجہ بالآخر اس کی طرف منعطف کرتے ھیں کہ وہ اس معاملے میں کسی نتیجے پر پہنچ جائیں ۔

ان دلائل کے بعد جو ناگری ھندی کے حامی اپنی حمایت میں پیش کرتے ھیں یہ صاف واضح ھے کہ اس تبدیلی (جو کبھی وقوع میں نہ آئے گی) کی خواھش کا اصلی باعث محض تعصب کے سوا کچھ اور نہیں جو دلیلیں وہ پیش کرتے ھیں ان میں ان کے نزدیک سب سے زیادہ وقیع یہ ھے کہ دیہاتی یا چھوٹے چھوٹے قصبوں کے رہنے والے اردو نہیں سمجھ سکتے اور ان کے لیے ان دستاویزات اور کاغذات کا پڑھنا جو اس

زبان میں ہیں تکلیف دہ ہے ۔ اس اعتراض کا ہمارے پاس یہ جواب ہے کہ اردو زبان ہندستان میں دو سو سال سے رائج ہے اور اس کے ذریعے ہر قسم کے سرکاری معاملات انجام پاتے رہے ہیں اور حال حال تک کسی نے اس موضوع پر شکایت کرنے کا کبھی کوئی قصد نہیں کیا ۔ اودھ اور صوبجات شمال مغربی میں کوئی چھوٹا قصبہ یا گاؤں ایسا نہیں ہے جہاں کے لوگ اردو سے اس درجہ ناواقف ہوں کہ سرکاری کاغذات کو سمجھ نہ سکیں ۔ کوئی بد نفس حاکم اس کے رواج کی ممانعت کرسکتا ہے لیکن ہمارا دعویٰ ہے کہ اس زبان نے ایسی زندگی پائی ہے کہ کوئی اسے مٹا نہیں سکتا ۔ گاؤں میں قدرتی طور پر بکثرت لوگ ناگری (ہندی) جانتے ہیں ۔ مگر لکھنؤ، دہلی، آگرہ جیسے بڑے بڑے شہروں میں ہزار میں شاید ایک آدھ شخص ناگری جانتا ہو اور عدالتیں تو انھیں بڑے بڑے شہروں میں قایم ہیں ۔ اگر اردو کا استعمال سرکاری تحریروں میں بالکل ترک کردیا جائے تو شاید ایک طرح سے یہ چیز دیہاتوں کی حد تک جائز ہو مگر بیچارے شہر والوں کو جو کیا بلحاظ تعداد، کیا بلحاظ تعلیم و آداب، کیا بلحاظ مرتبہ و حیثیت دیہاتیوں سے برتر ہیں، بڑی قربانی کرنی پڑے گی........ بڑی حماقت ہوگی اگر ان ترکیبوں کو ترک کیا جائے جو لوگوں کی مادری زبان کا محاورہ بن گئی ہیں ہم جانتے ہیں کہ بہار میں اردو کے استعمال کو روک کے از سر نو جاری کرنا پڑا ۔ ہم دیکھیں گے کہ اس طرح کی حامل ضدّین تجویزیں کس منزل تک پہنچتی ہیں ۔ سر جارج کیمبل* (Sir George Campbell) بڑے فہیم آدمی ہیں مگر متلون المزاج ۔ ان کے بہت سے احکامات ان کے تخیل کی پیداوار ہیں جو ان کی طبیعت سے بہت مشابہ ہے لیکن یہ کون جانچے کہ انھوں نے جو کیا ٹھیک تھا یا نہیں ۔ میری رائے میں تو تمام کوششیں جو انھوں نے کیں، درخواستیں جو بے وقوفوں اور احمقوں نے دستخط کرکر کے گورنمنٹ میں بھیجیں، شکایتیں جن سے انھوں نے جرائد کے صفحات سیاہ کیے سب بےکار اور لاحاصل ثابت ہوں گی ۔ اردو کا استعمال روکنے اور ناگری کو رواج دینے

* ملاحظہ ہو میرا "مقالہ" بابت سنہ ۱۸۷۲ء ۔

سے پہلے اشیا کی ماہیت بدلنی ہوگی.... لاحول ولا قوۃ الا باللہ اس قسم کی تبدیلی پیدا کرنے کی کوشش ایک خیال خام اور ناممکن العمل سی بات ہے اچھی خاصی حماقت ہے....

ہمیں یہ نہ بھولنا چاہیے کہ اردو اور ہندستانی ایک ہی ہے۔ آخرالذکر نام یورپینوں کا دیا ہوا ہے جس کو وہ اول الذکر نام پر ترجیح دیتے ہیں جو ہندستانیوں میں زیادہ مستعمل ہے۔ 'بنگال میگزین' بابت جنوری سنہ ۱۸۷۴ع میں اردو کے متعلق بہت سی واہیات عبارتیں شایع ہوئی ہیں اور مجھے دیکھ کر حیرت ہوئی کہ 'ہریش چندر میگزین' (بابت فروری سنہ ۱۸۷۴ع) میں جو ہندی کا بڑا اچھا ماہوار رسالہ ہے ان کو نقل بھی کیا گیا ہے۔ یہ اس زبان کے متعلق ہیں جس کو وہ اردو، ہندستانی اور کبھی کبھی ہندی کہتا ہے لیکن اردو کے خلاف مضمون کے گم نام مصنف نے جہاں اردو کا ذکر کیا ہے اس سے وہ شاعرانہ زبان مراد لی ہے جو زیادہ تر ریختہ کہلاتی ہے اور جو ہندستان کے کسی حصے میں رائج نہیں جس طرح ٹھیٹھ انگریزی شاعری کی زبان روزمرہ کی گفتگو میں استعمال نہیں ہوتی۔ اسی گم نام مضمون نگار کے دعوے کے مطابق یہ 'عام ہندستانی' یا ہندی جو عام اردو سے کسی طرح مختلف نہیں ہندستان بھر میں بجز بنگال کے ایک حصے اڑیا زبان کے علاقے کے تنگ سے حصے، تامل، مرہٹہ اور گجرات کے علاقے کے جہاں پوز بھی ہندستانی کافی طور پر سمجھی جاتی ہے رائج ہے۔ ہندستان کے باقی تمام حصوں ست پڑا اور مہادیو پہاڑوں کے شمال میں صوبجات متوسط کے مشرقی اضلاع میں، صوبجات شمال مغربی اور سابق مملکت اودھ میں ساگر اور نربدا اور نربدا کے علاقوں میں بندیلکھنڈ اور مالوے میں وسط ہند اور راجپوتانے میں اور کوئی زبان عام طور پر رائج نہیں۔ یوں ان تمام مختلف سرزمینوں میں جن کی آب و ہوا تک جدا جدا طرح کی ہے جہاں کے آداب اس قدر مختلف ہیں، یہی زبان بولی جاتی ہے، اب آپ اسے اردو کہیے یا ہندستانی یا ہندی کہہ لیجیے لیکن معلوم یہ ہوتا ہے کہ ہندستانی سے مضمون نگار کا مطلب دیوناگری رسم الخط کی زبان سے تھا جس میں فارسی اور عربی

الفاظ نه هوں اور اس کا مقصد تھا که وہ سر۔ جی کیمبل اور هندوؤں کی پست خیال جماعت کے خیالات کی تائید کرے۔ اچھے دلائل کے موجود نه هونے کے باعث اس نے ان لوگوں پر حملے کیے هیں جو اس کے هم خیال نہیں هیں اور اسی طرح مشنریوں پر بھی۔ یہاں تک که اس نے بابو شیو پرشاد المتخلص به وهبی، پر بھی حمله کیا هے که انهوں نے عربی فارسی الفاظ استعمال کئے هیں اگرچه که ان بابو صاحب نے جن کا شمار موجودہ هندستان کے چوٹی کے اور پر مغز[1] ادیبوں میں هوتا هے رجعتی رو میں پڑکر اپنی بہت سی تصنیفوں میں ناگری رسم‌الخط کو استعمال کیا هے۔ گم‌نام مضمون نگار اس میں اس تاریخ هند کا حواله دیتا هے جس کی تکمیل کی اطلاع میں نے اپنے سنه ۱۸۷۳ع کے مقالے میں دی تھی۔ اس کا نام بڑے دعوے کے ساتھ «اتهاس تمر نسک» (ایسی تاریخ جو جہالت کو دور کرتی هے) رکھا گیا تھا۔ باوجود اپنے انتہائی هندستانی نام اور دیوناگری رسم‌الخط کے بلاشبه اس کتاب کی زبان وهی هندستانی اردو یا «عام هندستانی» هے جس میں اور اردو زبان میں مضمون نگار نے اپنی حماقت سے اختلاف دکھانے کی کوشش کی هے۔ یه تصنیف اس کی مثال هے که رسم‌الخط کی تبدیلی کے باوجود زبان نہیں بدلی۔ بابو کاشی ناتھ[2] نے اس کے متعلق صفائی سے کہا هے که جن صوبوں میں هندوؤں کی اکثریت هے ان میں ان کو خوش کرنے کے لیے حکومت انگریزی نے اس (رسم‌الخط) کو رواج دینے کی سعی کی هے۔ پھر بھی اس میں دشواریوں کا سامنا هے کیوں‌که بہت سے عربی فارسی حروف ایسے هیں جن کا بدل دیو ناگری میں نہیں۔ اس کا نتیجه یه هے اکثر ایسے جملوں کو سمجھنے میں دقت پیش آتی هے جن میں ایسے الفاظ هیں جو هندی الاصل نہیں مگر همیشه سے زبان کا جزو لاینفک رهے هیں۔ بہت سے هندوؤں کی یه خواهش هے که انهیں متروک گردانا جائے۔ چناں‌چه ان میں سے ایک نے سررشتهٔ

---

۱　اس مصنف کے متعلق میری "تاریخ هندوی و هندستانی" میں مضمون ملاحظه فرمائیے۔

۲　"هریش چندر میگزین" کے اسی شمارے کے صفحهٔ ۱۲۳ پر وہ مضمون هے جس کے موضوع کی میں تردید کررها هوں۔

" آپ کو ودیا سے کیا، کسانی سے کیا، بیوپار سے کیا اور نوکری سے بھی کیا کام؟ بنی رہے آپ کی سسرال جسے آپ طوبے سمجھتے ہیں اور جہاں سے آپ ہمیشہ کچھ نہ کچھ جٹتے ہی رہتے ہیں"۔ (ترجمہ)

اڈیٹر سے خطاب کرتے ہوئے:

"اے ویر! آپ جس وقت ہاتھ میں قلم لے کر اپنے آسن پر جمتے ہیں تو گھمنڈ سے راجا اندر کے سنگاسن کو بھی ہیچ سمجھتے ہیں . . . ."

" آپ قیمت وصول کرنے میں انکسار دکھاتے ہیں خط کا جواب دینے میں چپ پکڑتے ہیں اور اپنے عیوب ظاہر کیے جانے پر خفا ہوتے ہیں۔ اچھا کہیے تو سہی آپ نے یہ طرزعمل کس ماہر اخلاقیات سے سیکھا ہے؟"۔ (ترجمہ)

پڑھنے لکھنے کا یہ بڑھا ہوا شوق بھی ایک سبب تھا جس سے مرحوم کو اپنے ریلوے کے جلیل‌القدر عہدے سے استعفا دینا پڑا۔ وہ دفتر کا کام جلد سے جلد ختم کرکے پڑھنے لکھنے میں لگ جاتے تھے۔ ایک نئے ڈسٹرکٹ ٹرافک سپرنٹنڈنٹ آگئے تھے جنھیں یہ بات ناگوار گزری اور انھوں نے کچھ بیجا رعب داب سے کام لینا چاہا۔ مرحوم نے اپنی ناگری پرچارنی سبھا والی تقریر میں کہا تھا کہ اگر ظلم برداشت کروں تو میری بردباری کا ضرور پتہ ملےگا مگر اس سے مجھے دوسروں پر ظلم کرنے کا حق نہیں حاصل ہوجاتا مگر تھوڑے عرصہ بعد میرے. . . . افسر نے میرے ذریعہ سے دوسروں پر بھی ظلم کرانا چاہا۔ حکم ہوا کہ تم اپنے اہل‌کاروں کو لے کر روز صبح ۸ بجے دفتر آجایا کرو اور ٹھیک دس بجے میرے کاغذات میری میز پر رکھے ہوئے ملیں۔ میں نے کہا "کہ میں آؤں‌گا مگر اوروں کو آنے کے لیے مجبور نہ کروں‌گا۔ انھیں حکم دینا تو حضور کا کام ہے"۔ بات بڑھی اور مرحوم نے بلا تامل استعفا دے دیا۔ سختی کے باوجود بھی نئے صاحب بہادر اپنے چیف کلارک کی قدر و قیمت سے بالکل بے خبر نہ تھے اور بعد کو پشیمان ہوئے۔ مرحوم کے الفاظ میں "استعفا واپس لینے کے لیے اشارے ہی نہیں، سفارشیں بھی ہوئیں مگر سب بےسود"۔ مرحوم کی خودداری نے پھر اسی جگہ پر واپس جانے کی اجازت نہ دی اور انھوں نے انڈین پریس کے نامی

ہندی رسالہ سرسوتی کی اڈیٹری کے سلسلہ میں اس ۲۳ روپیہ ماہوار پر قناعت کی جو استعفا کے ایک سال قبل سے ملنے لگے تھے۔ خوش قسمتی سے بیوی بھی قانع اور وفاشعار ملی تھی جس نے قدر و عزت کی قلیل آمدنی میں بھی مطمئن رہنا اپنا فرض سمجھا اور متاہلانہ زندگی میں کسی قسم کا فرق نہ واقع ہونے دیا۔ اگرچہ اس نیک خاتون نے رنج کے سبب دو روز تک کھانا نہ کھایا[1]۔ مگر شوہر کے استعفا کی واپسی کا تذکرہ ہونے پر یہی کہا کہ "کیا تھوک کر بھی کوئی اسے چاٹتا ہے۔" درویدی جی نے بھی جواب دیا کہ "نہیں، ایسا کبھی نہ ہوگا۔ تم دھنیہ ہو۔"

مرحوم نے ٹیلیگراف انسپکٹری کے حالات میں بھی تار کے متعلق ایک کتاب لکھی تھی اور لائن کلیر کا ایک جدید طرز بھی ایجاد کیا تھا۔ جبھی ہندی اور سنسکرت میں اشعار بھی کہنے لگے تھے اور ان کا کلام بھارت متر، بنگ باسی، سرسوتی وغیرہ میں برابر چھپتا تھا۔ پہلے وقتی رواج کے مطابق پرانی ہندی میں نظمیں لکھتے تھے جس کی جھلک ان کی بعد والی نظموں میں بھی کہیں کہیں کچھ ضرور آجایا کرتی تھی۔ انھوں نے سنسکرت کے زندۂ جاوید شاعر کالی‌داس کے "کمار سمبھو" نامی کتاب کے پانچ ابتدائی ابواب کا منظوم ترجمہ کیا ہے جو جدید ہندی کے لحاظ سے مرحوم کی دیگر نظموں کی بہ‌نسبت زیادہ مستند مانا جاتا ہے، مگر اس میں بھی ابتداءً پرانی ہندی کا ایک آدھی لفظ آہی گیا ہے۔ یہ ترجمہ سنہ ۱۹۰۲ع کے قریب ہوا تھا۔

درویدی جی کے سرسوتی میں آنے کا قصہ بھی دل‌چسپی سے خالی نہیں۔ اس رسالہ کا اجرا سنہ ۱۹۰۰ع میں ہوا تھا۔ جو کاشی ناگری پرچارنی سبھا کے سرپرستی میں انڈین پریس الہ‌آباد سے شایع ہوتا تھا۔ رائے بہادر (اب) بابو شیام سندر داس اس کے وقتی اڈیٹر تھے مگر انھیں سبھا مذکور کے کاموں سے رسالہ کے لیے کافی وقت نہ ملتا تھا اور انڈین پریس کے علم‌دوست مالک بابو چنتا منی گھوش مرحوم کو ایک قابل اور آزمودہ کار اڈیٹر کی تلاش تھی۔ درویدی جی کو تنقید نگاری میں بھی خاصا دخل تھا۔ وہ اس معاملہ میں بڑے سخت گیر واقع ہوئے تھے جس میں وہ زرا بھی

[1] یہ بات مجھ سے درویدی جی نے خود اپنے مکان پر کہی تھی۔ سحر

رو رعایت کرنا نہ جانتے تھے اور نہ انھیں کسی کی خوشی یا ناخوشی کی پروا ہوتی تھی۔ ہندی کو ہر طرح سدھار کر زندہ زبانوں کے صف میں لانا تھا اور نرمی سے کام بھی جلد نہ چل سکتا تھا۔ اتفاقاً گھوش بابو نے اپنے پریس سے چند اسکولی ریڈریں شایع کیں۔ درویدی جی کی نظر پڑی تو انھوں نے تنقید کے لیے اپنا آہنی قلم اٹھایا اور ریڈروں کے سارے نقایص دکھلا دیے' مگر گھوش بابو ناراض نہیں ہوئے۔ وہ جوہر شناس تھے انھوں نے درویدی جی سے ریڈریں بھی دوبارہ لکھائیں اور انھیں کو سرسوتی کا اڈیٹر بھی مقرر کردیا۔ یہ سنہ ۱۹۰۴ع کی بات ہے۔ چند ماہ بعد سبھا کی سرپرستی کا بھی خاتمہ ہوگیا۔*

سرسوتی کا چارج لیتے ہی دو ہی سال میں اس کی کایا پلٹ ہوگئی۔ اس وقت وہی اپنے طرز کا واحد رسالہ تھا۔ پہلے کے سب رسالے تحریر میں وہی طرز اختیار کیے ہوئے تھے جو اب بالکل متروک ہے۔ سرسوتی نے نہ صرف ان کی رہنمائی کی بلکہ آئندہ کے لیے بھی ایک زبردست اور قابل تقلید مثال قائم کردی۔ وہ بڑے سلیقہ سے اڈٹ ہوتی۔ مضامین کی ترتیب میں ربط و توازن کا خیال ہوتا اور فی الجملہ کل نظم و نثر سے زبان کی اصلاح و ترقی مقصود ہوتی تھی۔ بدقسمتی سے اس وقت ہندی کی کوئی ادبی اہمیت نہ تھی۔ اچھے لکھنے والے برائے نام تھے اور وہ بھی ہندی

* یہ تذکرہ بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ سبھا کی جانب سے تحریری کتب کے کھوج کی رپورٹ نکلی جس کی اکتوبر سنہ ۱۹۰۴ع کے سرسوتی میں کڑی تنقید ہوئی۔ سبھا نے مخالفت کی تو تنقید کا لہجہ زیادہ کڑا ہوگیا۔ اس پر سبھا نے سرسوتی سے اپنا ہاتھ کھینچ لیا اور جنوری سنہ ۱۹۰۵ع سے یہ رسالہ سبھا کی سرپرستی سے نجات پا گیا سبھا کے ایک ممبر بہت ناراض ہوکر درویدی جی کے پاس گئے جو اپنے دروازے ہی پر بیٹھے ہوئے تھے۔ ممبر صاحب نے جاتے ہی پوچھا کہ آپ کی تنقید کا کس طرح احتجاج کیا جائے؟ مرحوم تاڑ گئے اور یہ کہہ کر کہ "ذرا! ٹھیریے' میں ابھی حاضر ہوا" گھر میں چلے گئے۔ باہر نکلے تو ایک ہاتھ میں مٹھائیوں کی طشتری اور دوسرے میں پانی کا لوٹا تھا۔ جنھیں وہ مہمان کے سامنے رکھ کر پھر گھر میں گئے اور ایک موٹا سا ڈنڈا بھی سامنے لاکر رکھتے ہوئے بولے۔ "آپ بہت دور سے تھکے ماندے آرہے ہیں پہلے ہاتھ منہ دھوکر ناشتہ کریں کہ قوت بحال ہوجائے اور تب آپ کے سامنے یہ موٹا ڈنڈا ہے اور یہ میری کھوپڑی!" کہنے کی ضرورت نہیں کہ وہ مرحوم کے اس انکسار و اخلاق سے بہت متاثر ہوئے اور اپنے کیے پر بہت خجل و پشیمان۔ — سعر

لکھنا محض تضییع اوقات خیال کرتے تھے - ان سے اپنی مرضی کے مطابق کام لینا، ان کی رہنمائی اور حوصلہ افزائی کرنا درویدی جی ھی جیسے اولوالعزم اور مستقل مزاج اڈیٹر کا کام تھا - پھر بھی شروع میں انھیں پرچہ کے لیے کافی مسالہ نہ ملتا تھا اور بعض اوقات سارا کا سارا رسالہ ایڈیٹر ھی کے زور قلم کا نتیجہ ھوتا تھا - اس کے علاوہ انھیں اپنی نئی ادبی کوشش میں مخالفین کے حملے بھی برداشت کرنے پڑتے تھے - مگر وہ سب کچھ سہتے ھوئے بھی اپنے راستہ پر برابر چلتے ھی جارھے تھے - انھیں باتوں سے ان کی محنت شاقہ اور قوت برداشت کا اندازہ ھوسکتا ھے -

انھیں کئی زبانوں پر عبور تھا جس سے پرچہ کے اڈٹ کرنے میں بڑی مدد ملتی تھی - ایک خاص بات یہ کہ وہ اپنا سارا کام جو ھی (کانپور) میں رہ کر کرتے اور صرف ضرورت پڑنے ھی پر الہ‌آباد جاتے تھے - سرسوتی کا سارا مسالہ اتنا صاف بھیجتے تھے کہ پریس والوں کو پھر کچھ پوچھنے کی ضرورت نہ ھوتی تھی - وہ اپنا کام وقت پر پورا کرتے اور پھر اس بات کی خوب چوکسی رکھتے تھے کہ پریس بھی اپنا کام ھمیشہ وقت ھی پر پورا کردے - جیسا کہ موصوف نے اپنی ناگری پرچارنی سبھا والی تحریر میں کہا تھا، انھوں نے اڈیٹر ھونے کے پہلے چار اصول طے کرلیے تھے:- (۱) وقت کی پابندی؛ (۲) مالکوں کے اعتبار کا اھل ھونا (۳) اپنے نفع و نقصان کا خیال نہ کرکے پڑھنے والوں کے نفع و نقصان کا خیال کرنا اور (۴) انصاف کی راہ سے کبھی نہ ھٹنا - ساتھ ھی وہ اپنے مضمون نگاروں کا بڑا بڑا خیال رکھتے - مضمون پہنچتے پر اسے فوراً پڑھتے اور اسی وقت جواب دیتے تھے - ان کا یہ بھی قول تھا کہ اڈیٹر کا فرض ھے دوسروں کی تحریر کو عقیدت سے قبول کرنا اور اس کا خلاصہ عوام کے روبرو رکھ دینا آئے ھوئے مضامین کو بڑی محنت سے درست کرنا پڑتا تھا اور کبھی کبھی تو بالکل نئے سرے سے لکھ کر قابل اشاعت بنانا پڑتا تھا - پھر بھی مضمون تو ھمیشہ لکھنے والے ھی کے نام سے چھاپا جاتا -

مضامین کی اصلاح میں زبان کی صفائی، سادگی اور روزمرہ پر پورا دھیان دیتے تھے - وہ کئی زبانوں سے واقف تھے اور مفہوم کو واضح کرنے کے لیے کسی بھی زبان کے مروجہ لفظ سے کام لینے میں مطلق دریغ نہ کرتے تھے - انھیں محض زبان

کے ناتے کسی بھی لفظ سے خواہ مخواہ کی چڑ نہ تھی - انہوں نے اپنی سبھا والی یادگاری تقریر میں اصلاح کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "یہ نہ دیکھنا کہ یہ لفظ عربی کا ہے یا فارسی کا یا ترکی کا دیکھنا صرف یہ کہ اس لفظ' فقرہ یا مضمون کا مطلب پڑھنے والے سمجھ لیں گے یا نہیں - محدود گیان والا ہو کر بھی کسی پر اپنی علمیت کی جھوٹی چھاپ لگانے کی کوشش میں نے کبھی نہیں کی -" انہوں نے کسی اور موقع پر یہ بھی لکھا تھا کہ "بہت سے فارسی عربی الفاظ ہندستانی زبان کے سب ہی شعبوں میں آگئے ہیں ایسے الفاظ کو اب بدیشی بھاشا کے الفاظ نہ سمجھنا چاہیے - وہ اب ہندستانی ہوگئے ہیں اور انہیں چھوٹے چھوٹے بچے اور عورتیں تک بولتی ہیں - ان سے نفرت کرنا اور انہیں نکالنے کی کوشش کرنا ایسا ہی مضحکہ انگیز ہے جیسے ہندی سے سنسکرت کے دھن' بن' ھار اور سنسار وغیرہ الفاظ کے نکالنے کی کوشش کرنا -

اردو اور ہندی کو تو وہ بالکل ایک جیسی ملی جلی بھاشا سمجھتے تھے - میں ۱۵ اپریل سنہ ۱۹۳۸ع کو ان کے درشن کے لیے دولت‌پور گیا تھا - شام کو فرمایش ہوئی کہ کوئی نظم سناؤ اور میرے یہ کہنے پر کہ میں نظمیں زیادہ تر اردو ہی میں لکھتا ہوں بڑی سادگی اور بےتکلفی سے فرمایا:— "ارے بھئی - تو اردو اور ہندی میں کوئی فرق تھوڑا ہی ہے جس زبان میں جو کچھ لکھا ہو وہی سناؤ"- آپ نے اکتوبر سنہ ۱۹۱۱ع میں ہندی ساھتیہ سمیلن کے دوسرے جلسہ کے موقع پر ایک نظم 'سندیش' کے عنوان سے کہی تھی جسے ہندی کا سندیسہ کہنا چاہیے - اس سے بھی آپ کی بےتعصبی' فراخ‌دلی اور وسیع الخیالی کا پتہ چلتا ہے - ایک بند ملاحظہ ہو:—

سنسکرت عربی اور فارسی اردو انگریزی ساری
بھاشاؤں سے پریم کرو تم جس کو جو جو ہوں پیاری
منع نہیں کرتی میں تم کو پر اس دکھیا کی بھی یاد
کبھی کبھی کرلیا کیجیے میری اتنی ہی فریاد

اس کے باوجود بھی آپ شروع ہی سے ہندی کے دلدادہ تھے۔ اس میں لکھتے پڑھتے اور اسی کو ہندستان کے عوام کی زبان مانتے تھے جس کا پرچار کرنا وہ ہر ہندستانی کا فرض سمجھتے تھے اور تو اور کسی وقت آپ نے پنڈت مالوی جی تک کو ہندی نہ لکھنے کے متعلق الہنا دیتے ہوئے اسی زبان میں لکھنے کی تحریک کی تھی۔ ۲۰ اپریل سنہ ۱۹۳۷ع کو مشفقم لمگوڑہ صاحب کے انگریزی خط کا جواب دیتے ہوئے انگریزی ہی میں لکھا تھا:—

Pray, why so partial to the language of an island 6000 miles away? You can easily express yourself in our own mother-tongue.

(چھ ہزار میل والے دور دراز فاصلہ پر کے ایک جزیرہ میں بولی جانے والی زبان سے یہ رغبت کیوں؟ آپ اپنا مطلب اپنی مادری زبان میں آسانی سے ادا کرسکتے ہیں)۔ آپ کا قول تھا کہ "بھارت کی آزادی کے لیے انگریز کی غلامی سے نجات پانا ضروری ہے۔ بھارت آزاد ہوگا انگریزی کے بل بوتے پر نہیں بلکہ اپنی قومی زبان کے بل بوتے پر۔"

ہماری ناقص رائے میں مرحوم کو ناظم کہنے کی بہ نسبت ناثر ہی کہنا زیادہ مناسب ہوگا، اگرچہ نظم میں علاوہ کمار سمبھو سار کے کاویہ منجوش× اور سُمن×× نامی دو مجموعے بھی نکل چکے ہیں۔ نظم میں کہیں تو طنز و ظرافت سے سماج کا سدھار مقصود ہوتا تھا اور کہیں وہ بالکل بیانیہ ہو کر رہ جاتی تھی نمونے ملاحظہ ہوں:—

"برھما کی الٹی چال" کے عنوان سے لکھتے ہوئے برھما جی سے پوچھتے ہیں۔

گھوڑے جہاں کو نیک (۱) گدھوں کا وھاں کام کیا تھا سچ کہہ

ودت (۲) ہوگئی تیری ساری چترائی تو چپ ہی رہ

شدّہ اشدّہ شبد (۳) تک کا ہے وچار لکھواتا ہے ان کے کر (۴) سے نئے نئے اخبار!۔

---

× اس میں سنہ ۱۸۹۵ع سے سنہ ۱۹۰۲ع تک کی ۳۳ نظمیں تھیں۔ اب یہ بہت مشکل سے مل سکتا ہے۔

×× اس میں سنہ ۱۸۹۵ع سے ۱۹۲۰ع تک کی ۳۱ نظمیں ہیں جو تقریباً سب کی سب سرسوتی میں چھپ چکی ہیں۔ سھر

(۱) بہت (۲) ظاہر (۳) لفظ (۴) ہاتھ۔

" پیارا وطن " کے چند اشعار :-

پیارے وطن ہمارے پیارے آجا آجا پاس ہمارے
یا تو اپنے پاس بلاکر رکھ چھاتی سے ہمیں لگاکر
کچا گھر جو چھوٹا سا تھا پکے محلوں سے اچھا تھا
پیڑ نیم کا دروازہ پر سائبان سے تھا وہ بہتر
سبز کھیت جو لہراتے تھے وے دل کو کیسے بھاتے تھے
وہ جنگل کی ہوا کہاں ہے وہ اس دل کی دوا کہاں ہے
ٹھاٹھ امیری کے سب تجھ پر ملیں اگر تو کریں نچھاور

موصوف نے اپنے مکان پر مجھ سے خود کہا تھا کہ " ۴۰ - ۴۲ برس کی عمر تک اشعار کہتا رہا ، مگر یہ محسوس کرتے ہوئے کہ میں حقیقتاً شاعر نہیں ہوسکتا اس شوق کو ترک ہی کردیا - "

مرحوم کی نثر بھی سادگی کے ساتھ ہی کبھی کبھی طنز و ظرافت اور سماج سدھار کا پہلو لیے رہتی ہے - دیکھیے ، فرماتے ہیں : " اس میونسپلٹی کے چیرمین (جسے اب کچھ لوگ کرسی‌مین بھی کہنے لگے ہیں،) شربمان بوچا شاہ ہیں - باپ دادے کی کمائی کا لاکھوں روپیہ آپ کے گھر بھرا ہے - پڑھے لکھے آپ رام کا نام ہیں - چیرمین آپ صرف اس لیے ہوئے ہیں کہ اپنی کارگزاری گورنمنٹ کو دکھاکر رائےبہادر بن جائیں اور خوشامدیوں سے آٹھ پہر چونسٹھ گھڑی گھرے رہیں - میونسپلٹی کا کام چاہے چلے چاہے نہ چلے ، آپ کی بلا سے ! - " مگر اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ وہ اور کسی طرح کی نثر لکھتے ہی نہ تھے - وہ موقع و محل کو دیکھ کر متانت سے بھی کام لینا جانتے تھے اور تب ان کی تحریر عالمانہ ہوجاتی تھی جس میں صفائی اور برجستگی تو معمول کے مطابق ہی قایم رہتی تھی مگر انداز بیان قدرتاً کسی قدر مشکل و بلند ہوجاتا تھا - نمونتاً چند سطور کا ترجمہ دیا جاتا ہے جو آپ کے کوتا کلاپ ( कविता कलाप ) نامی کتاب کے دیباچہ میں درج ہیں :-

" مصوری اور شاعری میں گہرا تعلق ہے - دونوں میں ایک طرح کی انوکھی مشابہت

ہے ۔ دونوں کا نام انواع و اقسام کے مناظر و جذبات کی تصویر کھینچنا ہے جو بات مصور تصویر سے ظاہر کرتا ہے اسی کو شاعر اشعار میں دکھلاتا ہے ۔ شاعری بھی ایک قسم کی تصویر ہی ہے ۔ اشعار کے سننے میں مزہ آتا ہے ' تصویر کے دیکھنے میں ۔ شاعر اور مصور میں کس کا پایہ بلند ہے ' اس کا فیصلہ کرنا مشکل ہے کیونکہ کسی تصویر کے مفہوم کو نظم میں دکھانے سے جو روحانی مسرت حاصل ہوتی ہے وہی کسی نظم کے مفہوم کو تصویر کی صورت میں لانے سے ملتی ہے ۔ تصویر دیکھنے سے آنکھوں کو آسودگی ہوتی ہے اور اشعار پڑھنے یا سننے سے کانوں کی ۔ "

ناثر ہونے کی حیثیت سے بھی ان کی شہرت کی بنیاد زیادہ تر تنقید نگاری پر قایم ہوئی تھی ۔ مگر جہاں وہ اس معاملہ میں بہت سخت تھے وہاں اچھی چیزوں کی قدر کرنا بھی خوب جانتے تھے اور بعض اوقات دل کھول کر داد دیتے تھے ۔ کسی تصنیف کے پسند آجانے پر مصنف کو بلا کسی سابق جان پہچان کے مبارکباد یا تعریف میں خط لکھ دینا ان کی عادت میں داخل تھا ۔ تنقید کے متعلق مہا کوی کالیداس پر ایک کتاب بھی ہے ۔ دوسری قسم کی کتابیں زیادہ‌تر ترجمے ہیں ' جیسے سنسکرت میں رگھوبنش و میگھ دوت کے تراجم اور انگریزی میں مل کی لبرٹی ( آزادی ) ، اسپینسر کی ایجوکیشن ( تعلیم ) اور بیکن کے مضامین ' معاشیات پر بھی لکھا ہے جو ہندی میں اپنی قسم کی پہلی کتاب ہے اور چند انگریزی ہی کتابوں پر مبنی ہے ۔ بنگلہ مہابھارت کا بھی ہندی ترجمہ ہے ۔ البتہ سب میں خاص بات یہ ہے کہ ترجمہ کی زبان مترجم کی اپنی زبان ہے اور یہ بہت بڑی خصوصیت ہے ۔ کل مطبوعہ کتب کی تعداد ۳۱ ہے جس میں نثر مضامین کئی مجموعے بھی شامل ہیں ۔

آپ نے پہلے کسی وقت اپنے چند دوستوں کے مشورہ سے کثیر نفع کی امید میں' دو عشقیہ کتابیں بھی لکھی تھیں جن میں سے ایک کا نام " سہاگ رات " تھا ۔ اتفاقاً ایک روز آپ کی اہلیہ محترمہ نے دیکھ لیا اور کچھ ادھر ادھر پڑھ بھی لیا ۔ بڑی ناخوش ہوئیں اور کتابوں کو اپنے پاس رکھ کر بند کردیا ۔ آپ اپنی اہلیہ کو بڑی عزت و محبت کی نگاہوں سے دیکھتے تھے جن کا آپ کے ۴۲ سال کی عمر میں

سورگباس ہوگیا تھا۔ مرحومہ کو ہسٹیریا کی شکایت تھی۔ کسی دن گنگا نہانے وقت دورے کی حالت میں ڈوب گئیں۔ کوئی اولاد نہ تھی۔ لوگوں کے بہت کچھ اصرار پر بھی آپ نے پھر اپنا دوسرا بیاہ نہ کیا، بلکہ مرحومہ کی یادگار میں اپنے مکان کے سامنے ہی ایک مندر کی تعمیر بھی کرائی جس میں ایک سہ‌دری کے اندر سرسوتی جی اور لکشمی جی کی مورتوں کے بیچ میں اس نیک خاتون کا بھی مجسمہ موجود ہے۔ مندر پر مہاراج منو کا وہ مشہور اشلوک درج ہے جس کا مفہوم ہے کہ "جہاں استریوں کی پوجا ہوتی ہے وہاں دیوتاؤں کا باس ہوتا ہے۔" مندر آہنی سلاخوں سے محفوظ ہے اور باہر دروازہ پر قفل لگا رہتا ہے۔ مقفل ہونے کی وجہ پوچھنے پر آپ نے کہا تھا کہ مندر کی تعمیر پر مخالفین نے کہنا شروع کیا تھا کہ "اب دیوتا اپنی عورت کی بھی پوجا کرائےگا"۔ اور لوگ پوجا کریں یا نہ کریں۔ مگر مندر کو ہر روز پرنام کرلینا کم از کم دروپدی جی کا تو معمول ہی تھا۔ انھوں نے چال چلن کی پاکیزگی کے خیال سے خود کو آپریشن کے ذریعہ......بھی بنوا لیا تھا۔

آپ ۱۸ سال تک سرسوتی کو نہایت محنت و قابلیت سے اڈٹ کرنے کے بعد سنہ ۱۹۲۲ء میں ریٹائر ہوگئے اور انڈین پریس نے اس قابل‌قدر خدمت کے صلہ میں ۵۰ روپیہ ماہوار بطور پنشن مقرر کردیے۔ مگر جہاں تک ہوسکا، آپ نے بلا کام کا روپیہ لینا گوارا نہ کیا اور ریٹائر ہونے کے بعد بھی سنہ ۲۹ع تک برابر سرسوتی کو مضامین بھیجتے رہے جو مختلف ناموں سے شائع ہوتے تھے، حتیٰ کہ بگڑتی ہوئی صحت نے بالکل معذور کردیا۔ کڑی دماغی محنت کے سبب آپ کو چالیس ہی سال کی عمر سے کافی نیند نہ آنے کی شکایت پیدا ہوگئی تھی جو رفتہ رفتہ بڑھتی ہی گئی۔ اس کا ایک سبب چائے کا بھی زیادہ استعمال تھا جیسے آپ نے آخر وقت میں ترک بھی کردیا تھا۔ دواؤں کے آپ قائل نہ تھے، باقاعدہ ورزش و خوراک سے صحت کو ٹھیک رکھنا مناسب سمجھتے تھے۔ معالجہ کے متعلق آپ صرف ڈاکٹر لوئی کونے کے پانی والے علاج کے معتقد تھے جس کی بدولت آپ کو ایک مرتبہ صحت کی نہایت نازک حالت میں سنبھلنے کا موقع ملا تھا۔ اس طریقۂ علاج کی بابت آپ نے "جل چکتسا"

(پانی کا علاج) نامے ایک چھوٹی سی کتاب بھی لکھی تھی جس میں کوئنے صاحب کے اصولوں کا مختصر ذکر ہے۔

آپ بڑے کھرے، سچے، صاف اور بےلوث آدمی تھے۔ اڈیٹری کے زمانہ میں کسی مضمون نگار کو معاوضہ کی بابت کبھی کوئی شکایت نہیں ہوئی۔ خط کا جواب بھی حتےالامکان بواپسی ڈاک دیتے تھے۔ وعدے کے ایسے پکے تھے کہ جس وقت جس کام کے لیے کسی سے کہا اسے تکلیف اٹھاکر بھی اسی وقت پورا کیا۔ ایمانداری کا یہ حال تھا کہ کبھی ناجائز طور پر ایک پیسہ لینا پسند نہ کیا۔ آپ نے کچھ کاغذات ناگری پرچارنی سبھا میں یہ کہہ‌کر محفوظ کردیے تھے کہ وہ آپ کی وفات پر کھولے جائیں۔ چنانچہ اب ایک کاغذ سے معلوم ہوا کہ سرسوتی میں کسی راج‌گھرانے کے متعلق مصوّر مضمون چھپا تھا جس پر اس گھرانے کے ایک راج‌کمار نے اڈیٹر کو کچھ انعام دینا چاہا مگر جواب میں آپ نے یہی لکھا کہ ”مضمون کے اشاعت تو فرض کے اقتضا سے ہوئی، کسی انعام کے لالچ سے نہیں اور نہ اڈیٹر کو انعام لینے کا حق ہی ہے۔ پھر بھی اگر آپ کچھ دینا ہی چاہتے ہیں تو سرسوتی کو دیجیے، اس کے اڈیٹر کو نہیں۔“ اپنی بھانجیوں کی شادی میں صرف ان رشتہ‌داروں کو نیوتہ دیا تھا جو ہندو رسم و رواج کے مطابق خود کچھ پانے کے حقدار تھے۔ دوسروں کے متعلق کہتے تھے کہ انھیں نیوتہ دینا گویا ان سے کچھ مانگنا ہے۔

اس کے علاوہ آپ بڑے پراوپکاری بھی تھے۔ ۲۰-۲۵ روپیہ ماہوار پیدا کرنے کی حالت میں بھی مہینہ میں دو چار روپیہ خیرات کے لیے بچالیتے تھے۔ غریب رشتہ داروں، دوستوں، ادیبوں، طالبعلموں اور دیگر حاجت‌مندوں کو ضرورت پر مالی امداد دینا اپنا فرض سمجھتے تھے۔ عموماً تنخواہ کی ایک تہائی اپنے کام میں لاتے، بقیہ کتابوں، اخباروں اور امدادی کاموں میں صرف کرتے تھے۔ پیسہ پیسہ کا حساب رکھا جاتا تھا۔ آپ کے نزدیک کفایت شعاری سے مراد فضول‌خرچیوں سے بچنا اور ضروریات میں بیدریغ پیسہ صرف کرنا تھا۔ آخر آخر میں آپ نے سات ہزار روپیہ کی کثیر رقم ہندو یونیورسٹی کو اس غرض سے دیدی تھی کہ طلبا کو وظیفے دیے جائیں۔ یہی آپ کی عمر بھر کی بچی کچھی پونجی

تھی - آپ نے اپنا پورا کتب خانہ بھی ناگری پرچارنی سبھا بنارس کو نذر کردیا تھا جو کتنی ہی اہم کتب کا ذخیرہ ہے - پھر بھی آپ کو مطالعہ سے ایسی گہری دلچسپی تھی کہ جب میں دولت پور گیا تھا تو آپ کے کمرے میں دس چھوٹی بڑی الماریاں کتابوں سے خوب بھری ہوئی تھیں اور میزوں پر الگ کتابوں کے ڈھیر تھے جو سب نہایت قرینے سے لگے ہوئے تھے - اب آپ کے بھانجے پنڈت کملا کشور ترپاٹھی نے آپ کی یادگار میں اس لائبریری کو عوام کے لیے کھول دیا ہے -

۲ مئی سنہ ۳۳ ع کے ناگری پرچارنی سبھا والے یادگاریں جلسہ میں آپ نے سبھا کے چیف سکریٹری کو ایک بند لفافہ میں دو سو روپیہ کی رقم دیتے ہوئے فرمایا تھا : " اس کے اندر کچھ روپیہ ہے - میں چاھتا ھوں کہ چھے مہینے یا سال بھر جب تک کے لیے وہ کافی ھو، سبھا کے دو نوکروں کو اسی سے تنخواہ دی جائے اور وہ دونوں میرے قائم مقام سمجھے جائیں - ایک تو سبھا کا چپراسی اور دوسرا وہ آدمی جو سبھا بھون کے اندر باھر ...... جھاڑو لگاتا ھے اس سے میری آتما کچھ تو ضرور شدھ ھوجائے گی اور مجھ میں یہ خیال پیدا ھونے لگے گا کہ مجھ سے سبھی بڑے اور میں سبھی سے چھوٹا ھوں (بلکہ) سبھی کا خادم بھی ھوں " - اس سے جہاں آپ کا انتہائی انکسار ظاھر ھوتا ھے وھاں یہ امر بھی کہ آپ کو اچھوت اودھار سے کس قدر رغبت تھی چھوا چھوت کے متعلق آپ نے اگست سنہ ۲۴ ع میں فرمایا تھا کہ " اس دنیا کی تخلیق ایک ایسے ایشور نے کی ھے جس کی کوئی ذات نہیں جو اعلی ادنی کا قائل نہیں جو برھمن اور غیر برھمن، اچھوتوں اور کیڑوں مکوڑوں تک میں خود کو ظاھر کرتا ھے - چھوا چھوت کے ماننے والوں کو ایسے بھرشٹ ایشور کا بنایا ھوا سنسار چھوڑ دینا چاھیے - " ساتھ ھی وہ ظاھر میں روکھے ھونے ھوئے بھی بڑے ھمدرد و رحم دل تھے - مریضوں کی تیمارداری وغیرہ کا کام بڑی لگن سے کرتے تھے - کسی دکھی اور ضرورت مند انسان کو اپنے ساتھ دیکھ کر وہ سرسوتی کے اڈیٹوریل نوٹ تک لکھنا بند کردیتے تھے اور آئے ہوئے کی ھر طرح دلجوئی و حاجت روائی کرنا اپنا مقدم فرض خیال کرتے تھے - وہ اس ھمدردی اور رحم دلی کے سلسلہ میں اپنے

قرب و جوار میں " مہابیر بابو " کے نام سے مشہور تھے اور دیہات میں ان کے اس نام کی زیادہ پوچھ تھی -

۴ مئی سنہ ۱۹۳۳ع کے الہ آباد والے درویدی میلا کے موقع پر آپ نے ایک سو روپے میلا کمیٹی کو اس غرض سے دیے تھے کہ " مادری زبان کی اہمیت و فضیلت " پر بہترین مضمون نگار کو بطور انعام دیے جائیں جو سی-پی کے مشہور ہندی شاعر ادیب سید امیرعلی میر کو ملا تھا - یہ رقم بھی بند لفافہ میں تھی جسے دیتے ہوئے آپ نے نہایت عجز و انکسار سے کہا تھا :- " یہ کچھ نہیں ہے مگر میری یہی بساط روپے کے اعتبار سے بہت کچھ ہے - " الفاظ کتنے موثر و معنی خیز ہیں -

ایسے انتہائی عجز و انکسار کے سبب آپ نے پیہم اصرار کے باوجود بھی ساھتیہ سمیلن کا صدر ہونا قبول نہ کیا تھا - اپنی سبھا والی تقریر میں کہا تھا کہ " گھمنڈ سے بچنے ہی کے لیے میں نے آج تک مدعو ہونے پر بھی ساھتیہ سمیلن کی صدارت منظور نہیں کی - کئی بڑے لوگوں نے جس آسن کی شوبھا (رونق) بڑھائی ہو اس پر بیٹھنا میرے لیے بہت بڑی گستاخی بھی ہوتی " - اور شاید اسی خیال سے آپ نے نہ یونیورسٹی کے ڈائرکٹریٹ کی پروا کی اور نہ ھندستانی اکاڈمی کے فیلوشپ کی، اگرچہ دونوں سہل الحصول نہیں - کہتے تھے کہ جو آچاریہ والا لقب مجھے ہندی دنیا کی جانب سے ملا ہے وہی بہت کچھ ہے اور ڈائرکٹر وغیرہ سے زیادہ قیمتی اور قابل قدر ہے مگر آپ نے اس کی بابت بھی سبھا والی تقریر میں فرمایا تھا :- " مجھے آچاریہ کی پدوی ملی ہے - کیوں ملی ہے، معلوم نہیں - کب کس نے دی یہ بھی مجھے معلوم نہیں - معلوم صرف اتنا ہے کہ میں اکثر اسی لقب سے مزین کیا جاتا ہوں - " یہ بات بھی کچھ ایسی ہی ہے جیسے مہاتما گاندھی اپنے مہاتما کہلائے جانے کے متعلق کہا کرتے ہیں -

آپ مہاتما جی کے بھی بڑے بھگت تھے - مزاج میں ایسی نرمی تھی کہ جب ستمبر سنہ ۱۹۲۴ع میں مہاتما جی نے ہندو مسلم اتحاد کے لیے دھلی میں اکیس دن کا برت رکھا تھا تو ایک روز آپ ان کی نازک حالت کی خبر پاکر بے اختیار رو پڑے تھے اور اس رات تو خود بھی بے آب و دانہ رہ گئے تھے - اگرچہ مناسب ماحول کے نہ ہونے

سے آپ عملی سیاسیات میں حصہ نہ لےسکتے تھے پھر بھی سچائی اور اہنسا میں تو یقیناً ایک عالم باعمل تھے۔ اہنسا کے خوف سے داتون کے لیے پیڑوں سے ٹہنی تک توڑنا روا نہ رکھتے تھے نہ اپنے علم میں کسی کو توڑنے دیتے تھے۔ ذرا ذرا سی بات پر رقت طاری ہوجاتی تھی، رونگٹے کھڑے ہوجاتے تھے، گلا بھر آتا تھا اور آنکھیں نم ہوجاتی تھیں خصوصاً رامائن یا بھاگوت پڑھتے یا سنتے وقت۔ یہی ان کی عبادت تھی اور تو انھیں کسی قسم کی پوجا پاٹ سے کوئی خاص لگاؤ نہ تھا۔ آپ کے سُمن نامی مجموعۂ کلام میں ایک اشلوک ملتا ہے جس کا مطلب یہ ہے:—

"اے ایشور! ہم نے کبھی وقت پر پوجا پاٹ نہیں کی.... یہ سب آپ جانتے ہی ہیں۔ پاک سچائی کو جسے ہم سدا جپتے ہیں اسی کو آپ ہمارا منتر کا جاپ سمجھیے اور بھلے لوگوں میں جو ہماری بھگتی ہے اسی کو دیوتا کی پوجا مانیے۔ کل جانداروں کے متعلق جو ہم نے دیا کا برت لے رکھا ہے وہی ہمیں سارے برتوں کا پھل دینے والا ہے اور بڑھیا چندن سے بھی زیادہ ٹھنڈک پہنچانے والا پراوپکار ہمیشہ ہمیں آنند دیتا رہے"۔

۳۰ جون سنہ ۲۷ء کے ہندی خط میں آپ نے لمگوڑہ صاحب کو لکھا تھا: "بھئی میں تو پوجاپاٹ نہیں کرتا مگر میرے ایک ہاتھ کی طرف راماین اور دوسرے کی طرف استت کسمانجلی سدا رہتی ہے۔ ان کے پڑھنے سے میری بھی وہ حالت ہوتی ہے جو آپ کی ہوتی ہے" میرے مزید دریافت کرنے پر ۳۱ جولائی سنہ ۲۸ء کے خط میں پھر لکھا تھا کہ "میں پوجا پاٹ کرنا جانتا ہوں۔ ۱۴ برس کی عمر سے ۳۰ برس کی عمر تک "درگا سپت شتی" کا پاٹ میں نے کیا........سندھیا تو ۳۰—۴۰ سال تک کی ہے۔ مگر جب سے کچھ سنسکرت سیکھی اور سندھیا کے منتروں کا ارتھ جانا تب سے بند کردیا۔ اب میں رام رام کہا کرتا ہوں اور بھاگوت وغیرہ کی پرار تھنا والے اشلوک پڑھ پڑھ کر رویا کرتا ہوں۔" آپ اپنی اس رقت کو بھی بیشتر صحت کی خرابی اور کمزوری پر محمول کرتے تھے مگر واقعی بات تو یہ ہے کہ آپ کا دل ابتدا ہی سے سریع الحس اور اثر پذیر واقع ہوا تھا جو مذہبی جذبات کے علاوہ کسی بھی کیف آور جذبہ سے فوراً متحرک ہوجاتا تھا۔

پوجا پاٹ کی طرح خورونوش کے معاملہ میں بھی بہت آزاد تھے۔ میرے پوچھنے پر اسی خط میں خود لکھا تھا کہ "میں کھانے پینے کے معاملہ میں "قنوجیاپن" سے کوسوں دور ہوں" ۔ غرض کہ جہاں آداب اخلاق میں آپ پرانی صدی کے ایک مکمل بزرگ تھے وہاں کتنی ہی سماجی باتوں میں نئی صدی کی اصلاحی رفتار سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے تھے۔ سودیشی کے تو عرصہ دراز سے بڑے معتقد تھے اور بدیشی ریشم پر دیسی گاڑھے کو ہمیشہ ترجیح دیتے تھے۔

آج کل گاؤں سدھار والی تحریک کے سلسلہ میں گاؤں والوں کی تعلیم کے بارہ میں احساس پیدا ہوگیا ہے۔ مرحوم نے اس کا ذکر کرتے ہوئے جولائی سنہ ۱۹۱۴ میں لکھا تھا :— "بھارت انہیں گندے گاؤں کی موجودگی کے سبب آباد ہے جہاں لاعلمی و جہالت کا سمندر امنڈ رہا ہے؛ انہیں میں تعلیمی اشاعت کرنے سے بھارت کی ترقی ہوگی' یہ بات بالکل سچ ہے"۔ پھر اپریل سنہ ۱۹۲۰ میں یہ دکھلاتے ہوئے کہ دیہاتوں میں کس قسم کی تعلیم ہونی چاہیے' آپ نے تحریر فرمایا تھا :— "دیہات میں اس تعلیم کی ضرورت ہے جو کسانوں کو دو وقت کھانا دے سکے' انہیں کھیتی اور چھوٹے چھوٹے دستکاری والے کام سکھائے۔ اورنگ زیب کی سیاست سکھانے اور مسس پی اور والگا کے منبع جات رٹانے کی ضرورت نہیں"۔ آج صوبائی سرکاروں کی جانب سے کچھ ویسی ہی تعلیم کی کوشش بھی ہورہی ہے جس کا نتیجہ واردھا کا مجوزہ تعلیمی نظام ہے۔

آپ کے نزدیک دیہاتی اور شہری زندگی میں کیا فرق تھا' اس کا بیان آپ نے ایک دیہاتی بولی کی نظم میں کیا ہے جو آلھا کے طرز پر ہے اور جو واقعی منشی بالمکند گپت مرحوم' اڈیٹر بھارت متر کے ایک سخت اعتراض پر جواباً لکھی گئی تھی۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں جو "سرگو نرک ٹھکانانانہ" کے نام سے مرقوم ہوئے ہیں :-

پرن پینچ ماں جیر جبر کے ھال ھال لاکن ابھوائے
گھر ماں جانیں پڑھی پھارسی چلمیں بھرت دنونا جائے
پڑھا کریما آمد نامہ خالق باری بارہ دائیں
دستورالصبیان پڑھ ڈارا جن کے پڑھے پتر تر جائیں

گھر ماں کہن لاگ سب کوؤ کلّو! بند کرو یہ کھیل
بہت پھارسی جو تم پڑھیو تمھیں پری بینچن کا تیل
بھینس بھوانی کی تب سیوا لاگے کرن بڑھب کا چھوٹ
بٹؤن دودھ ڈھا ان ھاتھن دھار نہ کبھوں دھت ماں ٹوٹ
موٹرن کٹیا بھتھرا سانی کین روج ھم بانہ چڑھائے
مست بھئن تب آلھا گاوا اپر دونھا ھاتھ اٹھائے

مرحوم کی یہ ظرافت اور زندہ دلی آخر دم تک قایم رھی اور طرفہ یہ کہ غور کرنے پر ان میں متانت و سنجیدگی کا بھی شائبہ نظر آتا تھا ۔ آپ کے ستر سالہ جشن کے بعد میں نے آپ پر ایک مختصر مضمون لکھا تھا جو " زمانہ " میں شایع ھوا تھا "زمانہ" کی ایک جلد آپ کے پاس بھیجی تھی۔ جواب بہت پر لطف تھا ۔ ملاحظہ ھو۔ پوسٹ کارڈ مورخہ ۷ جنوری سنہ ۳۳ع میں لکھا تھا :۔ "مہربان من۔ نومبر کے "زمانہ" کی کاپی ملی۔ آپ کا مضمون پڑھا ۔ یقین کیجیے کہ وہ میری اس ضعیفی کی حالت میں مکردھوج کا کام دے گا؛ اس سے میری عمر کچھ ضرور بڑھے گی' اس لیے کہ میرے مہربان دوست میری ھستی کو بیکار گنتی نہیں سمجھتے ۔ آپ کا بہت بہت شکریہ ۔ خاکسار مہابیر پرشاد درویدی" (خط ھندی میں ھے اور دستخط اردو میں)

اس طرف آپ نے عملی زندگی سے کنارہ کش ھونے کے بعد اپنے موضع دولت پور میں سکونت اختیار کر رکھی تھی جہاں آپ پہلے آنریری منصف اور پھر سرکاری پنچایت میں سرپنچ کا کام کرتے گئے تھے ۔ گاؤں سدھار کے خیال سے سرپنچی کو ترجیح دیتے ھوئے منصفی سے مستعفی ھوگئے تھے ؛ ملزم کی مفلسی اور پنچایت کی کامیابی کے خیال سے اکثر جرمانے کی رقم خود ھی ادا کرتے تھے ۔ گھر میں رھتے ھوئے بھی بڑھاپے میں آرام کرنے کی بجائے عوام کی خدمت کرتے رھنا اپنا فرض سمجھتے تھے چنانچہ آپ کی کوشش سے موضع میں ڈاکخانہ' مویشی خانہ' اسکول وغیرہ بھی قایم ھوگئے تھے ۔ دوائیں بھی مفت تقسیم ھوتی تھیں ۔ میرے دولت پور جانے پر آپ

نے بڑی رکھائی سے پوچھا تھا :- "کیا آپ کو معلوم ہے کہ ان خدمات کے صلہ میں مجھے کون سا لقب ملا ہے" میں نے لاعلمی ظاہر کی تو آپ نے فرمایا کہ وہ لقب ہے "دبونا سار" جس پر مجھے بےتحاشا ہنسی آ گئی اور پھر آپ بھی ہنس پڑے۔ اس کی خاص وجہ رشک و رقابت کے سوا اور کچھ نہ تھی جس پر مرحوم کو کبھی کبھی افسوس بھی ہوتا تھا -

یہیں آپ کی فطری ذہانت و طباعی کے بارہ میں بھی کچھ عرض کردینا ضروری ہے، میں نے دولت پور جا کر اپنی مطبوعہ منظوم ہندی کتاب "رباعیات خیام" کی ایک جلد خدمت میں پیش کی تو اسی وقت کچھ الٹ پلٹ کر دیکھتے ہوئے فرمایا : "معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے ہندی بعد کو پڑھی ہے"۔ میرے ہاں کہنے پر کہا "جبھی آپ نے ہے ایشور کی بجائے اے ایشور لکھا ہے ۔ اے اردو میں آتا ہے، ہندی والے تو ہے لکھیں گے۔" آپ کی فراست کے متعلق ایک اس سے بھی زیادہ حیرت انگیز بات لمگوڑہ صاحب کی زبانی معلوم ہوئی ۔ کوئی ۱۰-۱۲ سال قبل درویدی جی لمگوڑہ صاحب کی رامائنی تفسیر سے متاثر ہوکر ان سے ملنے فتح پور گئے تھے ۔ دوران گفتگو میں بولے کہ "آپ کی تفسیر پڑھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آپ کے اور لکھنے والے کے درمیان کوئی پردہ سا حائل ہو "۔ لمگوڑہ صاحب نے کہا کہ "اصل مسودہ اردو میں تھا جسے سحر جی نے ہندی میں لکھا ہے "۔ بولے، آئندہ خود بول کر لکھایا کیجیے"۔

ایک اور خاص بات جس سے مرحوم کے یہاں جانے پر میرا دل بہت متاثر ہوا تھا وہ مکان کے اندر و باہر کی بےحد صفائی تھی جسے وہ کبھی کبھی خود اپنے ہاتھوں کرلینے میں اپنی کسر شان نہ سمجھتے تھے ۔ مرحوم کی منظم اور سادہ زندگی کی جھلک وہاں ہر ہر چیز میں دکھائی دیتی تھی ۔ جو چیز جہاں ہونی چاہیے وہیں کام کے بعد رکھ دی جاتی تھی۔ ہر بات میں انتہائی قرینہ اور سلیقہ نظر آتا تھا جس کا مرحوم کو بہت خیال رہتا اور کسی چیز کا ذرا بھی ادھر ادھر ہوجانا ایک بڑی دماغی الجھن پیدا کردیتا ۔ ہر چیز کی دیکھ بھال خود کرتے اور صفائی کی دیکھ بھال تو سب سے

پہلا کام تھا - مرحوم کا ہر کام گھڑی کی سی پابندی کے ساتھ ہوتا تھا - بعض اوقات تو صبح کو انھیں اپنے باغوں اور کھیتوں کی طرف جاتے ہوئے دیکھ کر ہی لوگ صحیح وقت کا اندازہ کر لیتے تھے - غرضکہ جو کام ہوتا وہ اطمینان اور پابندی سے۔ یہی وجہ تھی کہ وہ تکلیف و مصیبت میں بھی نہ گھبراتے تھے - ان کا قول تھا کہ انسان کو ترتیب کی قدر و قیمت کا ہمیشہ احساس ہونا چاھیے -

" داشتہ آید بکار " کے مصداق کسی چیز کو ضایع نہ ہونے دیتے تھے - ڈاک سے آئے ہوئے اخباروں، رسالوں اور پیکٹوں پر کے کاغذ، ڈورے لاکھ وغیرہ سب الگ محفوظ رکھتے اور ضرورت کے وقت کام میں لاتے تھے - ہر کام اتنا مکمل ہوتا تھا کہ ریویو کے لیے آئی ہوئی کتابوں پر آمد ریویو وغیرہ کی تاریخیں درج ہوتیں اور اگر کہیں کتاب کے ورق کٹنے سے رہ گئے ہوتے تو ریویو میں نوٹ کرنے سے باز نہ آتے تھے -

ادھر آپ ایک عرصہ سے بیمار رہتے تھے - نیند نہ آنے کی شکایت برابر بڑھتی جاتی تھی - کھانا بھی برائے نام تھا جس میں کسی قسم کا غلہ شامل نہ ہوتا تھا - ارنڈ، خربزہ، سبزی اور دودھ پر گزر کرتے تھے - ۲۸ مارچ سنہ ۳۸ کے خط میں لمگوڑہ صاحب کو لکھا تھا - " میری حالت قابل رحم ہے - بدن سست نکما اور کمزور ہے - پڑا رہتا ہوں - نیند بہت کم آتی ہے - دماغ پک سا گیا ہے - دن رات میں دو چار مرتبہ غشی سی آجاتی ہے - بات چیت کرنے ہی سے نہیں، اوروں کی سننے سے بھی غش آجاتا ہے - نرک بھوگ رہا ہوں - پڑھنا لکھنا بند ہے - دیکھوں یہ بھوگ کب تک بھوگنے پڑتے ہیں "- افسوس عارضہ نے بالآخر استسقا کی مہلک صورت اختیار کی - علاج کے لیے رائےبریلی گئے - وہیں ۲۱ دسمبر سنہ ۳۸ کو ۴ ۳/۴ بجے صبح کے وقت ہندی علم و ادب کے اس استاد کامل اور بزرگ اعظم کا ۷۴ سال کی عمر میں سرگباش ہوگیا - اس دفعہ کی بیماری میں آپ اکثر کہا بھی کرتے تھے کہ اب کے بچنا مشکل ہے - وہی ہوا - افسوس آپ کی وفات سے ہندی لٹریچر کی صف اول میں ایک ایسی جگہ خالی ہوگئی جس کا پُر ہونا اب ناممکن ہی نظر آتا ہے - وقت کے دیکھتے مرحوم نے عمر بھی اچھی پائی، پھر بھی آپ کی موجودگی بہت بڑی چیز تھی جس

سے شاعروں اور ادیبوں کی برابر حوصلہ افزائی ہوتی رہتی تھی - آپ کی زندگی بھی عملاً ایک تارک الدنیا کی زندگی تھی جس کا ملنے والوں پر بہت بڑا اثر پڑتا تھا - آپ کی شخصیت بھی بڑی بارعب، شاندار اور موثر واقع ہوئی تھی جس میں بھارت کے قدیم رشیوں منیوں کی سی عظمت و کرامت معلوم ہوتی تھی - آپ کی موجودگی میں آپ کا مکان ایک علمی زیارت گاہ بنا ہوا تھا جس کی خوش گوار فضا میں دل باغ باغ ہوجاتا تھا - گاؤں کا راستہ دشوار گزار تھا اور آپ نے سکون و اطمینان سے رہنے ہی کے لیے شہر سے دور وہاں کی بودوباش اختیار کر رکھی تھی پھر بھی علم و ادب کے شایقین راستہ کی ساری اذیتیں برداشت کرتے ہوئے، وہاں پہنچنے میں ذرا بھی تامل نہ کرتے تھے اور آپ کے درشن سے خود کو دھنیہ مانتے تھے - بعض اوقات تو زایرین کا مجمع سا لگ جاتا اور اس چھوٹے سے گاؤں میں بھی ادبی چھل پہل کا ایک دلفریب منظر پیدا ہوجاتا - افسوس کہ اب وہ ساری صحبتیں درہم برہم ہوگئیں اور ایک ہی شخص کے باقی نہ رہنے سے گویا سارا کا سارا گاؤں سونا اور اجاڑ سا ہوگیا!

آپ کا ماتم تمام ملک میں ہوا - ۳ جنوری سنہ ۳۹ع کو ہمارے صوبہ کی قانونی اسمبلی نے بھی اپنی تاریخ میں پہلی مرتبہ ایک ہندی ادیب کی موت پر تعزیت و ہمدردی کا رزولیوشن اتفاق رائے سے پاس کیا جس میں مسلم لیگ کے ممبر صاحبان بھی شریک تھے - واقعی درویدی کی وفات ایک عظیم ادبی سانحہ ہے جس کا ظاہر تو فرقہ وارانہ طینتوں اور تنگ خیالیوں سے بالا و بلند تر ہونا ہی چاہیے تھا [1]

[1] اس مضمون کی تیاری میں اپنی ذاتی معلومات کے علاوہ مادھوری، سرسوتی، سدھا، لیڈر، بھارت، آج ہندستان سکوی، ایجوکیشنل گزٹ، کویتاکومدی وغیرہ وغیرہ سے مدد لی گئی ہے جس کا دلی شکریہ کے ساتھ اعتراف کیا جاتا ہے سحر ہنگامی

# ,,گریہ و تبسم‘‘

(از جناب محمد رضا صاحب انصاری)

جبران خلیل جبران سنہ ۱۸۸۳ع میں بشری‌لبنان ملحقات الارزالخالا میں پیدا ہوا۔ جب اس کی عمر بارہ سال کی تھی، امریکہ چلا گیا اور چند سال رہ کر عربی سیکھنے کے سلسلے میں اپنے وطن واپس آیا اور بیروت کے مدرسہ حکمت میں داخلہ لے لیا۔

سنہ ۱۹۰۳ع میں دوبارہ امریکہ چلا گیا اور پانچ سال وہیں رہا، اس کا اکثر و بیشتر قیام بوسٹن۔۔۔امریکہ کا بندرگاہ جہاں ریاستہائے متحدہ امریکہ کے مسافر جہاز سے اتر کر ریل سے اپنا سفر شروع کرتے ہیں۔۔۔میں رہا۔ اسی دوران میں اس نے عربی کی اکثر کتابیں لکھیں۔

سنہ ۱۹۰۸ع میں تصویر سازی اور آرٹ کے ذوق کی تکمیل کے لیے پیرس گیا۔ وہاں سے اس نے سارے یورپ کا ایک چکر لگایا، مشہور مقامات اور دارالسلطنت کو دیکھتا ہوا، خصوصیت سے یورپ کے علمی اور سائنٹفک عجائب‌خانوں کا بغور مطالعہ کرتا ہوا سنہ ۱۹۱۲ع میں واپس ہوا اور نیویارک کو اپنا صدر مقام بنا کر علم و ادب کی خدمت شروع کردی۔

کتاب «دمعة و ابتسامه» اس کے ابتدائی تاثرات کا مجموعہ ہے۔ یہ اس زمانے کی کوششوں کا نتیجہ ہے جب اس کے خیالات میں کسی قسم کی پختگی نہیں تھی، شروع شروع اس کا دماغ خیالی دنیا اور خوش آیند تصورات میں بہکا کرتا تھا، کسی قسم کا ٹھوس اور بنیادی تخیل اس کے دماغ میں نہیں تھا۔

---دنیاوی کلفتوں سے تنگ آ کر سکون کی خاطر انسان آخر اپنے ماحول اور زندگی سے منہ پھیر کر ماوراء فہم و ادراک تصورات میں جی بہلانے لگتا ھے۔

« دمعہ و ابتسامہ » اسی قسم کا ایک شاھکار ھے، ایسا معلوم ھوتا ھے کہ ادیب کو زندگی کی تلخیوں کا احساس ھے مگر زندگی کا صحیح تصور نہ ھونے کی وجہ سے اس کے علاج غلط تشخیص کرتا ھے، کبھی صبر و ضبط کی تلقین کرتا ھے کبھی عشق و محبت کی دعوت دینے لگتا ھے، کبھی دنیا کو « فانی » کہہ کر اپنے دل کو دھوکا دیتا ھے کہ یہ سب کھیل چند روزہ ھے آج کے مصائب کا بدلہ ملےگا، ضرور ملےگا، اس دنیا میں نہ سہی!

« دمعہ و ابتسامہ » میں مصنف کا غلط تصور زندگی بہت صاف نظر آتا ھے، لیکن اس سے عبارت کی خوبی یا شعر کے محاسن پر کوئی اثر نہیں پڑتا ھے، کتاب کی خصوصیت میں کوئی کمی نہیں ھوئی۔

قدیم ترکیبوں، بوسیدہ استعاروں اور گھسے ھوئے کنایوں کو چھوڑکر خلیل نے ایک نئی طرز کی بنیاد ڈالی، ھر ھر سطر سے انوکھاپن اور ھر ھر ورق سے جدت پسندی ظاھر ھوتی ھے۔

یہ کہنا بالکل درست ھے کہ « دمعہ و ابتسامہ » عربی ترقی پسند ادب کے لیے بطور تمہید ھے۔ اس سے پہلے ادیب اور شاعر ایک بے روح اور زندگی سے دور ادب کے پرستار تھے۔

چند جملے لکھ لینا یا چند شعر موزوں کرلینا، ادیب و شاعر ھونے کے لیے کافی تھا۔ خلیل جبران نے پہلی بار اس کتاب کے ذریعے اعلان کردیا کہ :-

جس پاس عصا ھو اسے موسی نہیں کہتے ھر ھاتھ کو عاقل ید بیضا نہیں کہتے

پہلی بار لوگوں کے سامنے ایک صحیح معیار آیا جس سے ادیب و شاعر پرکھا جاسکتا تھا۔

، ھونے کے ساتھ ھی لوگوں نے اس کو اپنا رھنما

ڈھرے پر لکھنا شروع کیا۔ ڈرامے، افسانے و اخبارات کے مضامین، غرض سب جگہ ایک انقلاب سا ھوگیا اور ھر شخص اس طرز پر توجہ دینے لگا۔

زمانہ کے ساتھ اس کے خیالات بڑھتے اور بدلتے رہے اور جب سنہ ۱۹۱۲ع میں اپنی سیاحت ختم کرکے وہ نیویارک میں آکر رہ پڑا تو اس وقت وہ ایک جذباتی نوجوان نہیں تھا، وہ خیالی دنیا میں چکر نہیں لگاتا تھا شیخ چلی کی کہانیاں نہیں لکھتا تھا۔ اب۔وہ ایک انقلابی ادیب اور آتش فکار انقلابی تھا۔بعد کے تمام مضامین میں یہ حقیقت نمایاں ہے۔

سب سے زیادہ مسرت کی بات یہ ہے کہ خود جبران کو اپنے خیالات کی تبدیلی کا پورا احساس رہا اور ایک بنیادی ادب پر جس وقت اس نے آکر دم لیا تو تمام اپنے ابتدائی کارناموں کو بےکار اور مہمل سمجھتا رہا۔ایسا بہت کم ہوتا ہے!

اس کے ایک دوست نے "دمعة و ابتسامه" کی اشاعت کے لیے اصرار کیا تو اس نے یہ شعر پڑھا:—

ذاک عہد من حیاتی قد مضی     بین تشبیب و شکوی و نواح

"یہ میری زندگی کا وہ حصہ ہے جو عشق و عاشقی، شکوہ و شکایت اور آہ و فغاں میں گزر گیا"۔

— اب اس زمانے کی یاد بےکار ہے —

اس کے دوست نے جواب دیا۔ "آپ کے لیے تو وہ عہد گزر گیا، لیکن دوستوں اور عقیدت‌مندوں کے لیے اب تک ہے اور ہمیشہ رہےگا"۔

جبران، "دمعة و ابتسامه لکھنے والا نوجوان، خیالات کی وادیوں میں بھٹک کر مرگیا۔ اب اس کی قبر کھودنے سے کیا حاصل؟"

دوست، "نوجوان نے مرنے سے پہلے اپنے نغمے سنائے تھے وہ جیسے بھی ہوں، ہمارا فرض ہے کہ ان نغموں کو ضایع ہونے سے بچائیں"

جبران، "تمہارا جو جی چاہے کرو، مگر ساتھ ہی یہ نہ بھولنا کہ اس نوجوان کی روح اب ایک ایسے آدمی کے جسم میں منتقل ہوگئی ہے جو جذبات اور خیالات کا نہیں، طاقت کا پجاری ہے!! جو تخریب کا اسی طرح دلدادہ ہے جس طرح تعمیر کا!

جو ایک ھی وقت میں لوگوں کا "دوست" بھی ھے اور "دشمن" بھی !!" دوست"، "ھم نہیں بھولیں گے اور بالفرض اگر بھول بھی جائیں تو "حفارالقبور" (گورکن) — جبران کی ایک کہانی کا نام ھے—ھمیں اس فرق کو پھر یاد دلادے گی"۔

سیاحت کے بعد کی تصانیف حسب ذیل ھیں :—

۱۔ المواکب، ۲۔ الموسیقی، ۳۔ عرائس المروج، ۴۔ الاجنحة المتکسرة، ۵۔ الارواح المتمردہ، ۶۔ العواصف، ۷۔ البدائع و الطرائف۔

انگریزی میں بھی اس کی کتابیں ھیں جن کا ترجمہ عربی میں ھوا ھے اور دوسری زبانوں میں بھی۔ ان کتابوں کے انگریزی میں کیا نام ھیں؟ یہ معلوم نہیں! عربی میں ترجمہ ھونے کے بعد ان کے نام حسب ذیل ھیں :—

المجنون۔ السابق۔ النبی۔ رمل، و زبد۔

[ذیل میں اس کی کتاب "دمعة و ابتسامه" کی چند نظموں کا اردو ترجمہ پیش کیا جاتا ھے۔]

# "گریہ و تبسم"

## تمہید

میں اپنے قلبی غموں کو لوگوں کی فرحتوں کے عوض نہیں بدلوں گا۔ میں نہیں چاھتا کہ میرے آنسو—جو میرے اعضا سے تکلیف کو دور رہے ھیں—بدل کر "تبسم" بن جائیں۔

میں چاھتا ھوں کہ میری زندگی مستقل "گریہ و تبسم" رہے!

گریہ، دل کو چاک کرتا ھے اور زندگی کے بھیدوں اور گہرائیوں کو سمجھاتا ھے!

تبسم، مجھے اپنوں سے قریب کرتا ھے اور خداؤں کے احترام کی—جو میری نگاہ میں ھے—ایک نشانی ھے۔

[گریہ] اس کے ذریعہ، میں شکستہ دل انسانوں کا شریک ھوتا ھو[ں]

تبسم، اپنے وجود سے میری مسرت کا "سرنامہ" ھے۔

میں چاہتا ہوں کہ خوشی خوشی جان دےدوں' عاجز و بےبس ہوکر زندگی نہ بسر کروں -

میں چاہتا ہوں کہ میرے دل کی گہرائیوں میں "محبت اور جمال" لے کر ایک خواہش ہمیشہ رہے' میں نے دیکھا ہے اور محسوس کیا ہے کہ گداگر اور دوسروں سے امید رکھنے والے سب سے زیادہ بدنصیب اور سب سے زیادہ "مادہ" سے قریب ہیں اور—میں نے یہ بھی کان لگاکر سنا ہے کہ عاشق زار کی ٹھنڈی سانسیں ستار و سارنگی سے بھی زیادہ شیریں ہوتی ہیں -

رات آتی ہے تو شگوفہ اپنی پنکھڑیوں سے لپٹ کر جذبات شوق کو گلے لگائے سوجاتا ہے اور جیسے ہی صبح ہوتی ہے اپنے دونوں ہونٹ آفتاب کی کرنوں کو بوسہ دینے کے لیے کھول دیتا ہے -

شگوفوں کی زندگی شوق و وصال—گریہ و تبسم—ہے -

سمندر کا پانی بخار بن کر اٹھتا ہے اور چڑھتا چلا جاتا ہے' پھر ایک جگہ جمع ہوکر بادل بن جاتا ہے اور ٹیلوں اور وادیوں کے سروں پر سے گزرتا رہتا ہے - یہاں تک کہ جب لطیف ہوائیں اس سے ملتی ہیں تو وہ روتا ہوا کھیتوں میں گرپڑتا ہے اور نالیوں کے ذریعے اپنے وطن—سمندر—کو واپس چلا جاتا ہے -

بادلوں کی زندگی ہجر و وصل—گریہ و تبسم—ہے -

اسی طرح نفس انسانی "روح کل" سے جدا ہوکر مادی دنیا میں آتا ہے اور بادلوں کے مانند غموں کے پہاڑوں اور خوشی کی وادیوں پر گزرتا رہتا ہے - یہاں تک کہ موت کی لطیف ہوائیں اس سے ملتی ہیں تو وہ لوٹ جاتا ہے! جہاں پہلے تھا!! محبت و جمال کے بحر بیکراں—پروردگار عالم—کی طرف -

# محبت کی زندگی

**فصل بہار :—**

آ' اے میری محبوبہ' آ' ہم دونوں مل کر ٹیلوں کے درمیان سیر کریں - اب برف پگھل چکی ہے اور "زندگی" اپنی "خواب گاہوں" سے بیدار ہوکر وادیوں اور گھاٹیوں میں خراماں خراماں ٹہل رہی ہے -

آ، میرے ساتھ چل، ہم دونوں بہار کے نشان قدم پر، دور کھیت تک چلیں -

آ، ہم دونوں ٹیلوں کے اوپر چڑھ کر، ان کے گرد ہموار زمینوں کی شادابی کی موجزنی دیکھیں -

ھا ھا ھا! بہار کی صبح نے اس چادر کو پھر پھیلا دیا جس کو جاڑے کی رات نے لپیٹ کر رکھ لیا تھا، سیب و شفتالو کے درختوں نے بھی اسی چادر کا لباس پہن لیا ہے۔ "شب قدر" میں "نئی نویلی دلھن" معلوم ہوتے ہیں۔ انگور کی بیل بھی جاگ اٹھی ہے اور اپنی شاخوں سے عاشقوں کی طرح بغل‌گیر ہے - لہریں ناچتی اور خوشی کے گیت گاتی چٹانوں کے درمیان کھیل رہی ہیں، شگوفے بھی فطرت کے کلیجے سے اس طرح پھوٹ نکلے ہیں جیسے سمندر سے بھپ -

آ، ہم دونوں بارش کے باقی ماندہ آنسوؤں کو نرگس کے پیالوں میں پییں - اپنے دلوں کو خوش و خرم چڑیوں کے گیتوں سے مسرور کریں اور نسیم سحری کی عطر فشانی کو غنیمت جانیں -

ہم دونوں کو، اس چٹان کے قریب ـــ اس طرح کہ بنفشہ نہ دیکھ پائے ـــ بیٹھ کر محبت کے بوسوں کا تبادلہ کرنا چاہیے۔

## گرمی :ـــ

آ، اے میری محبوبہ! میرے ساتھ کھیتوں تک چل - فصل کٹنے کا زمانہ آ گیا ہے۔ کھیتی اپنے شباب پر پہنچ گئی ہے اور فطرت کے ساتھ سورج کی محبت کی تپش نے انھیں پختہ کردیا ہے -

آ، اور چل، قبل اس کے کہ پرندے پہنچ کر ہماری محنت پر قبضہ کرلیں او چیونٹیوں کے گروہ جاکر ہماری زمین پر عمل دخل شروع کردیں -

آ، ہم دونوں درختوں سے پھلوں کو چنیں اسی طرح جیسے، ہمارے دلوں کی گہرائیوں میں محبت کے بوئے ہوئے وفا کے بیجوں سے "نفس" "سعادت کے دانے" چنتا ہے اور عناصر کے اختلاط باہمی سے ظہور شدہ نتائج سے اپنے خزانوں کو بھرلیں اسی طرح جیسے زندگی نے ہمارے جذبات کے ظرف کو بھردیا ہے۔

آ، ہم دونوں سبزہ زار کو بچھونا بنائیں اور آسمان کو اوڑھنا اور مٹھی بھر نرم پھونس کو تکیہ بنا کر سر کے نیچے رکھ لیں۔ دن بھر کے دھندوں سے الگ آرام سے راوی میں بہتی ہوئی شہر کی داستان گوئی سے لطف اٹھائیں۔

خزاں:—

اے میری محبوبہ! ہم دونوں کو انگور کی بیل تک جاکر انگور نچوڑنا چاہییں اور مٹھوروں میں بھرلینا چاہیے، اسی طرح جیسے "نفس" قوموں کے فلسفے سے اپنا دامن بھرلیتا ہے۔ ہم کو سوکھے بکھرے ہوئے پھلوں کو چن لینا اور پھولوں کو معطّر کرلینا چاہیے۔

اصل——حقیقت——کی بجائے نقل——مجاز——ہی پر اکتفا کرنا چاہیے۔ آ، اب گھر لوٹ چلیں۔ اب تو درخت کے پتے تک زرد ہوگئے ہیں اور ہوا نے انہیں منتشر کرنا شروع کردیا ہے۔ گویا وہ ان پھولوں کو پتوں کی پھیلی ہوئی چادر سے کفنانا چاہتی ہے جو گرمی کے رخصت ہوجانے پر سوز فراق سے جھلس کر مردہ ہوگئے ہیں۔

آ، اب تو چڑیاں بھی ساحل کی طرف سفر کرگئی ہیں اور اپنے ساتھ باغ کی چہل پہل بھی لیتی گئیں۔ اپنے پیچھے صرف "وحشت" کو جوہی و چمیلی کے لیے چھوڑ گئی تھیں تو انھوں نے باقی ماندہ آنسو بھی زمین پر بہادیے۔ لوٹ چلیں، اب تو نہریں بھی چلتے چلتے تھم گئی ہیں۔ چشموں کی آنکھوں سے بھی خوشی کے آنسو خشک ہوگئے ہیں۔ ٹیلوں نے بھی اپنا زریں لباس اتار ڈالا ہے۔

آ، اے محبوبہ، "فطرت" کو اونگھائی آنے لگی ہے، اب وہ نیند کو برکیف نہاوندی لوریوں سے رخصت کر رہی ہے۔

جاڑا:—

قریب ہو، اے شریک حیات! قریب ہو، برف کی ایسی ٹھنڈی سانسوں کو اس کا موقع نہ دے کہ وہ ہمارے جسموں کو جدا کردیں۔ اس انگیٹھی کے سامنے میرے پہلو میں آکر بیٹھ جا۔ آگ ہی جاڑے کا سب سے مزے دار میوہ ہے، قوموں کے مستقبل پر مجھ سے بات چیت شروع کردے، میرے کان ہوا کی

آھوں اور عناصر کے نالوں سے تھک گئی ھیں، کھڑکیوں اور دروازوں کو بند کردے، "فضا" کا غضبناک چہرہ مجھے مغموم کرتا ھے، شہر ــ ایسا معلوم ھوتا ھے جیسے نوحہ کرنے والیاں برف کے شامیانہ کے نیچے بیٹھی ھوئی ھیں ـــ کو میں دیکھنا نہیں چاھتا، مجھے اس سے تکلیف ھوتی ھے -

چراغ میں تیل ڈال دے، اے رفیق زندگی! وہ بجھنے والا ھے، اس کو اپنے قریب ھی کہیں رکھ دے تاکہ میں وہ نقوش دیکھ سکوں جو "روزگار" نے تیرے چہرے پر بنا دیے ھیں -

صراحی ھے لا، ھم دونوں شراب پییں اور "شراب نچوڑنے کا زمانہ" یاد کریں، اور قریب ھو اور قریب ھو، اے محبوبہ! لو آگ بجھ گئی اور راکھ اسے دبائے دے رھی ھے۔ مجھے چمٹا لے، او، چراغ بھی گل ھوگیا اور اندھیرا چھاگیا ھے، دیکھو ھماری آنکھوں کو نیند کے خمار نے بوجھل کردیا ھے، میری طرف دیکھ! اس آنکھ سے جسے نیند نے سرمگیں بنادیا ھے، گلے لگ جا، قبل اس کے کہ نیند آکر گلے لگا لے۔ ایک پیار کر، برف ھر چیز پر ـــ سوائے تیرے "پیار" کے ـــ چھا گئی ھے -

آہ! اے محبوبہ!! نیند کا سمندر کتنا گہرا ھے!!!

آہ! اس دنیا میں!! صبح کتنی دور ھے!!!

# کہانی

نہر کے کنارے، اخروٹ و انجیر کے درختوں کے سایہ میں کسان کا لڑکا بیٹھا بہتے ھوئے پانی کو سکون و خاموشی سے دیکھ رھا ھے۔ یہ ایک نوجوان لڑکا ھے جس کی پرورش کھیتوں کے درمیان ھوئی ھے ـــ جہاں ھر چیز محبت و پیار سے باتیں کرتی ھے، جہاں شاخیں ایک دوسرے سے گلے لگا کرتی ھیں۔ جہاں پھول باھم جھک جھک کر ملتے ھیں، جہاں پرندے عشقیہ گیت گایا کرتے ھیں اور جہاں کل کائنات روح کی طاقت کا اعلان کرتی رھتی ھے -

بیس سال کی عمر ھے، کل اس نے چشمہ کے کنارے ایک لڑکی کو جھرمٹ

میں بیٹھا ہوا دیکھ لیا تھا۔ اسے اپنے دل کے اندر احساس محبت کی کیفیت طاری ہونے لگی۔ جب اسے یہ معلوم ہوا کہ وہ بادشاہ کی لڑکی ہے تو اس نے اپنے دل کو بہت ملامت کی اور جی ہی جی میں اپنی شکایت کرنے لگا۔

لیکن « ملامت » دل سے محبت کا احساس تو نہیں دھو سکتی ہے؛

پند و نصیحت سے انسان کا دل ایک « حقیقت » کو نہیں بھول سکتا!

آدمی تو اپنے « قلب و روح حیات » کے درمیان ویسا ہی ہے جیسے ایک نرم و نازک شاخ، باد شمالی و باد جنوبی کی زد میں۔

نوجوان نے دیکھا اور محسوس کیا کہ « بنفشہ » کے پھول « بابونہ» کے پھول کے پہلو بہ پہلو اگے ہوئے ہیں، پھر اس نے بلبل کو قمری سے سرگوشی کرتے ہوئے سنا تو اسے اپنی تنہائی اور بےکسی پر رونا آگیا، اس کی نظروں کے سامنے محبت کے لمحے پرچھائیوں کے مانند گزرنے لگے۔ اس نے کہنا شروع کیا؛ اس کے دلی جذبات آنسوؤں اور الفاظ کے ساتھ ساتھ بہ رہے تھے:-

« دیکھو محبت میرے ساتھ دل‌لگی کررہی ہے، خوب! اس نے مجھے مسخرا بنالیا ہے، مجھے وہاں لے گئی جہاں کی امید کرنا بھی گناہ ہے اور جہاں کی آرزو کرنا بھی رسوائی ہے!

جس محبت کا میں پرستار ہوں اس نے میرے دل کو بادشاہ کے محل تک پہنچا دیا اور میرا ٹھکانا کسان کی جھونپڑی! اس نازنین کے حسن کی طرف میری راہ نمائی جسے لوگ ہر وقت گھیرے رہتے ہیں اور جہاں عالی نسبی ہر دم پہرا دیا کرتی ہے۔

میں بد قسمت ہوں، اے محبت! تو کیا کرنا چاہتی ہے؟

میں تیرے پیچھے پیچھے آگ کے میدان میں چلا گیا، اس کے شعلوں نے مجھے بھسم کرڈالا!

میں نے تو آنکھ کھول کر اندھیرا ہی اندھیرا دیکھا ہے!

میں نے زبان کھولی تو ہمیشہ مایوسانہ ہی گفتگو کی!

اے محبت! جذبات شوق نے مجھے ایک ایسی « روحانی پیاس » کے ساتھ لپٹا لیا ہے جو بغیر محبوب کے بوسے کے جا نہیں سکتی ہے!

آہ! میں کمزور ہوں اور تو قوی! مجھ سے کیوں جھگڑا کرتی ہے۔

اے محبت! میں پاک دامن ہوں اور تو منصف! پھر کیوں مجھ پر ظلم کرتی ہے۔
مجھے بے سہارا کیوں کیے دیتی ہے حالانکہ تو ہی میری مددگار ہے۔

آہ! مجھے اکیلا کس لیے چھوڑ دیتی ہے حالانکہ تو ہی میری مالک و مختار ہے
اگر میرا خون تیری مرضی کے خلاف، رگوں میں دوڑے، تو تو اسے فوراً بہا دے۔
اگر میرے قدم تیرے راستے سے ذرا بھی ہٹیں تو تو انھیں توڑ ڈال۔

جو تیرا جی چاہے میرے ساتھ کر۔ مگر — میرے «نفس» کو اپنے «زیر سایہ»
ان مطمئن کھیتوں میں خوش ہونے کے لیے چھوڑ دے۔

نہریں رقص کرتی ہوئی اپنے پیارے «سمندر» تک پہنچ جاتی ہیں۔
شگوفے اپنے محبوب «نور» کا «خندہ پیشانی» سے استقبال کرتے ہیں۔
بادل، اپنی عقیدت‌مند «وادی» کی گود میں اترتے ہیں،

اور — میں — جو کچھ میرے دل میں ہے — نہ نہریں اسے جانتی ہیں نہ پھول
اسے سنتے ہیں اور نہ بادل اسے سمجھ پاتے ہیں۔

میں اپنے کو اس مصیبت میں یکتا اور اس محبت میں تنہا محسوس کرتا ہوں۔
آہ! میں «اس» سے کتنا دور ہوں — جو اپنے باپ کے لشکر میں ایک سپاہی کی طرح
بھی مجھے رکھنا پسند نہ کرے گی جو اپنے محل میں بطور ملازم بھی میرا آنا گوارا
نہیں کرے گی'۔

نوجوان تھوڑی دیر کے لیے خاموش ہوگیا — گویا وہ نہر کی خرخراہٹ اور
پتوں کی سرسراہٹ سے کچھ اور باتیں پوچھنا چاہتا ہے — اس نے پھر کہنا شروع کیا:

اے وہ! کہ تجھے تیرا نام لےکر پکارتے بھی ڈرتا ہوں۔

اے وہ! کہ تو عظمت و جبروت کے حجابوں میں میری نگاہوں سے پوشیدہ ہے۔

اے وہ نازنین! کہ تیرے وصال کا خیال بھی دل میں نہیں لاسکتا ہوں — مگر —
اس دنیا میں جہاں مساوات ہی مساوات ہے۔

اے وہ! کہ تلواریں تیری مطیع ہیں، گردنیں تیرے آگے جھکی رہتی ہیں

اور خزانے اور عبادت گاہیں تیرے لیے کھول دی جاتیں ہیں، سن! تو ایک ایسے دل کی مالک و مختار ہے جس کو محبت کی برکت نے محترم کردیا ہے، تو نے ایسے دل کو فرمانبردار بنالیا ہے جیسے اللہ نے مقدس فرمایا تھا۔ تو نے ایسی عقل کو فریفتہ کرلیا ہے جو کل تک ان کھیتوں کی آزادی کے ساتھ ساتھ آزاد تھی اور آج — قوانین محبت کے پھندوں میں گرفتار ہے۔

تجھے دیکھ کر اے میری محبوبہ! مجھے ایسا معلوم ہونے لگا جیسے میں نے دنیا میں اپنے آنے کا سبب جان لیا لیکن — جب تیری رفعت اور اپنی پستی پر نظر ڈالی تو مجھے معلوم ہوگیا کہ خدائے تعالی کے کچھ بھید ہیں جنھیں انسان جان ہی نہیں سکتا۔

— انسانی عام راستوں کے علاوہ — کچھ راستے ہیں جن پر "روح" کی رہنمائی میں چلنا پڑتا ہے۔ تیری آنکھوں کو دیکھ کر مجھے ایسا معلوم ہوا کہ "یہ زندگی جنت ہے" اور اس کا دروازہ "قلب انسانی" ہے لیکن — جب تیری "شرافت" اور اپنی "پستی" کو مارد اور رئبال — فرانسیسی پہلوان کی طرح دست و گریبان پایا۔ میں سمجھ گیا کہ اب اس دنیا سے میرا آب و دانہ اٹھ گیا۔

آہ اے محبوبہ!! جب میں نے تجھے سہیلیوں کے جھرمٹ میں بیٹھا دیکھا تھا — جیسے عام پھولوں کے درمیان گلاب کا پھول — مجھے خیال ہونے لگا کہ میرے تخیلات کی دوشیزہ مجسم ہوکر میری نوع — انسان — بن گئی ہے لیکن — جب تیرے باپ کی عظمت کا علم ہوا تو — مجھے معلوم ہوگیا کہ اس "گلاب کے پھول" کے اردگرد کانٹے بھی ہیں جو انگلیوں کو لہولہان کردیتے ہیں۔

آہ! جو کچھ "خواب" میں مل جاتا ہے "بیداری" اسے منتشر کردیتی ہے'

اب وہ کھڑا ہوگیا، چشمہ کی طرف گردن جھکائے شکستہ دل اور سراپا یاس و ناامیدی بنا، یہ کہتا ہوا چلا:۔

"آ، اے موت آ، اور مجھے نکال لے — وہ سرزمین جہاں کانٹے پھولوں کا گلا گھونٹ دیتے ہوں رہنے کے قابل نہیں —

اور مجھے اس « زندگی » سے چھٹکارا دلادے جس میں « محبت» کو—اس کے بلند مقام سے— ھٹاکر اس کی جگہ « عظمت و شرافت » کو دی جاتی ھے۔

پیچھا چھڑادے اے موت! دو محبت کرنے والوں کی ملاقات کے لیے « آخرت » اس دنیا سے زیادہ موزوں ھے وھاں—اے موت! اپنی محبوبہ کا انتظار کروں گا۔ وھیں اس سے ملاقات کروں گا »۔

وہ چشمہ تک پہنچ گیا۔ شام ھو ھی چاہی تھی—سورج اپنا سنہرا ھار کھیتوں سے بٹور رھا تھا۔ نوجوان بادشاہ کی لڑکی کے پاؤں تلے روندی ھوئی زمین پر بیٹھ کر رونے لگا۔ اس نے اپنا سر سینے کی طرف جھکالیا تھا—گویا وہ دل کو نکل بھاگنے سے روک رھا تھا۔

اسی وقت انجیر کے درختوں کے پیچھے سے ایک لڑکی سبزہ زار پر دامن کھینچتی ھوئی نمودار ھوئی اور نوجوان کے پہلو میں بیٹھ کر اپنا « ریشمی ھاتھ » اس کے سر پر رکھ دیا۔

نوجوان نے اس کی طرف دیکھا—جیسے وہ آدمی دیکھتا ھے جسے سورج کی شعاعوں نے سوتے سوتے جگادیا ھو—بادشاہ کی لڑکی اس کے سامنے کھڑی تھی۔ وہ گھٹنوں کے بل اٹھ کھڑا ھوا—جیسے حضرت موسیٰ نے طورسینا میں آگ کے درخت کو دیکھنے پر کیا تھا—اس نے بات کرنا چاھی تو اس کی زبان بند ھوگئی۔ آنسوؤں سے ڈبڈبائی آنکھوں نے زبان کا فرض ادا کیا۔

دوشیزہ نے اسے گلے لگاکر اس کے ھونٹوں کا بوسہ لیا اور آنکھوں کا بھی!—گرم آنسوؤں کو چوستے ھوئے—

پھر بانسری سے زیادہ سریلی آواز میں اس نے کہا:—

« میں نے تجھ کو اے میرے حبیب! اپنی خوابوں کی دنیا میں دیکھا اور تیرے چھرے پر—تنہائی میں اور کل جدا ھوتے وقت—غور کیا' تو ھی میرا وہ رفیق ھے جس کا دل متلاشی تھا۔ تو ھی میرا وہ خوبصورت نصف جز ھے جو مجھ سے جدا کرلیا گیا تھا جب دنیا میں آنے کا حکم دیا گیا۔

اے دوست! میں پوشیدہ طریقے سے تیرے پاس ملاقات کرنے آئی ہوں، لو اب تو میرے سامنے ہو، گھبراؤ نہیں! میں نے اپنے باپ کی دولت پر لات ماردی ہے۔ اب میں تمہارے ساتھ ساتھ کسی دوردراز سرزمین میں چلی جاؤں گی—جہاں موت اور زندگی کے جام تمہارے ہمراہی میں پیوں گی۔

اٹھو اے محبوب! ہم دونوں انسانی بستیوں سے دور نکل جائیں۔

دونوں——محبت کرنے والے——درختوں کے درمیان ہوتے ہوئے کہیں چل دیے—رات کے سیاہ پردے انہیں نظروں سے چھپا رہے تھے اور بادشاہ کی گرفت اور تاریکی کے ہیبت ناک سائے انہیں ڈرا نہیں سکے۔

وہیں——قرب و جوار کے کسی گاؤں میں——بادشاہ کے پیادوں نے دو انسانی ڈھانچے پڑے پائے——ایک کے گلے میں سونے کا ہار بھی تھا——

قریب——ایک پتھر پر——یہ الفاظ لکھے ہوئے تھے:—

"محبت نے ہمیں ملایا ہے! اب کون ہمیں جدا کرسکتا ہے؟

موت نے ہمیں پناہ میں لیا ہے! اب کون ہمیں پا سکتا ہے؟"

## نفس انسانی

....اور خداؤں کے خدا نے اپنی ذات سے ایک "نفس" علیحدہ کیا، پہلے اس کو "حسن و جمال" ودیعت فرمایا، پھر نسیم سحری کی پاکیزگی، شگوفوں کا نچوڑ اور چاندنی کی طہارت عطا فرمائی۔ اس کے بعد ایک جام مسرت عطا فرماتے ہوئے کہا:—

"یہ تو جب ہی پی سکتا ہے، جب "غم دوش" کو بھلا کر "فکر فردا" سے بے نیاز ہوجا۔" پھر ایک جام غم دیا اور کہا:—

"اس کو پیے گا تو "مسرت" کی حقیقت پہچان سکتا ہے"

اس کے بعد، محبت——جو "حاجت برآری" کی پہلی سانس میں ختم ہوجاتی ہے—اور رس—جو تکبر کے پہلے ہی لفظ کے ساتھ نکل جاتا ہے—اس کو عطا فرمایا۔

اس پر آسمانی علم اتارا کہ وہ سیدھے راستے تلاش کرلے، اور ایک ایسی "بصیرت" کو اس میں جگہ دی جو ان دیکھی چیزوں کو بھی دیکھ سکتی ہے۔

کچھ جذبات پیدا کیے جو خیالات کے ساتھ تیزی سے بہہ سکیں اور تصور کی دنیا کے ساتھ چل سکیں۔ پھر اسے "شوق و جستجو" کا لباس پہنایا—جنھیں کروبیوں نے قوس قزح کے "تموج" سے بن کر تیار کیا تھا۔

سب کے آخر میں—نفس انسانی کو—"در بدر بھٹکانے والی تاریکی"—نور کا خیال— عطا کیا۔ پھر خداؤں کے خدا نے غصہ کی انگیٹھی سے کچھ "آگ" نکالی، "جہالت" کے صحراؤں سے تھوڑی سی "ہوا" لی، "خودی" کے سمندر کے کنارے سے کچھ "پانی" لیا اور "زمانے" کے قدموں کے تلے سے "مٹی" اٹھائی اور—ان عناصر اربعہ سے—انسان بنایا اور اسے ایک "اندھی طاقت" دی—جو جنون کے وقت بھڑک اٹھے اور خواہشات کے سامنے خاموش— پھر انسان میں "زندگی"—موت کا خیال—دوڑائی۔

خداؤں کا خدا پہلے مسکرایا، پھر رو دیا۔ اس نے اپنے اندر ایک "بے پناہ" محبت محسوس کی پھر "انسان" اور "نفس انسانی" کو ملا دیا۔

## موت کی بستی میں

شہر کے ہنگاموں سے اُکتا کر آبادی سے دور ساکن و خاموش کھیتوں سے گزرتا ہوا ایک بلند ٹیلے پر پہنچ کر تھوڑی دیر کے لیے میں ٹھہر گیا۔

شہر اپنے بڑے بڑے محلوں اور عالیشان عمارتوں کے ساتھ، کارخانوں کے دھوئیں کے ایک سیاہ بادل میں چھپ گیا تھا—دور سے بیٹھا حیات انسانی کا جائزہ لے رہا تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ زندگی کا اکثر حصہ "مشقت" ہے۔ میں نے طے کرلیا کہ زندگی کے ان مسائل پر کبھی غور نہ کروں گا جو انسان کے "خود ساختہ" ہیں۔ میں نے اپنی نظر کھیتوں—خلاق کائنات کی عظیم ترین نعمت—کی طرف پھیرلی— کھیتوں کے درمیان ایک قبرستان تھا۔

پتھر کی مضبوط قبروں کو سرو کے لمبے لمبے درخت گھیرے ہوئے تھے۔

